افلاس نے ڈیرے ڈال رکھے ہوں، مصائب زمانہ نے گھر لیا ہو، زمین اپنی کشادگی کے بغیر تنگ ہوتی نظر آتی ہو تو، حاسدین و معاندین نے جینا دوبھر کر دیا ہو، دشمنوں اور ظالموں نے اپنے نرغے میں لے لیا ہو تو ان سب مہمات اور حالات میں سورہ یٰسین کا بہ کثرت ورد کرنا اکسیر کا درجہ رکھتا ہے اور اس کا ہمیشہ پڑھتے رہنا۔

آج آپکی خدمت میں وہ صدری نایاب عمل پیش کر رہا ہوں جو شاید ہی اس سے پہلے آپ کی نظروں سے گزرے ہوں۔

## دعوت سورۃ یٰسین

جو شخص اس سورۃ کی زکوٰۃ ادا کریگا تمام اسرار باطن اس پر ظاہر ہو جائیں گے اور جس مقصد کیلئے ایک بار پڑھیگا وہ سات دنوں کے اندر ضرور پورا ہوگا اور اسکے موکلات مسخر ہو کر عامل سے ہمکلام ہونگے اول اس کو حفظ کریں اسکے بعد ماہ رجب یا شعبان یا رمضان المبارک یا محرم الحرام میں شروع کریں ہر روز علی الصبح دریا کے کنارے جا کر غسل کریں اور پھر وہاں کنارے پر خلوت کی جگہ بیٹھ کر عزیمت سورۃ یٰسین ایک ہزار ایک مرتبہ مکمل توجہ سے پڑھیں اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ ضرور پڑھیں بعدہ پانی کے اندر اس طرح کھڑا ہو کہ پانی ناف تک لازماً ہو سورۃ یٰسین چالیس مرتبہ پڑھے اول روز سے ہی عجائبات کا ظہور شروع ہو جائے گا۔ عامل کو چاہیے کہ اپنا دل مضبوط رکھے۔ عمل سے قبل حصار بدنی قائم کرے اسی طرح چالیس یوم عمل کرے۔ پرہیز جلالی و جمالی پر کاربند رہے۔ آخری روز تمام اسرار باطن عامل پر ظاہر ہونگے اور تمام عالم علویات و سفلیات کا عامل بن جائے گا اور موکل حاضر ہو کر مطیع و مسخر ہونگے آخری یوم کسی سفید شرینی پر فاتحہ پیغمبر خدا احمد مصطفیٰؐ کی ضرور دے اس عمل کی خوبیاں تحریر سے باہر ہیں جو محنت کریگا منزل اس کو ضرور ملے گی۔ عزیمت اس کی یہ ہے۔

**عزمت علیکم برب یٰسین والجبرائیل والمیکائیل فانه عزمت علیکم بخاتم سلیمان بن داود علیهما السلام الذی سخرله کل شیء من امر الله سرا و جهرا باذن سبحانه تعالیٰ عما یصفون**

## وظائف آیات سورۃ یٰسین

یہ وظیفہ جو درج ذیل پیش کئے جا رہے ہیں اگر عامل زکوٰۃ ادا کرے گا تو یکدم اثر کرینگے۔ بغیر زکوٰۃ بھی کام کرتے ہیں بشرطیکہ عامل کی زبان میں اثر ہو یا کسی صاحب عمل کی طرف سے اجازت مل جائے۔

## محبت پیدا ہوگی

ذیل آیت مبارکہ کسی میٹھی چیز پر مطلوب کے اعداد کے مطابق دم کر کے مطلوب کو کھلا دیں اور اگر کھلانا ممکن نہ ہو تو چونٹیوں کو ڈال دیں مطلوب غلام بے دام بن جائے گا۔ آزمودہ ہے، آیت مبارکہ یہ ہے:

**و جعلنا من بین ایدیهم....وسواء علیهم تک**

## خاتمہ بغض و عداوت

دو اشخاص کی آپس میں عداوت کرنا ضروری ہو تو اس آیت کو الگ الگ دو جگہوں پر لکھ کر دونوں کو دھو کر پلا دیں اگر پلانا ممکن نہ ہو تو دونوں کے گھر کے قریب پاک صاف جگہ پر دفن کر دیں۔ مرتے دم تک دونوں میں دشمنی پیدا ہو جائے گی مجرب و آزمودہ ہے۔ دونوں کے نام مع والدہ بھی لکھیں۔

آیت یہ ہے: **وسواء علیهم ءَ اَنذَرْتَهُم** ...... آخر تک پھر آگے یہ لکھیں البغض فلاں بن فلاں والعداوت فلاں بنت فلاں۔

## واپسی مفرور

اگر کوئی بھاگ گیا ہو یا گم ہو گیا ہو تو یہی آیت جو اوپر گزری ہے سات مرتبہ گھر کے چاروں کونوں پر پڑھ کر دستک دیں اور مفرور کا نام بھی لیتے جائیں ان شاء اللہ بھاگا ہوا واپس آئے۔ اس کے علاوہ یہی عمل گمشدہ اشیاء کیلئے بھی کام میں لایا جاتا ہے۔

## ہر بیماری سے شفایابی

یہ آیت ہر قسم کی بیماریوں اور درد کیلئے بہت موثر ثابت ہوئی ہے۔ مریض کو اکیس دفعہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں یا چینی کی پلیٹ پر زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر دھو کر پلائیں ان شاء اللہ چند دنوں میں سخت سے سخت مرض جاتا رہے گا۔ کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے آپ بھی عمل میں لائیں بہت کامیاب عمل ہے۔ آیت یہ ہے:

**انا نحن نحی الموتیٰ** ...... مبین تک

## تسخیر افسران بالا

ذیل آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھکر اپنے منہ پر دم کر کے ظالم سے ظالم حاکم یا افسر کے پاس جائے کچھ سختی نہ کرے گا اور عامل کا کہا پورا کرے گا۔ اسی طرح اگر نوکری وغیرہ کیلئے درخواست دینی ہو تو درخواست پر ایک سو ایک بار دم کر کے دیں آپ کی درخواست رد نہ ہوگی۔ آیت یہ ہے: سلامٌ قولاً من رب رحیم ...ایھا المجرمون

## وظیفہ برائے زبان بندی

دشمن کے نام کے اعداد کے مطابق آیت پڑھ کر ایک کنکر پر دم کریں اور وہ کنکر دشمن کی جانب پھینک دیں دشمن پر آپکی دہشت طاری ہوگی اور وہ آپ سے خوف کھائیگا۔

نختم علی افواھھم و تکلمنا..... کانو یکسبون
سلامٌ قولاً من رب رحیم ٥

## نایاب حاضرات

سورۃ یٰسین کی یہ آیت حاضرات کیلئے بھی استعمال ہوتی ہے اور اس کے موکلات صاحب وظیفہ کی درست راہنمائی کرتے ہیں اور بھر پور روحانی مدد بھی کرتے ہیں یہ نایاب وظیفہ حاضرات ہے۔ حاضرات کے شوقین حضرات یہ وظیفہ ضرور کریں۔ ان شاء اللہ ناکامی نہیں ہوگی۔ اول اس کی زکوٰۃ ادا کریں طریق یہ ہے کہ نوچندی جمعرات سے وظیفہ شروع کریں اور نماز عشاء اول و آخر گیارہ بار درود ابراہیمی اور آیت گیارہ سو مرتبہ متواتر اکیس یوم پڑھیں۔ پڑھائی کا وقت اور جگہ ایک ہونا نہایت ضروری ہے۔ آخری یوم سفید شرینی پر تمام انبیاء و اولیائے عظام و موکلات کی فاتحہ دیں اور معصوم بچوں میں بانٹ دیں۔ زکوٰۃ ادا ہو جائیگی۔ اسکے بعد جب بھی حاضرات پیش آئے کسی ایسے معمول کا انتخاب کریں جس پر حاضرات ہوتی ہو عمر کی قید نہیں ہے خواہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ معمول کی ہتھیلی پر حاضرات کا کاجل لگائیں اور اسے اس پر نظر جما کر دیکھنے کو کہیں اور اکیس مرتبہ آیت پڑھ کر معمول پر پھونک دیں۔ تھوڑی ہی دیر بعد حاضرات کا نزول ہو جائے گا اور آپ کے ہر سوال کا جواب سو فیصدی درست ملے گا۔ اس کے علاوہ یہ حاضرات ایسے مریضوں پر بھی ہوتی ہے جن پر کوئی ذی روح مسلط ہو۔ طریقہ یہ ہے کہ مریض پر آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر پھونکیں جو کوئی ذی روح ہوگی حاضر ہو کر ہمکلام ہوگی پھر یہ عامل کی مرضی پر منحصر ہے کہ خواہ اُسے جلائے قید کرے یا دوبارہ نہ آنے کی قسم لیکر آزاد کر دے۔

## وظیفہ حُب

اگر کسی کو اپنے عشق میں بیقرار کرنا ہو تو سورۃ کو سات مرتبہ ایک سیاہ مرچ کے دانے پر دم کر کے اسے چراغ کے فتیلے میں رکھ کر خوشبودار تیل میں جلائے اور چراغ کا رخ خانہ مطلوب کی جانب رکھے اور تصور یہ رکھے کہ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا۔ تین یوم متواتر وظیفہ کرنے سے محبوب حاضر ہوگا۔

## وظیفہ برائے دولت مندی

سورۃ کا نقش مربع آتشی چال سے ساعت مشتری میں پر کریں اور بعد از نماز عشاء خلوت میں سورۃ اس طرح پڑھے کہ ہر مبین پر درود تاج چالیس بار پڑھے اور نقش پر دم کر کے اپنی جیب یا پرس میں رکھے۔ یہ خیال رہے کہ یہ نقش معمولی غفلت سے غائب ہو جاتا ہے۔ ان شاء اللہ بہت جلد غنی ہو جائے گا۔

## نایاب وظیفہ حاضری مطلوب

یہ عمل حیرت انگیز اثرات کا حامل ہے اور ہرگز خطا نہیں کرتا۔ مطلوب چاہے کوسوں دور کیوں نہ ہو سات یوم کے اندر اندر غیب سے عامل کے پاس پہنچ جاتا ہے احقر اس کا کئی مرتبہ تجربہ کر چکا ہے۔ جہاں بہت مشہور و مقبول اعمال ناکام رہے وہاں اس عمل سے حاضری ہوئی۔ آپ بھی جائز طور پر آزمائیں اس کی تعریف آپ خود کریں گے۔ ترکیب یہ ہے کہ روزانہ رات دس بجے خلوت میں اپنا منہ مطلوب کے گھر کی طرف کر کے سات مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھیں اور تصور مطلوب کا رکھیں بعد پڑھائی کے سات مرتبہ یوں کہیں "اے موکلات سورۃ یٰسین فلاں بنت فلاں کو فوراً حاضر کرو" اور ہر بار اس کی طرف اشارہ کرو اور دھونی عود و عنبر کی روشن کرو۔ سات دن متواتر عمل کرنے سے مطلوب

بے قرار ہوکر حاضر ہوگا۔ یاد رہے کہ یہ وظیفہ آپ کسی دوسرے کیلئے بھی کر سکتے ہیں مگر جائز طور پر اگر کوئی شخص غلط نظریے سے وظیفہ کرے گا تو پاگل ہو جائے گا لہٰذا صرف جائز طور پر اس وظیفہ کو کریں۔

## عمل تحفظ سحر و جادو

آج کل اس شر پسند ماحول میں اکثر دیکھا گیا ہے کہ بعض فاسق عاملین دوسروں پر حسد کی بناء پر سحر جادو کر دیتے ہیں لہٰذا ایک ایسا وظیفہ لکھ رہا ہوں جس سے انکا کوئی حربہ کارگر نہ ہوگا بلکہ ان کا کیا ہوا جادو اُنہی پر الٹ جائے گا۔ صاحب وظیفہ کو چاہئے سات دانہ گندم لیکر ہر دانے پر تین مرتبہ سورۃ پڑھ کر دم کرے اور پھر کسی پاک کپڑے میں لپیٹ کر بازو پر باندھ لے۔ کسی قسم کا سحر جادو آسیب اثر نہ کرے گا۔

## وظیفہ برائے لا علاج مرض

جو شخص سورۃ یٰسین روانی سے پڑھ سکتا ہو بعد نماز جمعہ ایک کوری ٹھیکری میں دریا کا پانی بھرے اور مکان کی چھت یا دیوار پر ایک شخص بیٹھے اور ٹھیکری سے پانی دھار کی صورت نیچے گرائے اور اس کے قریب یعنی دھار کے پاس ایک ٹب رکھیں اور مریض کو بھی وہاں بٹھائیں اور صاحب وظیفہ سورۃ یٰسین پڑھے اور تلوار سے دھار کو کاٹتا رہے اور خیال یہ ہو کہ مرض کو کاٹ رہے ہیں۔ یہ یاد رہے کہ پانی اور سورۃ ایک ساتھ ختم ہونے چاہئے متواتر تین جمعہ تک عمل کرنے سے کینسر کے مریض بھی ان شاء اللہ شفا پائیں گے۔ مجرب المجرب ہے۔

## حاضرات سورۃ یٰسین

یہ وظیفہ حاضرات بھی بہت اچھا ہے اس سے گمشدہ، خزانہ، مفرور اور چور وغیرہ کی معلومات بالکل درست ملتی ہیں۔ میں نے کئی مرتبہ اس وظیفہ کا تجربہ کیا ہر دفعہ بالکل درست معلومات فراہم ہوئیں۔ طریقہ یہ ہے کہ سرمہ اصفہانی باریک عطر چنبیلی میں ملا کر کاجل تیار کرلیں اور اپنی داہنی ہتھیلی پر درمیان میں گول دائرہ بنائیں اور کسی طفلِ نابالغ کو سیاہ خانہ دیکھتے رہنے کو کہیں اور خود صاحب وظیفہ سورۃ یٰسین کی تلاوت شروع کر دیں۔ چند لمحوں بعد حاضرات کا نزول ہو جائیگا اور جو کچھ پوچھیں گے درست جواب ملے گا۔

قارئین میں نے سورۃ یٰسین کے چند صدری وظائف آپکی خدمت میں پیش کر دیئے ہیں جو ان وظائف کو استعمال میں لائے گا وہی جانے گا کہ یہ کتنی بڑی نعمت ہے اور جو غافل رہے بدنصیب۔ یوں تو اس سورۃ کے اتنے وظائف ہیں کہ ان پر ایک عظیم کتاب لکھی جاسکتی ہے مگر میں نے اپنے آزمودہ اعمال پیش کئے ہیں تا کہ جو حضرات ان سے فیضیاب ہوں ان کی دعائیں میرے حق میں بہتر ثابت ہوں۔




مدیران اور قارئین جعفریہ جنتری کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں معزز قارئین مجھے انتہائی دُکھ اُس وقت پہنچتا ہے کہ جب کوئی سائل آ کر اس بات کا رونا روتا ہے کہ اُس کے گھر میں تین یا چار جوان بیٹیاں ہیں جن کی شادی کی عمر نکلے جارہی ہے۔ دل خون کے آنسو روتا ہے کہ اس بات کو جان کر کہ ان بچیوں پر کسی کم بخت نے بندنکاح ڈال دی۔ آپکی خدمت میں ایسا نقش پیش کررہا ہوں جو ہر قسم کی بندش کو کھول دے مثلاً نکاح کی بندش، رزق روزی کی بندش، جادو ٹونہ، سفلی علم بلکہ ہر مشکل کا حل اس میں موجود ہے۔

**نقش لکھنے کا طریقہ**: ۔شروع کے چاند کے بروز اتوار دو نفل حضرت علی کے لئے ادا کریں۔ اس کے بعد 5 کلو آٹا صدقہ دیں، منہ قبلہ کی طرف کر کے اوّل و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ اور سورۃ کوثر 101 مرتبہ، سورہ فلق 101 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ یہ عمل صرف ایک مرتبہ کرنا ہے۔ گیارہ روز یہ پانی پینا ہے۔ اس کے بعد نقش کو زعفران سے تحریر کریں۔ نقش کی چال کے مطابق تحریر کریں۔ اگر آپ پریشان ہیں تو استخارہ بذریعہ قرآن پاک کروائیں۔ فی سبیل اللہ۔

یا محمد ۷۸۶ جبرائیل یا اللہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ / ۵۱۶ | ۱۱ / ۵۱۹ | ۱۴ / ۵۲۲ | ۱ / ۵۰۹ |
| ۱۳ / ۵۲۱ | ۲ / ۵۱۰ | ۷ / ۵۱۵ | ۱۲ / ۵۲۰ |
| ۳ / ۵۱۱ | ۱۶ / ۵۲۴ | ۹ / ۵۱۷ | ۶ / ۵۱۴ |
| ۱۰ / ۵۱۸ | ۵ / ۵۱۳ | ۴ / ۵۱۲ | ۱۵ / ۵۲۳ |

عزرائیل — اسرافیل — میکائیل

یا اللہ بحق محمدؐ و آل محمدؐ فلاں بن فلاں کی مشکل حل ہو (آمین)

# نوروز عالم افروز

**20مارچ بروز جمعۃ المبارک صبح 08:50**

**بادشاہ سال** زهره

**سپہ سالار** مریخ

**وزیر اعظم** شمس

**مشیر سال** قمر




**خیرات دفع پریشانی ومشکلات**
دودھ، چاول، شکر پکا کر تقسیم کریں

**سال رواں اسم اعظم**
**یَا بَدُوح یَا وَدُودُ**
روزانہ بعد نماز فجر 2020 بار ورد کریں

**نگینہ وپتھر**
اوپل، حجر القمر

**رنگ ولباس**
سفید دودھیا

**درخت**
خوشبودار میٹھے پھلدار درخت

**خوراک**
خوبانی، آم
شکر قندی، لیچی

**صدقات برائے رد بلا ومصیبت**
جمعہ کے روز دن 01:30 تا 02:00 کپڑے کے ٹکڑوں کو چاول سوجی اور چینی سفید کپڑے میں رکھ کر دوائیں

**خوشبو** موتیا، گلاب اور صندل

**اس سال لوح شرف زهره برائے تسخیر خلق ، مال و دولت ، دفع بندش نکاح و رزق ، خصوصی تیار کروائیں**

معلی بن خنیس نے فرمایا ہے کہ جب نوروز کا دن آئے تو غسل کرے، پاکیزہ لباس پہنے خوشبو لگائے اور اس دن کا روزہ رکھے۔ جب نماز ظہر وعصر اور ان کے نافلہ سے فارغ ہو تو چار رکعت نماز دو دو کر کے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قدر اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ کافرون، پھر آخری دو رکعت میں سے پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ توحید اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ الناس کی قرأت کرے۔ نماز تمام کرنے کے بعد سجدہ شکر کرے اور اس میں یہ دعا پڑھے۔

**اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِ الْاَوْصِيَاۤءِ الْمَرْضِيِّيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ اَنْبِيَاۤئِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوٰتِكَ وَبَارِكْ عَلَيْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا الَّذِيْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهَا اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْمَاۤ اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَيَّ حَتّٰى لَاۤ اَشْكُرَ اَحَدًا غَيْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّيْ فَلَا يَغِيْبَنَّ عَنِّيْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُّ مِنْ شَيْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِيْ عَوْنَكَ عَلَيْهِ حَتّٰى لَاۤ اَتَكَلَّفَ مَا لَاۤ اَحْتَاجُ اِلَيْهِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔**

مندرجہ ذیل طلسم کو مشک وزعفران سے لکھ کر آب زمزم کے پانی سے دھو کر پئیں۔ وبا وامراض جسمانی سے محفوظ رہیگا۔ اس طلسم کو وقت مقررہ میں چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر پہنئے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

**ا لا = ۹ ۱ ۱ ۱ لا = ۱۱۱ محطی**

# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہیے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دسترخوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں۔ اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۲۹ مرتبہ "یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ" اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰی اَحْسَنِ الْحَالِ

مومنین کو چاہیے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ "قُرْبَةً اِلَی اللّٰهِ، اَللّٰهُ اَکْبَرُ" اور اول رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ سورۃ "اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ "قُلْ یٰاَیُّهَا الْکَافِرُوْنَ" اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۂ حمد دس مرتبہ "قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ" اور دوسری رکعت میں بعد سورہ حمد دس دس مرتبہ "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ" پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوٰاتِکَ وَبَارِكْ عَلَیْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا هٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَکَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَایَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَحِفْظُکَ وَمَافَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَاتُفْقِدْنِیْ عَوْنَکَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بعد دعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دعا کو پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیْدَةٌ وَاَنْتَ مَلِكٌ قَدِیْمٌ اَسْئَلُكَ خَیْرَهَا وَخَیْرَ مَا فِیْهَا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِیْهَا وَاَسْتَکْفِیْكَ مَئُوْنَتَهَا وَشُغْلَهَا یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (زادالمعاد)

# آب نسیاں

نوروز کے تیس دن گزرنے کے بعد ماہ نسیاں شروع ہوتا ہے اس مہینے کی بارش کا پانی آب نسیاں کہلاتا ہے سید جلیل علی ابن طاؤس نے روایت کی ہے کہ حضرت رسالت مآبؐ نے اصحاب سے فرمایا کہ ماہ نسیاں میں آب باراں لو اور سورۃ فاتحہ آیۃ الکرسی چاروں قل ہر ایک ستر ستر مرتبہ پڑھ کر ستر مرتبہ تسبیحات اربعہ اور ستر مرتبہ درود پڑھو اور سات دن صبح اور عصر کے وقت اس پانی کو پیو تو اللہ تعالیٰ ہر بیماری سے محفوظ کر دے گا اگر بانجھ عورت اولاد کے لیے پئے تو حق تعالیٰ اسے اولاد سے نوازے گا جبرائیلؑ نے کہا کہ جو شخص یہ پانی پئے اس کے بدن کے ہر درد کو اللہ تعالیٰ دور کرتا ہے۔

# لوح نوروز

تحویل آفتاب کے وقت پاک جگہ پر باوضو ہو کر بیٹھیں وقت نوروز کا تعین کرنے کیلئے دو عدد گلاب کی بند کلی پانی بھری طشتری میں چھوڑ دیں۔ قدرت کاملہ سے یہ بند کلی وقت نوروز پر خود بخود کھل جائیگی۔ اس وقت میں اپنی حاجت فوری زبان پر لے آئیں۔ ویسے نوروز کا وقت نوروز سے ایک گھنٹہ قبل اور ایک گھنٹہ بعد تک رہتا ہے۔ ذیل کے نقش کو عام کاغذ یا ہرن کی جھلی یا چاندی کی تختی پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے جملہ آفات، بلیات، صدمات، جادو سحر، غلبہ دشمن، تمام روحانی و جسمانی امراض سے نجات، بندشوں کے خاتمہ کیلئے یہ لوح بہت پُر تاثیر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

العلیُ العلیُ العلیُ العلیُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٢٥٤ | ١٢٦٧ | ١٢٦٤ | ١٢٦١ |
| ١٢٦٥ | ١٢٦٠ | ١٢٥٥ | ١٢٦٦ |
| ١٢٥٩ | ١٢٦٢ | ١٢٦٩ | ١٢٥٦ |
| ١٢٦٨ | ١٢٥٧ | ١٢٥٧ | ١٢٦٣ |

یا علی یا علی یا علی یا علی

العلیُ العلیُ العلیُ العلیُ

فَاللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

# ہدیہ لوح نوروز

# احکام نوروز عالم افروز 2020ء

**زائچہ نوروز عالم افروز 20 مارچ 2020ء بروز جمعۃ المبارک صبح 08 بجکر 50 منٹ بمطابق ۲۴ رجب 1441ھ، 07 چیت 2077 بکرمی، یکم حمل 1942 شاکا بمطابق دارالحکومت اسلام آباد 37 درجہ 30 دقیقہ شرقی 33 درجہ 43 دقیقہ شمالی پاکستان کے مروجہ وقت کے مطابق صبح 08 بجکر 50 منٹ پر شمس در حمل صفر درجہ پر تحویل ہوگا۔**

محترم قارئین کرام! ہر سال کی طرح زائچہ نوروز عالم افروز قارئین کی خدمت میں پیش کیا گیا جنتری ہذا نے ہمیشہ کی طرح اس سال بھی اپنے معیار کو برقرار رکھا۔ 2019ء کی جنتری میں قارئین کی خدمت میں زائچہ 2019ء کو سامنے رکھ کر سال رواں سے متعلق جتنے بھی ممکنہ خدشات واقعات اور احکامات قارئین کی خدمت میں پیش کیے گئے ان میں سے 99 فیصد درست ثابت ہوئے۔

قارئین اگر 2019ء جنتری کا مطالعہ کریں اور احکام نوروز عالم افروز 2019ء کے مضمون کا مطالعہ کریں تو ان پر انکشاف ہوگا کہ زائچہ نوروز عالم افروز کی روشنی میں ہم نے 2019ء میں عندیہ دے دیا تھا کہ حکومت کے لیے یہ سال سخت ترین ثابت ہوسکتا ہے۔ غلط فیصلوں کی وجہ سے حکومت کو کچھ سختیاں جھگتنا ہوں گی مگر اسلامی دنیا میں عمران خان کا معیار بلند ہوتا جائیگا اندرون ملک ان کی شہرت میں کمی آتی جائے گی ہے اقوام متحدہ میں وزیراعظم عمران خان نیازی کی تقریر کو عالمی طور پر سراہا گیا اور دنیا نے ان کی تقریر کی تعریف کی۔ اس سے قبل غور کیا جائے تو یہ بات واضح ہوتی ہے کہ ہم نے قبل از وقت کہہ دیا تھا کہ اپوزیشن کے سینئر رہنماؤں کو نظر بند کر دیا جائے گا یا ان پر کسی بھی قسم کے الزامات لگائے جائیں گے تو جیسا کہ سابقہ حکومت کے وزیر قانون رانا ثناء اللہ کا کیس سب کے سامنے ہے۔ اسی طرح موجودہ حالات بارے بھی پہلے انتباہ کر دیا گیا تھا کہ علماء اور دیگر مذہبی جماعتیں، اپوزیشن اتحاد بنا کر حکومت کو کڑا وقت دے سکتی ہیں۔ حالیہ وقت میں حکومت کو سیاسی مزاحمت کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے۔ سیارگان کی کچھ پوزیشن اس طرح کی تھی کہ اس وقت بتا دیا گیا تھا کہ ملک میں میں افراتفری حادثات اور خون خرابے کا اندیشہ ہے ہے موجودہ وقت میں حکومت کو ذرائع سے معلوم ہوا ہے کہ مولانا فضل الرحمن صاحب کے دھرنے میں حادثات رونما ہوسکتے ہیں ہیں یہ وہ تمام ممکنہ خدشات اور حادثات تھے جن کے بارے میں گزشتہ سال 2019ء کے بارے میں مختصر طور پر بیان کر دیا گیا تھا۔ قبل از وقت بتا دیا گیا تھا کہ روپے کی قدر میں کمی سے مہنگائی میں بے حد اضافہ ہو جائے گا غریب سے لکیر غربت سے بدتر اور امیر خوشحالی کی بلندیوں کو چھوئے گا یعنی امیر مزید امیر ہو جائے گا۔ یہی کچھ ہمارے ملک میں ہو رہا ہے۔ دشمن کی جانب سے سے سرحدوں پر جھڑپوں میں اضافہ ہوگا جنگ کی دھمکیاں دی جائینگی اور ایٹمی جنگ کے خدشات واضح ہوں گے یہی کچھ گزشتہ میں ہو چکا ہے۔ بہت کم اچھی خبریں بھی سننے کو ملیں جن میں پاکستان کے لئے دنیا میں اچھی شہرت کا ہونا ہے۔ موجودہ وقت میں حکومت کو بہت سے چیلنجز کا سامنا ہے۔ اب ہم ایک نظر احکام نوروز عالم افروز ز 2020ء کے زائچہ پر نظر ڈالتے ہیں کہ آئندہ برس ہمیں یہ زائچہ کیا بتاتا ہے۔

زائچہ نوروز عالم افروز 2020ء کو دیکھتے ہیں تو **شرقی طالع** میں تعارف برثور 24.11 درجہ پر طلوع ہے۔ شرقی طالع کا حاکم زہرہ 15.57 درجہ کے ساتھ ہمراہ یورانیس طالع میں موجود ہے۔ طالع شرقی میں اپنا ہی حاکم موجود ہونا زائچہ کے مضبوط ہونے کی علامت ہے۔ عندیہ ہے کہ عوام کے مسائل حل ہونگے اور عوام کو سیاست کا شعور کافی حد تک ہو جائے گا۔ مگر ایک خرابی یہ بھی ہے کہ طالع شرقی کا حاکم زائچہ کے دسویں گھر میں موجود قمر کے ساتھ تربیع قائم کر رہا ہے۔ بہت سے حکومتی معاملات خراب ہونے کا اشارہ ہے یہ بھی ممکن ہے کہ پہلی سہ ماہی میں عوامی ردعمل جلسہ جلوس اور اجتماع کی شکل میں ظاہر ہو جیسا کہ قارئین نجوم بلسیاست کو معلوم ہے کہ نظر تربیع کبھی بھی زائچہ میں اچھی نہیں سمجھی جاتی یعنی پہلی سہ ماہی 2020ء ملکی سیاست کیلئے اچھی ثابت نہ ہوگی اور یہ بھی ممکن ہے کہ اس دوران الیکشن بارے خبریں ہوں۔ طالع میں یورانیس کا قیام اچانک تبدیلیوں کا بھی عندیہ ہے **زائچہ میں دوسرا گھر** ملک کی تعمیر و ترقی اور خواتین سے منسوب ہے دوسرے گھر کا حاکم عطارد ہمراہ شمس نیپچون گیارہویں میں حوت کا ہو کر قابض ہے۔ یہاں سے عطارد

دوسرے گھر کو تربیع کی نظر سے دیکھ رہا ہے۔ ملکی ترقی اور تعمیر کی رفتار انتہائی سست ہوگی خواتین کے مطالبات اور ان سے متعلق منصوبات انتہائی مخدوش حالت کو پہنچ سکتے ہیں شرح طلاق میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ خواتین سے متعلق اگر نئی حکمت عملی نئے قانون بنانے پر زور دیا جائے تاکہ ملک میں خواتین کو تحفظ حاصل ہو۔ **زائچہ کا تیسرا گھر** علماء اور، روحانی سکالر سے منسوب ہے۔ اس گھر میں راس 3.31 درجہ پر موجود ہے راس کا یہاں ہونا خطرہ کی علامت ہے۔ تیسرے گھر کا حاکم قمر زہرہ سے تربیع کی نظر قائم کر رہا ہے۔ راس کے قیام کی نحوست کے پیش نظر کہا جاسکتا ہے کہ ملک میں علماء کے خلاف سوشل میڈیا اور ایوانوں میں بھی بہت سی تقاریر ہوسکتی ہیں علماء بھی اس کا بھرپور جواب دینے کو تیار ہونگے عوامی ردعمل اس سے زیادہ ہوسکتا ہوگا علماء اور روحانی اسکالرز کو سخت امتحانات اور تنقید سے گزرنا پڑسکتا ہے چونکہ راس جس گھر میں موجود ہوتا ہے اس گھر کو تباہ و برباد کر دیتا ہے یہاں تک کہ اس کے ساتھ دونوں گھر بھی بربادی کے اثرات سے نہیں بچ پاتے۔ جو اس سے جڑے ہوتے ہیں لہذا علماء اور روحانی اسکالرز کو اس سال بہت محتاط رہنا ہوگا۔ قوم کو محنت کے ساتھ ساتھ دعائیں بھی کرنی ہونگی کیونکہ ہماری قوم محنت پر کم اور دعاؤں پر زیادہ یقین رکھتی ہے یعنی واضح ہے کہ محنت کرنے سے جی چراتے ہیں۔ جبکہ کفار محنت کرنے پر زیادہ یقین رکھتے ہیں اور برائے نام دعائیں مانگتے ہیں اسی وجہ سے وہ دُنیا میں کامیاب ہیں۔ **زائچہ کے چوتھے گھر** پر نظر ڈالتے ہیں یہ برج آسودگی کی علامت ہے زائچہ میں چوتھا گھر اسد کا ہے جس کا حاکم شمس گیارہویں گھر میں ہمراہ نیپچون اور عطارد کے صفر درجہ پر موجود ہے۔ عوام کو اس سال بہت سخت تکلیف اور اور سخت امتحانات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے، اگر بھرپور توجہ دی جائے تو ملکی حالات بہتری کی طرف جاسکتے ہیں حکمران جماعتیں پہلے کی نسبت زیادہ محنت کریں تو ملک کو ترقی کی طرف لے جاسکتے ہیں ہمارا دشمن دن جو کہ بدترین دشمن ہے ملک پر گندی نظر گاڑھے ہوئے ہے اس کو منہ توڑ جواب دینے کے لیے سرحدی حفاظت انتہائی ضروری ہے لہذا ہمیں اپنی سرحدوں کی جی جان سے حفاظت کرنا ہوگی بھی دشمن وطن عزیز بارے دنیا میں انارکی پھیلا سکتا ہے جیسا کہ پہلے بھی وہ کر رہا ہے تلخی میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ زائچہ کا پانچواں گھر انتہائی اہم ہے اس گھر کا حاکم عطارد شمس، نیپچون کے ہمراہ گیارہویں گھر پر قابض ہیں قانون ساز ادارے اور عدالتیں سخت بحران کا شکار ہوسکتی ہیں مقدمات کی سماعت بارے جاری ان کے فیصلے کمزور ترین ثابت ہوسکتے ہیں۔ بہت محتاط رہ کر فیصلے کرنے ہونگے علاوہ ازیں اگر حکومت کو اندرون اور بیرون ملک معاہدہ کرنے ہوں یا سی پیک منصوبہ راہداری بارے میں کوئی بھی مزید نیا فیصلہ کرنا ہو تو ذرا سی غلطی ملک کو بڑا نقصان دے سکتی ہے لہذا، اس دوران ہمیں انتہائی محتاط رہ کر ہر مقابلے کا سامنا کرنا ہوگا۔

**زائچہ میں چھٹا گھر** حادثات تنزلی اور خرابی صحت سے دیکھا جاتا ہے ہے چھٹے گھر کا حاکم زہرہ طالع میں یورانس کے ہمراہ موجود ہے یعنی کہا جاسکتا ہے کہ 2020ء میں حادثات میں کمی ہوسکتی ہے یا ایسے حادثات بھی رونما ہوسکتے ہیں جن میں زیادہ تر خواتین کی جان کو خطرہ ہو یعنی اجتماعی حادثاتی موت میں خواتین کے مرنے کی تعداد زیادہ ہوسکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے ملک کو ہر طرح کے حادثہ مصیبت پریشانی سے محفوظ رکھے۔ (آمین)

**زائچہ میں ساتواں گھر** وزیراعظم سے منسوب ہوتا ہے۔ برج عقرب کا حاکم مریخ زحل پلوٹو اور مشتری کے ہمراہ جدی کا ہو کر زائچہ کے خانہ نو پر قابض ہے اور اس دوران مریخ مشتری سے قران بھی کر رہا ہے۔ زائچہ میں وزیراعظم سے منسوب اس برج کے حاکم شرف یافتہ مریخ کا مشتری سے قران واضح اور اچھے اشارے دے رہا ہے۔ یعنی وزیراعظم پاکستان سال کی دوسری سہ ماہی میں مضبوط ترین ہونگے مگر کچھ خدشات اب بھی ہیں جن کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا وزیراعظم کی کابینہ کے اہم سیاسی بزرگ کسی حادثہ کا شکار ہوسکتے ہیں۔ وزیراعظم ملک کی ترقی کیلئے کوشاں رہیں گے یہی وجہ ہے کہ گزشتہ برس بھی حکومتی جماعت کے اہم سیاست دانوں کی وزارتیں منسوخ یا تبدیل کردی گئیں۔ وزیراعظم پاکستان کی کوشش ہوگی کہ وہ دُنیا کے نقشے پر پاکستان کی اہمیت کو اجاگر کیا جائے۔ اسلامی ممالک کا اتحاد بنایا جائے جو کہ مسلم ممالک کے مفادات کیلئے کام کرے جیسا کہ ملائیشیا ترکی اور پاکستان کے مابین مسلم دُنیا کے اہم معاملات کو زیر بحث لایا جائے۔

**زائچہ میں آٹھوں گھر** موت کا خانہ کہلاتا ہے۔ زائچہ نوروز میں آٹھویں گھر کا حاکم مشتری مریخ سے نویں میں قران قائم کر رہا ہے۔ جو کہ خوش آئند بات ہے مگر اس بات کو بھی پس پشت نہیں ڈالا جاسکتا کہ کچھ ایسے اشارات بھی مل رہے ہیں جن کے تحت ملک میں کسی وباء یا مرض کے پھوٹنے کا خدشہ ہے۔ بالکل اس طرح کے جیسے گزشتہ برس 2019ء میں ڈینگی نے کئی ہزار جانیں لیں حکومت وقت کو چاہیے کہ اس طرح کے امراض کو کنٹرول کرنے کیلئے قبل از وقت پروگرام ترتیب دے۔ سیلابی آفات کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا 2020ء میں سیلاب کے پیش نظر زیادہ اموات کا خطرہ ہے۔ مشتری مریخ کا نظر قران ملک کی تعمیر و ترقی میں فائدہ دے سکتا ہے اور یہ تیسری سہ ماہی میں ممکن ہے۔ سال کی تیسری سہ ماہی اہم اشارے دے رہی ہے اور اسی

دوران زائچہ کے نویں گھر میں زحل اور پلوٹو کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا لہذا وہ سیاست دان جن کا تعلق عقرب اور جدی سے ہے، بہت محتاط رہنا ہوگا جیسا کہ پہلے بھی بتا چکے ہیں کہ ان کی جان کو خطرہ ہے موت سے متعلق زائچہ کا آٹھواں گھر حادثہ اور طبعی موت کو بھی جنم دیتا ہے لہذا سخت محتاط رہنے کی ضرورت ہے اور اپنے سیاسی رہنماؤں کا یا سیاسی پارٹیوں کے صدقات کا خصوصی اہتمام کریں کیونکہ یہ سہ ماہی ان کیلئے انتہائی خطرناک ثابت ہوسکتی ہے۔

**زائچہ میں نواں گھر** خارجہ امور اور عدلیہ سے منسوب ہے اسی برج میں چار سیارگان کا اجتماع نحس ثابت ہو رہا ہے مگر ان سیارگان کے درمیان سعد نظرات بھی قائم ہو رہی ہیں۔ جو کہ یہ اشارہ دیتی ہیں کہ حالات کسی بھی وقت تبدیل ہوسکتے ہیں۔ خصوصاً خارجہ پالیسی کو بہتر بنانے کیلئے اپنے تئیں بہت کوشش کی جائیگی مگر اس میں کامیابی بہت مشکل ہے۔ آئندہ سال پاکستانی وزیر خارجہ کئی اہم ملکوں کے دورے بھی کرینگے خاص طور سے بھارت کی جارحیت ثابت کرنے کی کوشش کی جائیگی۔ دشمن سازش کرکے ملک کو بدنام کرسکتا ہے اور ہماری خارجہ پالیسی بہتر نہ ہوئی تو دشمن اپنے مقصد میں کامیاب ہوسکتا ہے کہ وہ دنیا بھر میں پاکستان کو بدنام کرنے کوئی کسر نہیں چھوڑے گا۔ بھارت ہمارا ازلی اور ابدی دشمن ہے لہذا وہ اسی تاک میں رہتا ہے کہ کسی بھی طرح سے پاکستان کی ساکھ کو نقصان پہنچایا جائے۔ بھارت کی ہمیشہ سے یہ پالیسی رہی کہ وہ پاکستان کو ڈرانے کی کوشش کرتا ہے اور خود چائنہ سے ڈرا رہتا ہے۔ اگر ہماری خارجہ پالیسی بہتر نہ ہوئی تو دشمن لازمی طور پر اپنے مقصد میں بآسانی کامیاب ہوجائے گا۔ زائچہ کے نویں گھر میں دیگر سیارگان کی پوزیشن اور نشست کو دیکھتے ہوئے کہا جاسکتا ہے کہ اہم سیاسی راہنماؤں کی طبعی موت اور کچھ سیاستدانوں کی حادثاتی موت کی بھی خبر ہے کیونکہ اس برج میں موجود زحل شمس تسدیس کو بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ سیاستدانوں سے متعلق یہ حادثات ٹارگٹ کلنگ بھی ہوسکتے ہیں یا دھماکوں کی شکل میں بھی۔ وہ سیاست دان جن کا تعلق برج عقرب، قوس اور جدی سے ہے یا وہ سیاست دان جن کے نام کے پہلے حرف ن، ز، ض، ظ، ف، ج، خ سے ہے انہیں بہت زیادہ محتاط رہنا ہوگا۔

**زائچہ میں دسواں گھر** خانہ عشر حکومت سے منسوب ہے اس گھر میں موجود قمر طالع شرقی میں زہرہ سے تربیع قائم کر رہا ہے۔ دسویں گھر میں موجود قمر کی زہرہ سے تربیع اچھے اشارے نہیں دیتی جبکہ کہ دسویں گھر کا حاکم زحل زائچہ کے نویں میں موجود ہے۔ یہ واضح اشارہ ہے کہ ناقص خارجہ پالیسی کی وجہ سے دشمن کو فائدہ پہنچے گا۔ عوام کی نظر میں حکومت کی کارکردگی بہتر نہ ہوگی حکمران جماعت کی مقبولیت میں نمایاں کمی ہوگی مہنگائی کے مارے عوام احتجاج کرتے نظر آرہے ہیں بیرون ملک سفر بارے بھی پاکستانی عوام کو بہت سی پابندیوں اور پریشانیوں کا سامنا پڑسکتا ہے نئی قانون سازی میں کچھ خاص پیش رفت ثابت نہ ہوگی۔ اپوزیشن اور عوام سخت ردعمل کا مظاہرہ کرسکتے ہیں تیسری سہ ماہی بہت سی تبدیلیوں کا اشارہ دیتی ہے کیونکہ زہرہ سے منسوب عوامی شہرت حکومت کی پسندیدگی کا گراف تیزی سے نیچے گرا رہی ہے۔

**زائچہ میں گیارھواں گھر** پارلیمنٹ سے منسوب ہے اس گھر میں شمس، عطارد اور نیپچون موجود ہے ہے جبکہ گیارہویں کا حاکم مشتری۔ زحل، پلوٹو، مریخ کے ہمراہ قابض ہے یہاں پر سیارگان کی پوزیشن بہتری کی طرف اشارے دیتی ہے۔ پارلیمنٹ میں ہونے والے فیصلے حکومت وقت کے حق میں ہونگے اور ملک کو مضبوط بنانے کی جانب بھرپور کوشش کی جائے گی یہ چوتھی اور آخری سہ ماہی میں ہوسکتا ہے۔ سیارگان کی یہ پوزیشن اور باہمی نظرات اور بھی بہت سے راز اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہے جس کیلئے بہت زیادہ صفحات کی ضرورت ہے لہذا میں مختصر طور پر زائچہ کے احکامات بیان کئے جارہے ہیں۔

**زائچہ میں بارھواں گھر** خفیہ دشمنوں سے منسوب ہے بارہویں گھر کا حاکم مریخ زائچہ کے نویں گھر میں موجود ہے یہاں پر ہمراہ مشتری پلوٹو اور زحل موجود ہے جو کہ دشمن کی جانب سے ملکی مفادات کو نقصان پہنچ سکتا ہے سیارگان کی ان نظرات اور نشستی قیام کے سبب کہا جاسکتا ہے کہ دشمن اپنے مقصد میں کسی حد تک کامیاب ہوسکتا ہے۔ لیکن حکومت بہتر پالیسی اس کا دفاع کرنے کیلئے ہر وقت تیار ہے۔ شمس در حمل ہے 19 درجہ پر شمس کو اسی برج میں شرف حاصل ہے۔ بادشاہ فلک شمس کی قوت کو دیکھتے ہوئے اس بات سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ ہمارا دشمن دنیا کے سامنے کسی حد تک بے نقاب بھی ہوگا۔ کہ موجودہ حکومت کو بیک وقت بہت سے مسائل اور خطرات کا سامنا ہوگا مگر بہتر حکمت عملی کے سبب ان پریشانیوں سے بچا جاسکتا ہے ہے ذرا سے سستی اور کوتاہی حکومت وقت کو بڑے وبال اور جنجال میں مبتلا کرسکتی ہیں ہماری اس پریشانی اور مصیبت کی خوشی دشمن کو بے انتہا ہوگی۔

**دعا ھے کہ اللہ تعالی وطن عزیز کو ھر حادثہ مصیبت اور پریشانی سے محفوظ رکھے اور ھمارے ملک کے سیاستدانوں کو ھدایت دے کہ وہ ذاتی مفادات کو پس پشت ڈال کر عوامی مفادات کیلئے خلوص نیت سے کام کریں اور پاکستان کی خاطر کچھ ایسا کر دیں کہ پوری دُنیا میں اسلام اور پاکستان کا بول بالا ھو (آمین)**

# 2020 سیاست میں اعداد کا کھیل

9 7 5 6 8 3 5 6
2020 2020 2020
2 6 4 5 7 3 6 4 1

تحریر
نبیل مزمل
(ملتان)

قارئین جعفریہ جنتری کو نیا عیسوی سال مبارک ہو۔ پوری کائنات اللہ تعالیٰ نے اعداد کے دائرہ میں قید کی ہوئی ہے۔ جس کی واضح دلیل سورۃ جن کی آخری آیت کا آخری حصہ ہمیں باخبر کرتا ہے۔

وَاَحْصٰی كُلَّ شَیْءٍ عَدَدًا۝ **ترجمہ:**۔ اور ہر شے کو اعداد کا پابند کر دیا ہے۔

اعداد کا عمل دخل ہماری زندگی پر مختلف طور سے اثر انداز ہوتا ہے زندگی کے نشیب و فراز میں اعداد کی تاثیر بہت نمایاں ہوتی ہے۔ سورۃ اخلاص جو کہ قرآن پاک کا نچوڑ ہے۔ ہر آیت اعداد کے شمار سے ایک معجزہ ہے اس بارے میں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے ایک مفصل مضمون فیس بک پر بھی شائع کیا جس میں سورۃ اخلاص کی ہر آیت کے اعداد برآمد کر کے روحانی طالب علموں کو حیران کر دیا کہ اللہ تعالیٰ نے کس قدر حکمت سے قرآن پاک کی ترتیب اور تعلیم فرمائی کہ پہلی آیت کے اعداد میں جب اُسکے حروف شامل کریں تو اگلی آیت کے اعداد برآمد ہو جاتے ہیں۔ (سبحان اللہ)

یہ اعداد ہماری زندگی پر کیسے اثر انداز ہوتے ہیں، ہم ملکی سیاست میں ان اعداد کی کارفرمائی دیکھتے آئے ہیں۔ ایک مختصر جائزہ جولائی 2017ء میں عمران خان نیازی نے حکومت سنبھالی۔ 2017 کا کل مجموعہ حاصل عدد مفرد 1 ہے 1 عدد بادشاہت کی علامت شمس کے زیر اثر آتا ہے۔ پاکستان کی تاریخ میں جب بھی عدد 1 آیا ہے اس نے انقلاب بدلا اور حکومتیں تبدیل کر دیں 9 عدد طاقت اور قوت کا ہے اور 8 عدد انتشار کا ہے۔ عدد 1 سے پہلے جب ہم 2015ء اور 2016ء کو دیکھتے ہیں تو 2015 کا مفرد عدد 8 جو کہ انتشار کی علامت ہے۔ اس سن میں ملکی حالات اسی طرح منتشر رہے کہ سیاسی جماعتوں کا جوڑ توڑ ہوتا رہا، نئے سیاسی حلقے زور پکڑتے رہے جس کے نتیجہ میں نئے چہرے سیاست میں آنا شروع ہو گئے۔ اب 2016 آیا عدد 9 کے تحت مریخ نے اپنا ہنر دکھانا شروع کیا ملک میں ایک افراتفری کا ماحول پیدا ہونا شروع ہو گیا مریخ کا تعلق خون خرابہ سپہ سالار فلک اور ہمت بہادری سے ہے اسے فوج کا حاکم سیارہ بھی کہتے ہیں باقی مجھے کچھ کہنے کی ضرورت نہیں کہ 2016ء میں کس طرح کیا کیا معاملات طے پائے 2017ء 1 عدد کے تحت ظاہر ہوا اس عدد نے ایک نئے حکمران کو جنم دیا 2 عدد اصول اور قاعدہ کے تحت معاملات کو بہتر کرتا ہے۔ یہ عدد قمر کے زیر اثر ہوتا ہے سفر تجارت کو فروغ دیتا ہے لہذا 2018ء میں بہت سے وعدے اور ارادے کئے گئے عملی قدم اُٹھانے کی ہمت اور کوشش کی گئی مگر ہر بار کوئی نہ کوئی ایسی رکاوٹ آ جاتی جو کہ وزیر اعظم پاکستان عمران خان نیازی کے ارادوں میں دراڑ پیدا کر دیتی۔ کسی طرح 2018ء کے 6 ماہ گزارے کابینہ تشکیل دی گئی اور 2019ء آیا یہ عدد 3 مشتری کے تحت آتا ہے لہذا ملک کی اکانومی بہتر بنانے کی سرتوڑ کوشش کی گئی مگر لینے کے دینے پڑ گئے کہ اس سال مشتری رجعی حالت (گردش) میں تھا اور یہ وہ حالت ہوتی ہے کہ جب مشتری رجعت میں ہو اگر قرض کسی کو دیا جائے تو واپس لینا مشکل ہو جاتا ہے اگر کسی سے قرض لیا جائے تو چاہتے ہوئے بھی آپ اُسکو قرض واپس نہیں لوٹا سکتا۔ یہی کچھ ہوا کہ ملک میں مہنگائی کا طوفان آیا، قرض لئے گئے ٹیکس لگائے گئے اور بھی بہت کچھ کیا گیا۔ پیٹرول ادویات گیس بجلی اور بنیادی ضروریات زندگی کی اشیاء اس قدر مہنگی ہو گئی کہ غریب آدمی احتجاج پر مجبور ہو گیا۔

2020 کا مفرد عدد 4 ہے جو کہ سپہ سالار فلک مریخ کا ذیلی عدد بھی ہے۔ اس عدد کے تحت زیادہ ممکن ہے کہ سپہ سالار فلک کو اپنے گزشتہ فیصلوں پر پھر نظر ثانی کرنی پڑے۔ مریخ اپنے آپ کو کبھی بھی کمزور نہیں مانتا یہ دشمنوں پر ہمیشہ غالب رہتا ہے۔ بات واضح ہے کہ موجودہ حکمران جن طاقتوں کے بل بوتے پر میدان میں اترے 2020ء تک اپنے اہداف پورے نہ کر سکے تو وہی طاقت 2020ء میں اشارہ دیتی ہے کہ اپنے بڑے اہم فیصلے تبدیل کر لئے جائیں تاکہ ملک میں کسی قسم کی کوئی کمزوری مزید نہ ہو۔ لہذا 2020ء کو ہم تبدیلیوں کا سال بھی کہہ سکتے ہیں یہ وہ تبدیلیاں بھی ہو سکتیں ہیں جس تبدیلی کو گزشتہ 23,24 سال قبل نعرے لگا کر اقتدار میں آئے۔ تبدیلی کئی قسم کی ہوتی ہے۔ جس تبدیلی کی عوام کو توقع تھی ڈیڑھ سال گزرنے کے بعد بھی اگر وہ تبدیلی نہ آئی تو یقیناً دوسری جانب سے تبدیلی ضرور لائی جائیگی۔ اس تبدیلی کی ہوا کچھ چلنا شروع ہو چکی ہے سیاسی تجزیہ نگار بھی اس تبدیلی کی خبر دے رہے ہیں مگر اعداد کی زبانی 2020ء مریخ کی خفیہ سرگرمیاں اس تبدیلی کے واضح اشارے دے رہے ہیں پاکستانی سیاست میں 2020 اہم انقلاب بھی برپا کر سکتا ہے ایسے بڑے فیصلے بھی متوقع ہیں جو کہ ملکی مفادات میں ہوں اور دشمن سے نبرد آزما ہونے کیلئے ہر طرح کے چیلنج کو قبول کیا جا سکتا ہے۔

واللہ اعلم بالصواب

# جنوری 2020 ماگھ 2076 بکرمی دلو 1941 شاکا جمادی الثانی 1441ھ

| شمار ایام | نام ایام | عیسوی تقویم | نچھتر | بکرمی تقویم | شاکا تقویم | انتقال برج: برج / اوقات | منازل قمر | اسلامی ہجری تقویم | سعد یا نحس | اہم واقعات / مذہبی تہوار / عرس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | بدھ | 1 | پورپا بھادرپد 00:57 | پوہ | جدی | | ھقعہ 11:11 | | نحس | |
| 2 | جمعرات | 2 | اترا بھادرپد 03:52 | 19 | 12 | حمل 09:00 | ھنعہ 11:03 | ۶ | نیک | |
| 3 | جمعہ | 3 | ریوتی 06:49 | 20 | 13 | | ذراعہ 11:16 | ۷ | نیک | جنگ موتہ ۸ھ |
| 4 | ہفتہ | 4 | اشنی 09:35 | 21 | 14 | ثور 21:15 | نثرہ 11:52 | ۸ | نیک | |
| 5 | اتوار | 5 | بھرنی 11:57 | 22 | 15 | | طرفہ 12:53 | ۹ | نیک | |
| 6 | سوموار | 6 | کرتیکا 13:45 | 23 | 16 | | جبہ 14:19 | ۱۰ | نحس اکبر | |
| 7 | منگل | 7 | روہنی 14:53 | 24 | 17 | جوزا 07:10 | زھرہ 16:11 | ۱۱ | نحس اکبر | |
| 8 | بدھ | 8 | مرگسرا 15:20 | 25 | 18 | | صرفہ 18:27 | ۱۲ | نیک | |
| 9 | جمعرات | 9 | آردرا 15:07 | 26 | 19 | سرطان 13:43 | عوا 21:01 | ۱۳ | نحس | |
| 10 | جمعہ | 10 | پونربس 14:18 | 27 | 20 | | سماک 23:45 | ۱۴ | نیک | |
| 11 | ہفتہ | 11 | پکھ 12:59 | 28 | 21 | اسد 17:15 | غفرہ 22:15 | ۱۵ | نیک | ولادت باسعادت امام زین العابدین ۳۸ھ |
| 12 | اتوار | 12 | اشلیکھا 11:19 | 29 | 22 | | زبانہ 02:25 | ۱۶ | نحس | تعمیر مکان کیلئے نیک |
| 13 | سوموار | 13 | مگھا 09:25 | 30 | 23 | سنبلہ 19:06 | اکلیل 04:47 | ۱۷ | میانہ | قرض لینے دینے کیلئے بد |
| 14 | منگل | 14 | پورپا پھاگنی 07:25 | ماگھ | 24 | | قلب 06:35 | ۱۸ | نیک | سفر کیلئے بد |
| 15 | بدھ | 15 | اترا پھاگنی 05:26 | 2 | 25 | میزان 20:43 | شولہ 07:39 | ۱۹ | نیک | جنگ جمل |
| 16 | جمعرات | 16 | ہست 03:36 | 3 | 26 | | نعائم 07:51 | ۲۰ | میانہ | تعمیر مکان کیلئے نیک |
| 17 | جمعہ | 17 | چترا 02:00 | 4 | 27 | عقرب 23:20 | بلدہ 07:09 | ۲۱ | نحس | |
| 18 | ہفتہ | 18 | سواتی 00:42 / بیساکھا 23:45 | 5 | 28 | | ذابح 05:37 | ۲۲ | نیک | |
| 19 | اتوار | 19 | انورادھا 23:10 | 6 | 29 | | بلعہ 03:30 | ۲۳ | نیک | |
| 20 | سوموار | 20 | جیشٹھا 23:00 | 7 | دلو | قوس 03:40 | سعود 00:29 / اخبیہ 21:13 | ۲۴ | نحس | |
| 21 | منگل | 21 | مولا 23:12 | 8 | 2 | | مقدم 17:44 | ۲۵ | نحس | |
| 22 | بدھ | 22 | پورپا کھاڑ 23:49 | 9 | 3 | جدی 09:59 | موخر 14:13 | ۲۶ | نیک | نکاح وسفر کیلئے بد |
| 23 | جمعرات | 23 | پورپا کھاڑ | 10 | 4 | | رشا 10:51 | ۲۷ | نیک | عرس حضرت مولانا ظفر علی خانؒ (گوجرانوالہ) |
| 24 | جمعہ | 24 | اترا کھاڑ 00:50 | 11 | 5 | دلو 18:20 | شرطین 18:31 | ۲۸ | نحس اکبر | |
| 25 | ہفتہ | 25 | سرون 02:15 | 12 | 6 | | بطین 05:05 | ۲۹ | نیک | نکاح کیلئے بد |
| 26 | اتوار | 26 | دھنشٹھا 04:05 | 13 | 7 | | ثریا 02:57 | ۳۰ | نیک | |
| 27 | سوموار | 27 | ست بکھا 06:18 | 14 | 8 | حوت 04:43 | دبران 01:22 | | نحس اکبر | عرس سلطان باہوؒ (گڑھ مہاراجہ) ☆ عرس حضرت شاہ رکن عالم (ملتان) |
| 28 | منگل | 28 | پورپا بھادرپد 08:52 | 15 | 9 | | ھقعہ 00:23 / ھنعہ 23:58 | ۲ | نیک | |
| 29 | بدھ | 29 | اترا بھادرپد 11:43 | 16 | 10 | حمل 16:50 | ذراعہ 01:06 | ۳ | نحس | شہادت حضرت فاطمہ الزہراۃ سلام اللہ علیہا ۱۱ھ |
| 30 | جمعرات | 30 | ریوتی 14:42 | 17 | 11 | | نثرہ 00:06 | ۴ | نیک | سفر کیلئے بد |
| 31 | جمعہ | 31 | اشنی 17:39 | 18 | 12 | | طرفہ 00:44 | ۵ | نحس | |

## اوقات شرعی برائے لاہور-کراچی

| تاریخ | نماز فجر | طلوع آفتاب | نماز ظہرین | غروب آفتاب | نماز مغربین | طلوع آفتاب | غروب آفتاب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | بابت ماہ جنوری-لاہور | | | | | کراچی | |
| 1 | 05:39 | 07:00 | 12:09 | 05:12 | 05:24 | 07:16 | 05:55 |
| 2 | 05:40 | 07:00 | 12:10 | 05:13 | 05:25 | 07:16 | 05:55 |
| 3 | 05:40 | 07:01 | 12:10 | 05:14 | 05:25 | 07:17 | 05:56 |
| 4 | 05:40 | 07:01 | 12:11 | 05:14 | 05:26 | 07:17 | 05:56 |
| 5 | 05:41 | 07:01 | 12:11 | 05:15 | 05:27 | 07:17 | 05:57 |
| 6 | 05:41 | 07:01 | 12:12 | 05:16 | 05:28 | 07:17 | 05:58 |
| 7 | 05:41 | 07:01 | 12:12 | 05:17 | 05:28 | 07:18 | 05:59 |
| 8 | 05:41 | 07:01 | 12:13 | 05:17 | 05:29 | 07:18 | 05:59 |
| 9 | 05:41 | 07:01 | 12:13 | 05:18 | 05:30 | 07:18 | 06:00 |
| 10 | 05:41 | 07:01 | 12:13 | 05:19 | 05:31 | 07:18 | 06:01 |
| 11 | 05:41 | 07:01 | 12:14 | 05:20 | 05:32 | 07:18 | 06:02 |
| 12 | 05:41 | 07:01 | 12:14 | 05:21 | 05:32 | 07:18 | 06:02 |
| 13 | 05:41 | 07:01 | 12:14 | 05:22 | 05:33 | 07:18 | 06:03 |
| 14 | 05:41 | 07:01 | 12:15 | 05:22 | 05:34 | 07:18 | 06:04 |
| 15 | 05:40 | 07:01 | 12:15 | 05:23 | 05:35 | 07:18 | 06:05 |
| 16 | 05:40 | 07:00 | 12:16 | 05:24 | 05:36 | 07:18 | 06:05 |
| 17 | 05:40 | 07:00 | 12:16 | 05:25 | 05:37 | 07:18 | 06:06 |
| 18 | 05:40 | 07:00 | 12:16 | 05:26 | 05:38 | 07:18 | 06:07 |
| 19 | 05:40 | 07:00 | 12:16 | 05:27 | 05:39 | 07:18 | 06:08 |
| 20 | 05:40 | 07:00 | 12:17 | 05:28 | 05:39 | 07:18 | 06:08 |
| 21 | 05:40 | 06:59 | 12:17 | 05:29 | 05:40 | 07:18 | 06:09 |
| 22 | 05:39 | 06:59 | 12:17 | 05:30 | 05:41 | 07:18 | 06:10 |
| 23 | 05:39 | 06:59 | 12:18 | 05:31 | 05:42 | 07:17 | 06:11 |
| 24 | 05:39 | 06:58 | 12:18 | 05:32 | 05:43 | 07:17 | 06:11 |
| 25 | 05:39 | 06:58 | 12:18 | 05:33 | 05:44 | 07:17 | 06:12 |
| 26 | 05:38 | 06:57 | 12:18 | 05:34 | 05:45 | 07:17 | 06:13 |
| 27 | 05:38 | 06:57 | 12:18 | 05:35 | 05:46 | 07:16 | 06:14 |
| 28 | 05:37 | 06:56 | 12:19 | 05:35 | 05:47 | 07:16 | 06:14 |
| 29 | 05:37 | 06:55 | 12:19 | 05:36 | 05:48 | 07:15 | 06:15 |
| 30 | 05:36 | 06:55 | 12:19 | 05:37 | 05:49 | 07:15 | 06:15 |
| 31 | 05:36 | 06:54 | 12:19 | 05:38 | 05:50 | 07:14 | 06:16 |

## جمادی الثانی کا چاند دیکھ کر

سورۃ المدثر (پارہ 29) پڑھیں صاحب عمل بزرگ یا عالم کو دیکھنا مبارک ہے۔
**اسم اعظم:** یا فتاح (اے فتح دینے والے) یا قادر (اے توانا)
500 بار بعد نماز فجر روزانہ پڑھیں۔
**صدقہ:** سہاگن عورتوں کو اناج چوڑیاں دیں۔
**ہدایات حضرت امام رضاؑ:** اس ماہ زیادہ محنت سے گریز کریں۔ چربی گوشت اور مسور کی دال نہ کھائیں، تازہ سبزیاں، گل بنفشہ کا مربہ استعمال کریں۔

**ربیع الثانی** سید ابن طاؤس نے ان تینوں مہینوں میں سے ایک کے پہلے دن ایک دعا نقل کی ہے شیخ مفید نے ۲۳۲ھ میں ۱۰ ربیع الثانی کو امام حسن عسکری علیہ السلام کی ولادت باسعادت ذکر کی ہے۔ لہذا یہ بہت بابرکت دن ہے اور اس نعمت کے شکرانے میں اس دن روزہ رکھنا مستحب ہے۔

**جمادی الثانی** ایک قول کی بناء پر ۱۱ھ میں اس دن حضرت فاطمۃ الزہراء علیہا السلام کی شہادت ہوئی لہذا شیعہ مسلمانوں کو اس دن ان بی بی کی صف ماتم بچھانا اور آپ کی زیارت پڑھنا چاہیے۔ نیز آپ پر ظلم کرنے والوں اور آپ کا حق غصب کرنے والوں پر نفرین کرنا چاہیے۔

**رجب** کے پورے مہینے میں یہ دعا پڑھتا رہے اور روایت ہے کہ یہ دعا امام زین العابدین علیہ السلام نے ماہ رجب میں حجر کے مقام پر پڑھی۔

يَامَن يَملِكُ حَوآئِجَ السّآئِلينَ وَيَعلَمُ ضَميرَ الصّامِتينَ لِكُلِّ مَسئَلَةٍ مِنكَ سَمعٌ حاضِرٌ وَجَوابٌ عَتيدٌ اَللّٰهُمَّ وَمَواعيدُكَ الصّادِقَةُ وَاَياديكَ الفاضِلَةُ وَرَحمَتُكَ الواسِعَةُ فَاَسئَلُكَ اَن تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَاَن تَقضِيَ حَوآئِجي لِلدُّنيا وَالآخِرَةِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيءٍ قَديرٌ۔

**شعبان** کتاب اقبال میں شعبان کی پہلی رات میں پڑھی جانے والی نمازوں کا ذکر ہوا ہے ان میں سے ایک بارہ رکعت نماز ہے کہ جس کی ہر رکعت میں سورہ حمد کے بعد گیارہ مرتبہ سورۃ توحید پڑھی جاتی ہے۔

**27 رمضان کی رات** اس رات خاص طور پر غسل کرنے کا حکم ہے اور منقول ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام اس رات میں پہلے سے پچھلے پہر تک اس دعا کو بار بار پڑھا کرتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ ارزُقنِي التَّجافِيَ عَن دارِ الغُرُورِ وَالاِنابَةَ اِلىٰ دارِ الخُلُودِ وَالاِستِعدادَ لِلمَوتِ قَبلَ حُلُولِ الفَوتِ۔

**شوال** ۱۴۸ھ امام جعفر صادق علیہ السلام کی تاریخ وفات ہے بعض کا قول ہے کہ حضرت کی وفات ۱۵ شوال کو ہوئی۔ جب کہ آپ کو انگور میں زہر دیا گیا تھا۔

ایک روایت میں ہے کہ بوقت وفات آپ نے آنکھیں کھولیں اور فرمایا کہ میرے سب عزیزوں کو جمع کرو جب سارے عزیز آ گئے تو آپ نے ان کی طرف دیکھتے ہوئے فرمایا میری شفاعت اس شخص کے لیے نہیں ہوتی جو نماز کو اہمیت نہ دے اور اس کی پرواہ نہ کرے۔

**ذیقعد** ایک قول کے مطابق ۲۰۳ھ میں اسی دن امام علی رضاؑ کی شہادت واقع ہوئی اس دن دور و نزدیک سے حضرت کی زیارت کرنا سنت ہے۔ سید ابن طاؤس نے فرمایا ہے کہ میں اپنے بعض علماء کی کتب میں دیکھا ہے کہ ۳۰ ذیقعد کے دن دور و نزدیک سے امام علی رضاؑ کی زیارت کرنا مستحب ہے۔

**ذالحجہ** ایک اور بزرگ تر مہینہ ہے جب اس مہینے کا چاند نظر آتا تو اکثر صحابہ و تابعین عبادت میں خاص اہتمام کرتے تھے۔ قرآن میں اس کے پہلے دس دنوں کو ایام معلومات کہا گیا ہے اور یہ بڑی فضیلت اور برکت والے ایام ہیں۔ حضرت رسول اللہ کا فرمان ہے کہ کسی بھی دن کی نیکی و عبادت خدا کے ہاں اس نیکی و عبادت سے محبوب تر نہیں جو ان دس دنوں میں کی جائے۔ ان دس دنوں کے لیے چند ایک اعمال ہیں۔ (۱) پہلے نو دن کے روزے رکھے تو ایسا ہے گویا ساری زندگی روزے رکھے ہوں۔ (۲) ان دس دنوں میں مغرب و عشا کے درمیان دو رکعت نماز پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سورۃ توحید اور یہ آیت پڑھے تاکہ حجاج کعبہ کے ثواب میں شریک ہو جائے۔

**محرم** یہ سال کا پہلا دن ہے اور اس کے لئے دو عمل بیان ہوئے ہیں۔

(۱) روزہ رکھے اس ضمن میں ریان بن شبیب نے امام علی رضا علیہ السلام سے روایت کی ہے کہ جو شخص پہلی محرم کا روزہ رکھے اور خدا سے کچھ طلب کرے تو وہ اس کی دعا قبول فرمائے گا۔ جیسے حضرت زکریا علیہ السلام کی دعا قبول فرمائی تھی۔

(۲) امام علی رضا علیہ السلام سے روایت ہوئی ہے کہ حضرت رسول اللہؐ پہلی محرم کے دن دو رکعت نماز ادا فرماتے اور نماز کے بعد اپنے ہاتھ کو آسمان کی طرف بلند کر کے دعا پڑھے۔

**صفر** شہید اور کلینی کے قول کے مطابق ۷ صفر ۱۲۸ھ کو مکہ مدینہ کے درمیان ابواء کے مقام پر امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی ولادت باسعادت ہوئی۔

## فروری 2020 پھاگن 2076 بکرمی حوت 1941 شاکا رجب 1441ھ

| شمار ایام | نام ایام | عیسوی تقویم | پچھتر | بکرمی تقویم | شاکا تقویم | انتقال قمر در بروج (بروج / اوقات) | منازل قمر | اسلامی ہجری تقویم | سعد یا نحس | اہم واقعات/مذہبی تہوار/عرس |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 32 | ہفتہ | 1 | بھرنی 20:23 | ماگھ | دلو | ثور 05:27 | | | نیک | عرس حضرت بی بی پاکدامنؒ (لاہور) |
| 33 | اتوار | 2 | کرتیکا 22:41 | 20 | 14 | | جبہ 03:14 | ۷ | نیک | عرس بی بی پاکدامن |
| 34 | سوموار | 3 | کرتیکا | 21 | 15 | جوزا 16:28 | زھرہ 05:01 | ۸ | نیک | سفر کیلئے بد |
| 35 | منگل | 4 | روہنی 00:22 | 22 | 16 | | صرفہ 07:08 | ۹ | نیک | |
| 36 | بدھ | 5 | مرگسرا 01:19 | 23 | 17 | | عوا 09:32 | ۱۰ | نیک | فتح جنگ جمل ۳۶ھ |
| 37 | جمعرات | 6 | آردرا 01:28 | 24 | 18 | سرطان 00:02 | سماک 12:08 | ۱۱ | نحس اکبر | |
| 38 | جمعہ | 7 | پربس 00:50 / پکھ 23:30 | 25 | 19 | | غفرہ 14:50 | ۱۲ | نحس اکبر | |
| 39 | ہفتہ | 8 | اشلیکھا 21:34 | 26 | 20 | اسد 03:44 | زبانہ 17:31 | ۱۳ | نحس | شہادت حضرت ام البنینؑ والدہ حضرت عباسؑ |
| 40 | اتوار | 9 | مگھا 19:13 | 27 | 21 | | اکلیل 19:58 | ۱۴ | نیک | |
| 41 | سوموار | 10 | پورباپھاگنی 16:35 | 28 | 22 | سنبلہ 04:38 | قلب 21:59 | ۱۵ | نیک | عرس بابا موج دریا بخاری (لاہور) |
| 42 | منگل | 11 | اتراپھاگنی 13:53 | 29 | 23 | | شولہ 23:24 | ۱۶ | نحس | تعمیر مکان کیلئے نیک |
| 43 | بدھ | 12 | ہست 11:16 | پھاگن | 24 | میزان 04:37 | نعائم 11:49 | ۱۷ | میانہ | عرس حضرت امام صاحبؒ (سیالکوٹ) |
| 44 | جمعرات | 13 | چترا 08:54 | 2 | 25 | | بلدہ 00:03 / ذابح 23:50 | ۱۸ | نیک | |
| 45 | جمعہ | 14 | سواتی 06:57 | 3 | 26 | عقرب 05:37 | بلعہ 22:45 | ۱۹ | نیک | عرس سید جلال الدینؒ (اچ شریف) ☆ عرس حضرت [illegible] |
| 46 | ہفتہ | 15 | بیساکھا 05:30 | 4 | 27 | | سعود 20:52 | ۲۰ | نیک | ولادت باسعادت حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا |
| 47 | اتوار | 16 | انورادھا 04:38 | 5 | 28 | قوس 09:06 | اخبیہ 18:16 | ۲۱ | نحس | |
| 48 | سوموار | 17 | جیشٹھا 04:23 | 6 | 29 | | مقدم 15:06 | ۲۲ | نیک | منت دسترخوان حضرت امام حسنؑ |
| 49 | منگل | 18 | مولا 04:43 | 7 | 30 | جدی 15:36 | موخر 11:33 | ۲۳ | نیک | |
| 50 | بدھ | 19 | پورباکھاڑ 05:36 | 8 | حوت | | رشا 07:47 | ۲۴ | نحس | |
| 51 | جمعرات | 20 | اتراکھاڑ 06:57 | 9 | 2 | | | ۲۵ | نحس | نکاح وسفر کیلئے بد |
| 52 | جمعہ | 21 | سرون 08:43 | 10 | 3 | دلو 00:41 | شرطین 04:12 | ۲۶ | نیک | نکاح وسفر کیلئے بد |
| 53 | ہفتہ | 22 | دھنشٹھا 10:49 | 11 | 4 | | بطین 18:09 | ۲۷ | نیک | عرس حضرت حسام الدینؒ تیغ بند (گلبرگہ شریف) |
| 54 | اتوار | 23 | ست بھکھا 13:12 | 12 | 5 | حوت 11:37 | ثریا 15:53 | ۲۸ | نیک | عرس حضرت ابو الخیرؒ (دہلی) ☆ عرس حضرت عنایت قادریؒ (لاہور) |
| 55 | سوموار | 24 | پوربابھادرپد 15:50 | 13 | 6 | | دبران 14:17 | ۲۹ | نیک | نکاح وسفر کیلئے بد |
| 56 | منگل | 25 | اتربھادرپد 18:40 | 14 | 7 | حمل 23:47 | ھقعہ 13:24 | ۳۰ | نیک | نکاح وسفر کیلئے بد |
| 57 | بدھ | 26 | ریوتی 21:37 | 15 | 8 | | ھنعہ 01:14 | | نیک | ولادت باسعادت امام محمد باقرؑ ۵۷ھ |
| 58 | جمعرات | 27 | ریوتی | 16 | 9 | | ذراعہ 13:45 | ۲ | نیک | |
| 59 | جمعہ | 28 | اشنی 00:38 | 17 | 10 | ثور 12:29 | نثرہ 14:54 | ۳ | نحس | شہادت امام علی نقیؑ ۲۵۴ھ |
| 60 | ہفتہ | 29 | بھرنی 03:32 | 18 | 11 | | | ۴ | نیک | عرس حضرت سخی صادق شاہ نگاؒ (ننکانہ صاحب) |

**قارئین جنتری نوٹ فرما لیں** ! درج بالا کیلنڈر میں قمر در عقرب پر خاص نشان واضح کیا گیا ہے ائمہ کرام معصومینؑ کے نزدیک ان ایام میں خوشی کی کوئی بھی تقریب کرنا مناسب ہے اور اگر بوجہ مجبوری کوئی ایسی تقریب کرنا پڑے مثلاً نیا کام شروع کرنا، سفر کرنا، شادی بیاہ وغیرہ تو شرعیہ کے مطابق ساڑھے تین کلو گندم بہ نیت صدقہ دیں۔

## اوقات شرعی برائے لاہور، کراچی

| | بابت ماہ فروری۔ لاہور | | | | | کراچی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تاریخ | نماز فجر | طلوع آفتاب | نماز ظہرین | غروب آفتاب | نماز مغربین | طلوع آفتاب | غروب آفتاب |
| 1 | 05:36 | 06:54 | 12:19 | 05:39 | 05:50 | 07:14 | 06:17 |
| 2 | 05:35 | 06:53 | 12:19 | 05:40 | 05:51 | 07:14 | 06:18 |
| 3 | 05:35 | 06:53 | 12:19 | 05:41 | 05:52 | 07:13 | 06:19 |
| 4 | 05:35 | 06:52 | 12:19 | 05:41 | 05:53 | 07:13 | 06:19 |
| 5 | 05:34 | 06:51 | 12:20 | 05:42 | 05:54 | 07:12 | 06:20 |
| 6 | 05:33 | 06:50 | 12:20 | 05:43 | 05:55 | 07:12 | 06:20 |
| 7 | 05:32 | 06:50 | 12:20 | 05:44 | 05:56 | 07:11 | 06:21 |
| 8 | 05:32 | 06:49 | 12:20 | 05:45 | 05:57 | 07:11 | 06:22 |
| 9 | 05:31 | 06:48 | 12:20 | 05:46 | 05:58 | 07:10 | 06:23 |
| 10 | 05:31 | 06:48 | 12:20 | 05:47 | 05:59 | 07:10 | 06:23 |
| 11 | 05:30 | 06:47 | 12:20 | 05:48 | 06:00 | 07:09 | 06:24 |
| 12 | 05:29 | 06:46 | 12:20 | 05:49 | 06:01 | 07:08 | 06:24 |
| 13 | 05:28 | 06:45 | 12:20 | 05:50 | 06:02 | 07:07 | 06:25 |
| 14 | 05:27 | 06:44 | 12:20 | 05:50 | 06:02 | 07:07 | 06:26 |
| 15 | 05:26 | 06:43 | 12:20 | 05:51 | 06:03 | 07:06 | 06:27 |
| 16 | 05:26 | 06:42 | 12:20 | 05:52 | 06:03 | 07:05 | 06:27 |
| 17 | 05:25 | 06:41 | 12:20 | 05:53 | 06:04 | 07:04 | 06:28 |
| 18 | 05:24 | 06:40 | 12:19 | 05:54 | 06:05 | 07:04 | 06:28 |
| 19 | 05:23 | 06:39 | 12:19 | 05:54 | 06:06 | 07:03 | 06:29 |
| 20 | 05:22 | 06:38 | 12:19 | 05:55 | 06:07 | 07:02 | 06:29 |
| 21 | 05:21 | 06:37 | 12:19 | 05:56 | 06:08 | 07:01 | 06:30 |
| 22 | 05:20 | 06:36 | 12:19 | 05:57 | 06:08 | 07:01 | 06:30 |
| 23 | 05:19 | 06:35 | 12:19 | 05:58 | 06:09 | 07:00 | 06:31 |
| 24 | 05:18 | 06:34 | 12:19 | 05:59 | 06:10 | 06:59 | 06:31 |
| 25 | 05:17 | 06:33 | 12:19 | 06:00 | 06:11 | 06:58 | 06:32 |
| 26 | 05:16 | 06:32 | 12:18 | 06:00 | 06:12 | 06:57 | 06:32 |
| 27 | 05:15 | 06:31 | 12:18 | 06:01 | 06:12 | 06:56 | 06:33 |
| 28 | 05:14 | 06:29 | 12:18 | 06:02 | 06:13 | 06:55 | 06:33 |
| 29 | 05:13 | 06:28 | 12:18 | 06:02 | 06:14 | 06:54 | 06:34 |

## رجب کا چاند دیکھ کر

سورۂ یسین (پارہ 22) یہ بھی قرآن پاک سے تلاوت کرنا مبارک ہے۔

**اسم اعظم:-** یا علی (اے بلندی والے) یا عظیم (اے عظمت والے) 500 بار بعد نماز فجر روزانہ پڑھیں۔

**صدقہ:-** ثابت سیاہ مرچ ایک مٹھی سیاہ کپڑے میں رکھ کر پھینک دیں۔

**ہدایات حضرت امام رضاؑ:-** اس ماہ میں ٹھنڈا پانی تھوڑا تھوڑا کر کے پئیں۔ نرم اور سرد غذائیں استعمال کریں۔ پھولوں کا سونگھنا مفید ہے۔

## گرین واچ (انگلینڈ) سے دیگر ممالک کا فرق وقت

دنیا کے ہر ملک کا اسٹینڈرڈ ٹائم الگ ہوتا ہے ایک ہی وقت میں مختلف ممالک کے سٹینڈرڈ ٹائم کئی گھنٹوں کا فرق رہتا ہے مثال کے طور پر جب انگلینڈ میں رات کے بارہ بجتے ہیں تو پاکستان میں صبح کے پانچ بجے کا وقت ہوتا ہے۔

| نام ممالک | دارالحکومت | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| پاکستان | اسلام آباد | دوپہر 11 بجکر 30 منٹ |
| بھارت | نئی دہلی | دوپہر 12 بجے |
| امریکہ | واشنگٹن | صبح 1 بجکر 30 منٹ |
| افغانستان | کابل | صبح 11 بجے |
| آسٹریلیا | کینبرا | شام 4 بجکر 30 منٹ |
| انڈونیشیا | جکارتہ | دوپہر 1 بجکر 30 منٹ |
| انگلینڈ | لندن | صبح 6 بجکر 30 منٹ |
| اٹلی | روم | صبح 7 بجکر 30 منٹ |
| ایران | تہران | صبح 10 بجے |
| ناروے | اوسلو | صبح 7 بجکر 30 منٹ |
| کویت | کویت | صبح 9 بجکر 30 منٹ |
| بنگلہ دیش | ڈھاکہ | دوپہر 12 بجکر 30 منٹ |
| کوریا | سیول | دوپہر 3 بجکر 30 منٹ |
| قطر | عرب | صبح 9 بجکر 30 منٹ |
| برما | رنگون | دوپہر 1 بجے |
| فرانس | پیرس | صبح 7 بجکر 30 منٹ |
| سوئٹزرلینڈ | جنیوا | صبح 7 بجکر 30 منٹ |
| جاپان | ٹوکیو | دوپہر 3 بجکر 30 منٹ |
| چین | پکینگ | دوپہر 2 بجکر 30 منٹ |
| روس | ماسکو | صبح 9 بجکر 30 منٹ |
| سعودی عرب | مکہ | صبح 9 بجکر 30 منٹ |
| تھائی لینڈ | بینکاک | دوپہر 1 بجکر 30 منٹ |
| سنگاپور | سنگاپور | دوپہر 2 بجے |
| ملیشیا | کوالمپور | دوپہر 2 بجے |
| جرمنی | برلن | صبح 7 بجکر 30 منٹ |
| فلپائن | منیلا | دوپہر 2 بجکر 30 منٹ |



قمر در عقرب ہر ماہ میں آتا ہے جس کا درست وقت آپکو اسی جنتری میں سے مل جائیگا۔ قمر در عقرب میں مریخ کی ساعت میں یہ عمل کریں اور رجال الغیب کا لازمی خیال رکھیں۔ ایسا نقش بنائیں بھوج پتر پر اور نیچے آیت لکھیں۔

نیچے سورۃ المائدہ آیت ۶۴ اَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَ الْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ تک لکھیں۔ اور لکھیں فلاں بن فلاں و فلاں بنت فلاں کے درمیان ناجائز تعلقات ختم۔ اَلْبَغْض ہو جدائی ہو بحق اس اسم اور آیت پاک کے۔

یہ بھوج پتر شاپر میں لپیٹ کر قبرستان میں دو قبروں کے درمیان دفن کردیں۔

یاد رکھیں اگر ناجائز کسی پر عمل کریں گے تو دنیا و آخرت میں ذلت ملے گی۔

**نشہ۔ شراب۔ بد عادات** :۔ کوئی بھی شخص نشہ، شراب، جواء یا کسی اور بد عادات میں مبتلا ہو گیا اور اصلاح کا کوئی طریقہ نظر نہ آئے تو سورہ آل عمران کی آیت ۱۹۲ اور ۱۹۳ اس شخص کے پہنے ہوئے کپڑے پر کالے مارکر سے لکھیں اور یہ کپڑا کسی شیشی میں بند کر کے محفوظ جگہ پر شیشی کو دفن کردیں۔ ان شاء اللہ فیضِ علوم قرآنی کی برکت سے وہ شخص اصلاح پائے گا اور بد عادات سے جان چھوٹ جائے گی۔

**جان و مال کی حفاظت** :۔ بہت سے طالب علم اور طالبات اور ملازم حضرات موٹر سائیکل یا گاڑی پر روزانہ سفر کرتے ہیں۔ ٹریفک کے بے ہنگم رش کی وجہ سے آئے روز حادثات ہو جاتے ہیں اور کئی خاندان اپنے گھر کے چشم و چراغ سے محروم ہو جاتے ہیں۔ یہ سات آیات عرقِ گلاب اور زعفران سے لکھیں اور اپنے بیگ یا پرس میں رکھیں۔ ان شاء اللہ خیر و عافیت سے رہیں گے۔

(۱) پارہ نمبر ۳ سورۃ البقرہ آیت ۲۵۵ سے وَلَا یَؤُدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک۔

(۲) پارہ نمبر ۱۳ کی سورۃ یوسف آیت ۶۴ سے فَاللّٰہُ خَیْرٌ حٰفِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ تک۔

(۳) پارہ نمبر ۲۳، سورۃ الصّٰفّٰت آیت ۷ سے وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ تک۔

(۴) پارہ نمبر ۱۴، سورۃ الحجر آیت ۱۷ سے وَحَفِظْنٰھَا مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ تک۔

(۵) پارہ نمبر ۲۴، سورہ حٰمٓ سجدہ آیت ۱۲ سے وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ تک۔

(۶) پارہ نمبر ۳۰، سورۃ الطارق آیت ۴ سے اِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ تک۔

(۷) پارہ نمبر ۳۰ سورہ البروج، آیت ۱۲ سے آیت نمبر ۲۲ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِیْدٌ O اِنَّهٗ ھُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ O وَھُوَ الْغَفُوْرُ الْوَدُوْدُ O ذُو الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ O فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ O ھَلْ اَتٰكَ حَدِیْثُ الْجُنُوْدِ O فِرْعَوْنَ وَثَمُوْدَ O بَلِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا فِیْ تَکْذِیْبٍ O وَّاللّٰہُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِیْطٌ O بَلْ ھُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ O فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ O تک۔

## وظیفہ خاص — ہر خواہش پوری ہو

تحریر: سید علی حیدر (گجرات)

قارئین جعفریہ جنتری کی خدمت میں ایک آزمودہ وظیفہ پیش کر رہا ہوں جو شخص سورہ الشمس صرف چالیس بار پڑھے ہر بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اول و آخر سات بار درود ابراہیمی یا وہ خود نہیں پڑھ سکتا تو اس کی طرف سے کوئی اور پڑھے لے، چالیس دن، ستر دن، یا نوے دن اور اگر مراد حاصل نہ ہو تا حصول مراد جب تک مراد حاصل نہ ہو یہ پڑھے تو اس کے سامنے انوکھا معاملہ ہوگا۔

جس میں سب سے پہلے اس کے ساتھ زندگی کی ایک ایسی ترتیب چلے گی کہ وہ مالا مال ہو جائے گا، بے اولاد پڑھے گا تو اس کے ہاں اولاد ہو جائے گی، بے روزگار پڑھے اس کا رزق کھل جائے گا، بے آسرا پڑھے گا اسے آسرا مل جائے گا، بے وسیلہ پڑھے گا اسے وسیلہ مل جائے گا جس کو شفا نہیں اس کو شفا مل جائے گی جس کو تکلیف ہے اس کی تکلیف دور ہو جائے گی جس کی اولاد میں گندگی ہے اس میں صفائی آجائے گی جس کے بچے ہوتے ہیں مر جاتے ہیں، اگر وہ پڑھیں گے تو اس کے بچے صحت یاب پیدا ہوں گے جس کے بچے ٹیڑھے الٹے یا عجیب الخلقت یا مریض پیدا ہوتے ہیں یا نامکمل پیدا ہوتے ہیں وہ صحت یاب ہو جائیں گے۔

تحریر: حکیم جعفر عباس بی اے فاضل پور نزد پولیس چوکی تحصیل راجن پور 0302-79096393

# شکر مولاؑ

علاج بالمثل (ہومیو پیتھی) میں مریض کو فائدہ صرف اسی صورت میں ہوتا ہے جب دوا مرض کے متماثل ہوتی ہے۔ اس طریقہ علاج کے ماہرین کا کہنا ہے کہ ہر چیز میں قوت ہوتی ہے۔ مثلاً ایک مادی (ظاہری) دوسری روحانی (باطنی)۔ چنانچہ دوا کی رُوحانی قوت جب مرض کے متماثل ہو جاتی ہے تو دوا مقناطیس کی طرح مرض کو اپنے اندر جذب کر لیتی ہے اور مریض اچھا ہو جاتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ ہر چیز کے واسطے مناسبت ہی ایسی چیز ہے جو شفا بھی دیتی ہے۔ جو خیر لاتی ہے اور نقصان کو دفع کرتی ہے۔ چنانچہ دنیاوی حاجات اور روحانی (باطنی) ضروریات کے لئے مناسب اسم الٰہی کا استخراج یا قرآن پاک سے مناسبت رکھتی ہوئی آیت مبارکہ ہی وہ کام یا متماثلت ہے جس سے دنیاوی حاجات کو پورا کیا جا سکتا ہے۔ روحانی مدارج کو طے کیا جاتا ہے۔ اور جو موافقت اسم یا آیت علم جفر کے ذریعہ سے ہو وہ مثل سیف قاطع اور برق ساطع کے ہے۔ اس طریقہ یا ذریعہ سے بحکم الٰہی انسان یا مشکلات کا شکار کوئی بھی فرد جلد اپنی مراد حاصل کر لیتا ہے۔ اور مشکلات کے بھنور سے ان کی برکات سے نکال کر سکون کی زندگی گزارتا ہے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے خود قرآن پاک میں فرمایا ہے: **ولله الاسماء الحسنٰی فادعو بها**۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے اسمائے حُسنٰی کے ذریعے دعا کرو۔

علم جفر نے نام اور پوشیدہ باطنی قوت کو معلوم کرنے کیلئے کچھ قواعد مقرر کئے ہیں۔ اگر ان قواعد کی رُو سے کسی ایک یا ایک سے زیادہ اسماء الٰہی کا یا آیات قرآنی کا باطن کسی شخص یا مقصد سے متماثل ہو جائے تو پھر اس کی کامیابی و کامرانی میں کسی قسم کا شبہ نہیں رہتا۔ اس کی ہر دُعا مستجاب ہوتی ہے۔ اور جن اسماء الٰہیہ سے متماثلت پیدا ہو جائے وہ اسمائے مبارکہ اسم اعظم کا درجہ رکھتے ہیں۔ ان کا ورد اگر اعتقاد اور خلوصِ نیت سے کیا جائے تو اس کا اثر مثل برق ظاہر ہوتا ہے۔ گویا فتح اور کامرانی کی کلید اس شخص کے ہاتھ آ جاتی ہے۔

اسم اعظم کا استخراج ایک الگ مسئلہ ہے لیکن اس کے استعمال کے بھی اُصول ہیں۔ حالانکہ اللہ سبحانہٗ نے دُعاؤں کو قبول کرنے کا وعدہ فرمایا "**ادعونی استجب لکم**" یہ تو ہر ذی شعور مؤمن مسلمان بخوبی جانتا ہے۔ ہر چیز کے حصول کے لئے کچھ شرائط ہوتی ہیں اور کچھ موانع ہوتے ہیں۔ جب تک شرائط کی تکمیل نہ ہوگی اور جن باتوں سے روکا گیا ہوگا ان سے پرہیز نہ کیا جائے اس وقت تک کسی بھی مقصد میں کامیابی ناممکن ہے۔ جیسے اگر کوئی شخص بے وضو نماز پڑھے تو قبول نہ ہوگی۔ بغیر پرہیزوں کے وظائف پڑھے تو بجائے فائدہ کے نقصان ہونے کا امکان زیادہ ہے۔ اگر نقصان نہ بھی ہو تو وقت برباد تو ضرور ہوا۔ انسان کو اس زندگی میں بے شمار مشکلات کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ روحانی امداد کے طلب گار بھی ہوتے ہیں محنت بھی کرتے ہیں۔ وقت بھی لگاتے ہیں لیکن انجام ناکامی! جب ان کی محنت اور ہدایات پر غور کیا جائے تو ناکامی کے اسباب بے احتیاطی شرائط کی پابندی نہ کرنا ہی ہوتے ہیں۔

محترم قارئین کرام! یہ اہل بیت اور آل رسول کا غلام اس بات کا یقین دلاتا ہے۔ اگر آپ نے ہدایات پر عمل کیا تو کامیابی آپ کے قدم چومے گی۔ جعفریہ جنتری 2020ء کیلئے ایک خاص تحفہ لوح تسخیر لاثانی کی صورت میں پیش کر رہا ہوں۔ ہر سال لوح تسخیر کا عنوان میں دیتا ہوں۔ یہ میرے مضمون کی ایک انفرادیت ہے کہ (لوح تسخیر) تمام ملک اندرون و بیرون میری پہچان بن گیا۔ یہ عنوان آج سے قبل میں نے اسی جنتری میں شروع کیا تھا۔ رسائل میں اسی عنوان کے تحت لکھ رہا تھا۔

اسی عنوان لوح تسخیر نے اتنی مقبولیت حاصل کی کہ ہر آنے والے لکھاری نے اسی کو تختہ مشق بنا لیا۔ میرا یہ عنوان مستقل ہے لیکن ریکارڈ گواہ ہے ہر سال نیا اور الگ عمل کا طریقہ کار اسی عنوان کے تحت پیش کیا۔ یہ مولائے کائنات کا خصوصی کرم ہے کہ اسی جنتری نے مجھے پوری دُنیا میں دوامی شہرت و عزت بخشی۔ میں اس کا شکر گزار ہوں۔ عرض کر رہا تھا کہ یہ لوح تسخیر اسم اعظم اور آیت قرآنی کا امتزاج ہے جو اپنے فوائد و اثرات میں بڑی پُر تاثیر ہے۔

اس دوران علم جفر کے علاوہ کسی چیز کا دعویٰ نہیں کیا صرف جفر ہی کو اوڑھنا بچھونا بنایا جفر کے علاوہ کسی اور طرف دیکھنے کی فرصت ہی نہ ملی لیکن آج جب 20 سال یا 25 سال کی عمر کے کاملین کی طرف سے ہزاروں روپے لے کر دنیا کی ہر انعامی سکیم سے گارنٹی سے نمبر دینے کا اشتہار دیکھتا ہوں تو تعجب ہوتا ہے کہ یہ لوگ خود ایک ہی نمبر لگا کر کیوں نہیں آرام کی زندگی گزار لیتے کیوں کاسۂ لیسی ہوتی ہے۔ پھر حاضرات مؤکلات تسخیر حیات و اَرواح، تسخیر ہمزاد پریاں وغیرہ بھی قابو کرنے کی ریاضتیں کروائی جاتی ہیں ایسے کو ہر قابل تو فلاح و خدمت انسانیت اور مخلوق خدا کی راہ نمائی کا اعلیٰ اعزاز ملنا

چاہئے۔ میری دعا ہے مولا نا کریم ان کی عمریں دراز کریں۔ آمین۔

اس لوح تسخیر کے جملہ مقاصد ہر دفعہ اور ہر مضمون میں تحریر ہوتے ہیں۔ مختصراً یہ کہ کامیابی و کامرانی فتح و نصرت کے دروازے کھلتے ہیں۔ نحوست زحل (ساڑھ ستی) دُور ہو کر کاروبار میں ترقی ہوتی ہے۔ قرض ادا ہوتا ہے۔ تجارت میں منافع۔ میاں بیوی میں محبت۔ بیرون ملک سفر اور امتحان میں کامیابی۔ ملازمت کا حصول و مقدمات میں کامیابی ان شاء اللہ صرف چالیس تا ساٹھ دن کے دوران اس لڑکی کا نصیب کھل کر رشتہ طے ہو جائے گا جس کے رشتے آتے ہیں لوٹ جاتے ہیں یا بندش اور رکاوٹ ہے۔ یعنی ہر جائز مقصد میں آپ کی معاون زندگی ہوگی۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے کوئی اَن دیکھی غیبی قوت ساتھ ہو۔ اصل میں یہ روحانی پوشیدہ قوتیں ہوتی ہیں۔

**طریقہ تیاری لوح تسخیر لاثانی:** سب سے پہلے اپنے نام کا اسم اعظم حرف مستوی حرف دلیلی اور حرف مشتری کے مطابق استخراج کریں یہ اسم الٰہی آپ کے نام کے مطابق اور نام کے سر حرف کے اور اعداد کے مطابق ہوگا۔ اسم اعظم استخراج کے بے شمار طریقے ہیں۔ آسان طریقہ یہ ہے۔ اپنے اعداد کے مطابق اللہ کے اسماء سے ایک یا دو نام لے لیں۔ مثلاً میرا نام۔ اعداد 548 ہیں۔ پہلا حرف اسم الٰہی سریع (340)، معز (117)، مالک (91)-548، آیت مبارکہ **لقد جاء کم نا رئوف رحیم** (2898) ساتھ شامل کریں۔

غور کریں۔ اس نقش کے اندر سورت اخلاص کے اعداد بھی قائم ہیں۔ اس نقش کو نوروز شرف قمر کے علاوہ ہر خاص وقت میں لکھ کر گلے میں ڈالیں ایک پھل دار درخت سے لٹکائیں اور روزانہ آیت پاک اور اسماء الٰہیہ اپنے نام کے مطابق پڑھیں۔ مقصد بہت جلد آپ کے سامنے ہوگا۔

## کھانسی کا علاج

حضرت امام رضا علیہ السلام سے مروی ہے کہ کسی شخص نے امام سے عرض کیا کہ میں پرانی اور نئی کھانسی میں مبتلا ہوں کیا کروں آپ نے فرمایا کہ فلفل سفید۔ خریق سفید۔ سنبل الطیب (بالچھڑ) الائچی ہر ایک ایک حصہ۔ فرفیون ۲ حصہ۔ اُسے خوب کوٹ کر چھان کر شہد کف گرفتہ کے ساتھ حبوب نخودی بنالیں۔ ہر قسم کی کھانسی کیلئے رات کو سوتے وقت ایک گولی بارش کے پانی نیم گرم کے ساتھ کھایا کریں۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ سورۂ زخرف لکھ کر بارش کے پانی سے اُسے دھو کر جس آدمی کو کھانسی ہو اُسے پلائیں بفضلہ تعالیٰ اُسے آرام آجائے گا۔

# حاضرات سورۃ مزمل شریف

تحریر:۔ کامران بنگش (لاہور)

حاضرات کے درست اور مجرب وظائف کسی قسمت والے کو ہی ملتے ہیں ماہر روحانیات سے میری ملاقات ہوئی اس پہلی ملاقات میں ہی ثابت ہو گیا کہ سورۃ مزمل کی روحانیت ماہر روحانیات سے زیادہ اس وقت برصغیر پاک و ہند میں کسی کے پاس نہیں۔ میری خواہش پر ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے جناتی حاضرات کا مجرب وظیفہ تعلیم کیا ذاتی طور پر یہ چلہ کشی میں نے کی اور 100 فیصد درست پایا۔

**ترکیب:** ۔ وظیفہ کیلئے آبادی سے دور جگہ کا انتخاب کریں۔ آتے جاتے وقت یا عمل کرتے وقت کوئی دوسرا شخص آپ کو نہ دیکھے۔ عمل شروع کرنے سے قبل اپنا حصار مضبوط کر لیں تا کہ دل کو تسلی ہو رہے۔ نوچندی جمعرات کو بعد نماز فجر سورۃ مزمل شریف کو چالیس مرتبہ چالیس روز تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

دوران عمل عامل کو روزانہ ڈراؤنی صورتیں نظر آیا کریں گے اور عمل بند کرنے کی بھرپور کوشش کریں گی۔ اس کے علاوہ سانپ بچھو اور خونخوار درندے بھی حصار کے باہر نظر آئیں گے اور عامل کو ڈرانے کی کوشش کریں گے۔ بس عامل کو چاہئے کہ وہ اپنے کام میں مشغول رہے اور ان کی طرف دھیان نہ دے جو کچھ ہو گا حصار کے باہر ہی ہوگا۔ حصار کے اندر یہ چیزیں آنے کی قدرت نہیں رکھتیں۔ دوسرا یہ سب نظری دھوکہ ہوتا ہے۔ حقیقت سے اس چیز کا دور کا بھی واسطہ نہیں ہوتا۔ ہاں اگر خود ہی ڈر گیا اور حصار سے باہر نکل گیا تو پھر خیر نہیں۔ موقع ہی پر رجعت میں گرفتار ہو جائے گا اور پھر کوئی علاج بھی کارگر نہ ہوگا۔ اس لئے عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ لینا چاہئے کہ میں اس کو کر بھی سکوں گا یا نہیں۔ عمل کے اختتام پر جنوں کا سردار حاضر ہو گا۔ جس کے ساتھ اور بھی جنات ہوں گے وہ آکر حصار کے باہر کھڑے ہو جائیں گے اور جنوں کا سردار آپ سے پوچھے گا کہ ہمیں کیوں بلایا ہے؟ آپ اس سے کہیں کہ میں دنیاوی کاموں اور جائز کاموں میں آپ سے مدد لینا چاہتا ہوں۔ وہ آپ سے کچھ شرائط طے کریں گے اور بطور نشانی ایک انگوٹھی دیں گے اور حاضری کا طریقہ بتا دیں گے۔

**پرہیز:** ۔ چاروں قل شریف اور ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر چھری یا چاقو پر دم کر کے اپنے اردگرد حصار کر لیں اور جہاں پر حلقہ ملے وہاں پر چھری گاڑ دیں۔

# اعمال مجربہ

تحریر:۔ صوفی ظفر محمد کھوکھر، مین بازار گلی سرائے والی، جھنگ صدر 0308-7809870

کچھ لوگوں نے فون پر عمل پوچھتے ہیں کہ ہمارے بچے سکول جاتے ہیں چند ماہ کے بعد معلوم ہوتا ہے لڑکے لڑکیوں کی محبت میں مبتلا ہو کر پڑھائی کرنے کے بجائے تعلقات پر زور دینے لگ جاتے ہیں شام کو سکول کا کام کرنے کے بہانہ پارک میں جا کر پڑھنے کی بجائے دوستوں میں وقت گذار کر واپس آ جاتے ہیں ہر ماہ جو ماسٹر امتحان لیتے ہیں اس میں ناکامی کا رزلٹ آتا ہے، کچھ طریقہ بتایا یا عمل کرنا یا تعویذ بتائیں جس سے ہمارے بچے، بچی کی فلاں سے محبت چھوٹے اور پڑھائی کی محبت پیدا ہو اس لئے سب کیلئے عمل جعفریہ جنتری میں بھیج دیئے، خود استعمال کر کے مسئلہ حل کر لیں۔

**وظیفہ نمبر 1**:۔ اگر کسی سے غلط دوستی ہو اس میں عداوت کرانے کیلئے نیچے لکھا گیا تعویذ صبح سورج نکلنے کے وقت یا دن کے بارہ بجے یا شام کو سورج غروب کے وقت لکھ کر نیچے دونوں نام لکھ کر مٹی کا تیل لگا کر جلا دیں، راکھ ان کے راستے میں یا مکان کے دروازے پر ڈال دیا کریں یہ طریقہ گیارہ دن تک کریں، لکھتے وقت باوضو ہوں اور کوئی پرہیز نہیں ہے، پہلے صدقہ دے دیں اگر زیادہ مسئلہ خراب ہو تو تینوں وقت یہ کام کریں۔

تعویذ لکھنے سے پہلے چاروں قل شریف آیت الکرسی شریف ایک ایک بار اور درود شریف گیارہ بار پڑھ لیں، قرآن مجید سے دیکھ کر بھی پڑھ سکتے ہیں، نماز والا درود شریف پڑھیو، جنات کے حملے سے محفوظ رہیں گے۔ تعویذ یہ ہے

صطر ۱۱ ام۱۱ ۱۱۱ ۵۲ ۱۱ ۸۸ ۵۹

عع۹۹۸۷۹ ۱۱٦ ح۱۱۱ ط۱۱ ۱۱ ۱ و

۸۸۸ ۱۹ م۱۱ ۵ے م ی ۱۱ط ہ

باسم فلاں بنت فلاں علیٰ بغض فلاں بن فلاں اشدہ اشدہ۔

تعویذ گیارہ دن کے اکٹھے لکھیں یا روزانہ ایک ایک بھی لکھ سکتے ہیں۔

**وظیفہ نمبر 2**:۔ اگر لڑکا یا لڑکی والدین سے بدتمیزی کرتا ہو سمجھانا بُرا محسوس کرتا ہو یہ عمل کریں، اس سے کسی سے بدتمیزی کرنا چھوڑ دے گا۔ اس تعویذ کو ہفتہ والے دن جب سورج نکل رہا ہو اس وقت سات عدد لکھ دیں مشک میں زعفران ملا کر عرق گلاب ڈال کر سیاہی بنا لیں کسی درخت کی لکڑی سے یہ نہیں بازار سے قلم کانے کی عام مل جاتی ہے ایک تعویذ کو مٹی کے برتن میں رکھ کر آگ کے نیچے دفن کر دیں یا فریج کی گرم جگہ رکھ دیں ایک وزن کے نیچے باقی پانچ عدد تعویذ ایک ایک کر کے پلاتے رہیں اگر پلانا مشکل ہو تو اس کے کپڑوں پر استری کرنے کے بعد چھڑک دیا کریں اور سونے والی جگہ سر والی سائیڈ چھڑک دیا کریں۔ اگر لڑکی ہو تو فلاں ابن فلاں کی بجائے فلاں بنت فلاں لکھیے۔ بچوں میں شیرینی تقسیم کرتے رہیں، باوضو ہو کر جسم صاف ہو کر یہ عمل لکھیں، لکھنے سے پہلے چاروں قل، آیت الکرسی اور درود شریف لازمی پڑھیں۔ عمل یہ ہے:

۱۱۱ ۱۱ ۱۱۱۸۱۱۱ ۱۱۸ ۹۱۱ صر ۱۱ ۱۱

۱۱ ٦ صہ ۳۸۸ ممم۱۱ ۱ ۹۹۹ ۱۱ ۸

بہ نیت عقد فلاں ابن فلاں العقد العقد العقد العقد العقد العقد العقد

**وظیفہ نمبر 3**:۔ اگر لڑکا لڑکی تعلیم کرنے کے بجائے دوستی یاری میں مبتلا ہو گئے ہوں تو اس عمل کو کریں ان دونوں میں عداوت ہو جائے گی۔ اس کے بعد تعلیم کا عمل کروائیں۔ عمل یہ ہے:

**"اَلْقَینَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَ الْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ اَبَدًا می القمر هره ........ باسم فلاں بنت فلاں علٰی بعض فلاں ابن فلاں العداوة العداوة الشده الشده التفریق"**

**ترکیب عمل**:۔ جمعہ کے روز اذان جمعہ کے وقت مشک خرید کر اس میں زعفران ملائیں اس میں حسب ضرورت عرق گلاب ملا کر سات عدد نقش لکھ دیں اگر اذان کے وقت نہ ملے تو دن کے 12 بجے یا زوال سورج جب نکل رہا ہو یا رات کے بارے بجے لکھیں، دوسرے دن ہفتہ کے روز جب سورج یا زوال سورج جب نکل رہا ہو یا رات کے بارہ بجے لکھیں دوسرے دن ہفتہ کے روز جب سورج نکل رہا ہو ویران جگہ دفن کر دیں یا قبرستان ویران جگہ یا پرانی قبر جو ٹوٹی پھوٹی پڑی ہو اس میں جہاں سوراخ ہو وہاں دبا دیں اور صاحب قبر اور قبرستان کے لئے سورۂ فاتحہ اور تین بار سورۂ اخلاص تین بار درود شریف پڑھ کر ایصال ثواب کر کے واپس آئیں گھر سے وضو کر کے جائیں یہ تعویذ کئی مٹی کے برتن میں رکھ کر دفن کریں بقایا پلاتے رہیں دونوں میں سے کسی کو پلاتے ہیں اگر دونوں کو نہ پلا سکیں تو ان میں ناجائز دوستی ٹوٹ جائے گی، والدین کی پریشانی دور ہوگی، لکھنے والا نمازی

ہو، جھوٹ سے پرہیز کرتا ہو، حلال کھاتا ہو۔

**وظیفہ نمبر 4:** اگر کوئی غلط راہ پر آ گیا ہو عاشقی معشوقی میں مبتلا ہو کر کاروبار چھوڑ گیا ہو یا لڑکا تعلیم چھوڑ کر غلط راہ روی پر آ گیا ہو اس کا عمل ختم کر کے یہ عمل کریں، یہ عمل لکھنے والا پہلے بارہ نفل پڑھے، دو دو کر کے پڑھ نیت کرے فلاں کا فلاح سے ختم طریقہ ختم ہو اور سیدھے راستے پر رواں دواں ہو اپنا کام کرے بارہ رکعت پوری ہونے کے بعد ہے۔

**درود شریف:** ۔اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ پانچ سو بار پڑھے پھر دُعا کرے تمام مومنین مومنات مسلمین مسلمات کے لئے پھر اپنے مطلب کیلئے دُعا کر کے یہ تعویذ لکھے، نیچے مطلب لکھ کر ان کے راستے میں دفن کرے، دوسرا ویران جگہ جہاں کسی کے قدم نہ آئیں، دفن کرے ایک پلا دیں سخت بغض ہو جائے گی اگر یہ خرگوش کی ہڈی پر لکھ کر گھر کے دروازے پر دفن کر دیں تو زیادہ سختی ان دونوں میں پیدا ہوگی۔

**وَعَدِوِیْ وَعَدُوَّکُمْ اَوْلِیعاء تلقُوْنَ بالحَوَدَۃ وَ اَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَ الْبَغْضَآءَ ابداً اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ باسم فلاں بنت فلاں علٰی بعض فلاں ابن فلاں اشدہ اشدہ اشدہ۔**

یہ وظیفہ بدھ والے یا منگل والے دن یا ہفتہ والے دن سورج نکلنے سے پہلے پڑھائی کریں سورج نکلنے وقت یہ وظیفہ لکھیں اپنے پاس گوگل ہرل جلتا رہے یہ عمل رات بارہ بجے بھی لکھ سکتے ہیں اگر دن کو وقت نہ ملے تو رات گیارہ بجے نفل و درود شریف پڑھ لیں، اس کے عمل لکھ لیں، صدقہ خیرات دیتے ہیں یہ عمل لکھنے سے پہلے چاروں قل شریف ایک ایک بار آیت الکرسی ایک بار درود شریف گیارہ بار پڑھ کر چاروں طرف دم کر دیں جو قرآن مجید نہ پڑھے ہوں وہ دو سو بار یَا حَفِیْظُ پڑھیں ایک سو بار درود شریف پڑھ کر چاروں طرف پھونک مار کر عمل لکھیں۔ زعفران میں گلاب عرق ملا کر لکھ لیں، مشک ڈال لیں تو زیادہ بہتر ہے۔

**وظیفہ نمبر 5:** ۔لڑکا لڑکی سکول میں تعلیم پر توجہ دینی چھوڑ گئی ہو غلط دوستوں سے دوستی شروع ہو گئی ہو ماں باپ سے غلط رویہ کرنے لگے تو یہ عمل کریں، مطلب پورا ہوگا۔

**ترکیب عمل:** ۔روزانہ کسی وقت باوضو ہو کر مصلی پر بیٹھ کر تین بار درود شریف پھر بانوے مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے، آیت نستعین پر جب پہنچے تو تصور اپنی اولاد درست ہونے کا کر لیا کرے، پھر بقایا سورہ پوری کرے، اس طرح یہ عمل تعداد کے مطابق کیا کرے، اگر نماز مغرب کے بعد پڑھ لیں تو زیادہ بہتر ہے، اکیس دن یا اکتالیس دن میں مطلب آپ کا حل ہوگا، اگر با عمل آپ ہیں یعنی رزق حلال اور با جماعت نماز پڑھنے کے عادی ہیں یہ اس لئے لکھا ہے عورتیں مرد اعتراض کرتے ہیں عمل کرتے ہیں اثر نہیں ہوتا کیونکہ وہ اپنے گریبان میں نظر نہیں مارتے، ہم کہتے ہیں حد تین ماہ ہیں، کلام کا نظارہ اپنی نظر سے دیکھیں۔

**وظیفہ نمبر 6:** ۔اپنے بچے کو سیدھے راستے پر لانے کیلئے غلط محبت دوستی چھڑانے کا جلالی عمل اس عمل کو کاغذ پر لکھ کر گوشت میں سوراخ کر کے کتے کو بلی کو کھلاتے رہیں سات دن کھلانے سے مدت کی دوستی ختم ہو جائیگی، تجربہ کر سکتے ہیں، عمل کے منکر عمل کر کے دیکھ لیں اور ایمان لائیں۔

کتے کو کھلانے والا عمل: **عمس ھو سحار مھساء محلوعنسلہ باھے اا اسھمہ اذ کاھرمبلعجار۔**

بلی کو کھلانے والا عمل: **محصلنا سطوون سی اقعا سلسع دھلساء عجلساء سجلسا مبلعجار۔** نیچے دونوں کے نام لکھے فلاں فخص فلاں سے جدا ہو جائے۔

**وظیفہ نمبر 7:** ۔ترکیب استعمال، بتی بنا کر تعویذ کی کسی پرانی قبر میں رکھ دیں، ساتویں دن نکال کر تیل مٹی کا لگا کر جلا دیں۔ راکھ دفن کر دیں۔

ممممم ههههه ططططط ااااا

۴۴۴۴۴ ۵۵۵۵۵ ۹۹۹۹۹ ااااا

**وظیفہ نمبر 5:** ۔اگر کسی کی اولاد تعلیم سے رجوع کرنے کے بجائے کسی اور سے رجوع کرنے لگ گئی ہو تو اسے روکنے کیلئے یہ عمل کریں اولاد برائی چھوڑ کر پڑھنے کی طرف توجہ کرے گی۔ عبارت عمل

ززز ۷۷۷ ح ح ح العداوت ۱۸۸۸ البغض

یاسم فلاں بنت فلاں علی البغض فلاں ابن فلاں الشدہ الشدہ العداوۃ العداوۃ البغض البغض البغض

**ترکیب استعمال:** ۔آخری تاریخ چاند بروز ہفتہ سورج نکلنے کے بعد باوضو ہو کر سورۃ ''المائدۃ'' ایک بار تلاوت کرے پھر دو نفل ادا کرے ہر رکعت میں گیارہ گیارہ بار سورۃ اخلاص تلاوت کرے، سلام پھیرنے کے بعد بات کئے بغیر سجدہ میں دُعا کی طرح ہاتھ رکھ کر دُعا مانگے، انکساری کے بعد درج بالا عمل لکھیں اور سفید درخت کے ساتھ لٹکائے، تیسرے دن اس کے نیچے گوگل کا دُھواں دیا کرے، یا لال مرچوں کا دُھواں دیا کرے کوئلہ جلا کر دو تین منٹ کافی ہے یہ دھواں لگا کر چھوڑ دیں۔ اکیس دن میں مطلب حاصل ہو جائیگا۔

# اسم مُبین سے ہر بندش کھل جائے

تحریر:۔ مولانا عامل گلفام علی حسینی تکیہ مندراں غازی آباد لاہور 0321-4534910

تمام دوستوں کی خدمت میں سلام عرض ہے قارئین جعفریہ جنتری 2020ء کیلئے اپنا ایک خاص وظیفہ مومنین کی نظر کر رہا ہوں۔ یہ ایسا راز ہے جس سے ہر شخص کی آنکھیں کھل جائیں گی اور ایک مجرب المجرب وظیفہ ہے۔ جس میں ناکامی ہرگز نہیں ہوتی بشرطیکہ دل میں محبت مودت محمدؐ و آل محمدؐ ہو۔

سورۂ یٰسین میں چھ (٦) مُبین ہیں اور ایک **المبین** ہے شہر یزد کا ایک شخص سختی میں مبتلا ہو گیا۔ ایک دن وہ ایک بزرگوار ذیشان شخص سے ملا جسے وہ نہیں جانتا تھا۔ بعد میں پتا چلا کہ وہ امام زمانہ علیہ السلام تھے۔ امام زمانہؑ نے اسے فرمایا کہ تم سورہ یٰسین پڑھو اس میں چھ مرتبہ لفظ مبین آتا ہے۔

اسی وقت اپنی حاجت کی نیت کرو اور سورۃ کو مکمل پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت طلب کرو کہ اللہ تعالیٰ تمہاری دُعا مستجاب کریگا وہ شخص کہتا ہے کہ جب میں نے سورۃ یٰسین کو پڑھنا چاہا تو دیکھا کہ **مُبین** تو سات (7) مرتبہ ہے پھر اس ہستی نے 6 مرتبہ کیوں کہا۔ جب میں نے غور کیا تو پتہ چلا کہ 6 مرتبہ **مُبین** ہے اور ایک دفعہ "**المُبین**" ہے۔

پس میں نے ویسے پڑھا جیسے اس ہستی نے فرمایا تھا تو اللہ تعالیٰ نے میری دعا قبول کی اور میری پریشانی دُور ہو گئی۔ (صحیفہ مہدیہ ٣١٢)۔ آیات

(١) اِمامٍ مُبین (٢، ٣) ضَلٰلٍ مُّبِیْن
(٤) عَدُوٌّ مُّبِیْن (٥) قُرْاٰنٌ مُّبِیْن
(٦) هُوَ خَصِیْمٌ مُّبِیْن (٧) اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِیْن

اس نقش کو شرف قمر میں زعفران و مشک سے تحریر کریں اپنے سیدھے بازو پر یا گلے میں لٹکائے۔ ان شاء اللہ ہر بندش کھل جائے گی۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| مُبِین | مُبِین | مُبِین |
| مُبِین | مُبِین | مُبِین |
| مُبِین | مُبِین | مُبِین |

الٰھی بحق اسم مُبین

**بندش رشتہ/کاروبار/سفر کھل جائے**

**العجل العجل العجل الساعة الساعة الساعة**

| اَلمُبین | | عباسؑ | |
|---|---|---|---|
| ا | ١ | ع | ٧٠ |
| ل | ٣٠ | ب | ٢ |
| م | ٤٠ | ا | ١ |
| ب | ٢ | س | ٦٠ |
| ی | ١٠ | ٹوٹل | ١٣٣ |
| ن | ٥٠ | | |
| ٹوٹل | ١٣٣ | | |

یاد رہے۔ اسم مبین سورہ یٰسین میں چھ مرتبہ آیا ہے یقین سے عمل کریں۔ ان شاء اللہ چھ دن یا چھ ہفتوں میں سخت سے سخت بندش کھل جائے گی اور ایک مرتبہ **اَلْمُبِیْن** (یٰسین ١٧) آیا ہے۔

**اَلْمُبِیْن** ۔۔۔ حقیقت صرف عباس علیہ السلام ہیں۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کر دی ہے تا ہم ضرورت محسوس کریں تو رابطہ کریں۔

# خواب بندی کا وظیفہ

تحریر
فیصل رضا
(ساہیوال)

قارئین جعفریہ جنتری کو سال نو مبارک ہو۔ مولا حسنؑ حسینؑ کے صدقے تمام مومنین کو سال بھر کی خوشیاں نصیب ہوں اور غم حسینؑ کے سوا کوئی غم لاحق نہ ہو قارئین کیلئے ذیل کا ایک مجرب نقش تحریر کر رہا ہوں۔

درج ذیل نقش سورج گرہن کے اوقات میں بنا کر رکھ لیں۔ فلاں بن فلاں کی جگہ کچھ نہ لکھیں۔ اس کے بعد جب بھی ضرورت ہو تو فلاں بن فلاں کی جگہ بروز اتوار زحل کی ساعت میں رجال الغیب کو مدنظر رکھ کر اس شخص کا نام لکھیں جس کی نیند باندھنی ہے رات کو یہ نقش سرہانے رکھ کر سو جائیں مخالف تمام رات سو نہیں سکے گا۔ وظیفہ جائز جگہ کریں ناجائز وظیفہ کرنے والا رجعت وظیفہ کا ذمہ دار خود ہوگا۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّومُ فلاں بن فلاں اَهْلِیَا اَشْرَاهِیَا
یَا قَابِضُ یَا قَابِضُ یَا قَابِضُ
عحه عحح عم ١١٣ عن عف عق

# وُسعت رزق

تحریر: عاملہ و ذاکرہ ماہ نور فاطمہ (لاہور) 0307-2102288

قارئین السلام علیکم! میری جانب سے جعفریہ جنتری کی پوری ٹیم اور معزز قارئین کرام کو سالِ نو 2020ء کی بہت بہت مبارک باد ہو۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو تمام دنیاوی آفات و بلیات سے اور دُکھوں، تکلیفوں سے محفوظ رکھے۔ اللہ کرے کہ نیا عیسوی سال 2020ء ہم سب کیلئے خوشیوں اور مسرتوں کا باعث بنے۔ قارئین اس سال بے روزگار خواتین و حضرات اور تنگ دستی کے ہاتھوں مجبور افراد کیلئے اپنے مجرب وظائف لے کر حاضر ہوئی ہوں اور اُمید کرتی ہوں کہ آپ لوگ اس سے بھرپور فائدہ حاصل کریں گے اور مجھے دُعاؤں سے نوازیں گے۔ وظائف درج ذیل ہیں:

غربت مفلسی اور رنج و عالم کی ایسی دردناک تکلیفیں ہیں کہ جس کی وجہ سے انسان کا ایمان تک، چلا جایا ہے۔ میری دعا ہے کہ کوئی بھی شخص اس کرب اور تکلیف میں مبتلا نہ ہو۔ ہر ایک کا رزق وسیع ہو جیسا کہ پہلے بھی کہہ چکی ہوں کہ تنگ دستی کے ہاتھوں مجبور فرد کچھ بھی کرنے کو تیار ہو جاتا ہے اور ہمارے ملک میں بے روزگاری اور مفلسی کی شرح دوسرے ممالک سے زیادہ ہے۔ دعا کے ساتھ ساتھ ہمیں عملی طور پر بھی اپنی ذہنی صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر اس تکلیف دہ درد سے نجات کیلئے کوشش کرنی چاہیے۔

**رنج و فاقہ سے نجات:** ۔جو کوئی رنج میں مبتلا ہو اور نوبت فاقوں تک آ پہنچی ہو تو اسے چاہئے کہ ہر شب سورۂ واقعہ ایک مرتبہ باقاعدگی سے پڑھا کرے بفضلِ خدا اس سورت کی برکت سے ہرگز رنج و فاقہ نہ اُٹھائے۔ سورۃ واقعہ ورد کرنے سے قبل ہاتھ بلند کر کے اپنے مقصد کی دعا بارگاہ الٰہی میں بصدقہ وسیلہ اہل بیت پیش کریں اور پھر بہت ہی عاجزی کے ساتھ سورۃ مبارکہ کا ورد کریں۔

**ترقی روزگار:** ۔اگر روزگار نہ چلتا ہو یا روزگار کی تلاش ہو اور کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو عروج ماہ میں بروز ہفتہ روزہ رکھے اور رات کو بالکل خالی مکان میں یا آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر برہنہ سر ایک ہزار مرتبہ (**یا وھاب**) کھڑے ہو کر پڑھے۔ اس پڑھائی کے دوران میں اگر جھولی پھیلا سکتا ہے تو یہ وظیفہ جھولی پھیلا کر کریں اور اپنا چہرہ آسمان کی جانب رکھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور یہ وظیفہ سات دن تک پورا کریں آٹھویں دن اللہ کے حکم سے روزگار مل جائے گا یا موجودہ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ آزمودہ ہے۔

**دکان کی خریداری میں اضافہ ہو:** ۔جس دکان پر سودا سلف کم فروخت ہوتا ہو اور گاہک کم آتے ہوں تو مندرجہ ذیل نقش جو کہ اسمائے حُسنیٰ کا ہے۔ یہ نقش جمعرات یا اتوار کے روز صبح کی نماز کے بعد زعفران کی سیاہی سے عمدہ کاغذ پر خود تحریر کریں 1100 بار اسماء مبارکہ **یا غنی یا مغنی یا وھاب یا رزاق** کا ورد کریں اور نقش مبارکہ کو دکان میں لٹکائیں ان شاء اللہ تعالیٰ برکت ہوگی۔

۷۸۶
جبرائیل

یا مغنی — یا غنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۹۰ | ۲۳۹۳ | ۲۳۹۶ | ۲۳۸۳ |
| ۲۳۹۰ | ۲۳۸۴ | ۲۳۸۹ | ۲۳۹۴ |
| ۲۳۸۰ | ۲۳۹۸ | ۲۳۹۱ | ۲۳۸۱ |
| ۲۳۹۲ | ۲۳۸۷ | ۲۳۸۶ | ۲۳۹۷ |

یا رزاق — یا وھاب

**رزق غیب سے ملے:** ۔اپنے بزرگوں سے ہم نے سُنا ہے کہ کچھ ایسے نقوش بھی ہوتے ہیں جن کو اپنے پاس رکھنے سے غیب سے روزی کے اسباب بہت تیزی کے ساتھ شروع ہو جاتے ہیں۔ آج جعفریہ جنتری 2020ء کیلئے ایسا ہی ایک خاص نقش شائع کیا جا رہا ہے جس کی برکت کے طفیل غیب سے رزق ملنا شروع ہو جاتا ہے یہ نقش شرف قمر میں زعفران کی سیاہی سے عمدہ کاغذ یا چاندی کی تختی پر تحریر کریں۔

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۶ | ۸۰ | ۸۳ | ۹۹ |
| ۸۴ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۱ |
| ۷۱ | ۸۵ | ۷۸ | ۸۴ |
| ۷۹ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۴ |

# مردانہ قوت کی بندش کے جادو کا توڑ

تحریر:۔ عزیز الرحمان (حیدر آباد) 03032543834

شروع اللہ پاک کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔ جعفریہ جنتری کے تمام قارئین کرام کو نیا سال 2020ء مبارک ہو۔ السلام علیکم! قارئین جعفریہ جنتری اس بار قارئین محترم کیلئے مردانہ قوت کی بندش کے توڑ کا عنوان لے کر حاضر خدمت ہوں۔ قارئین آج کل وطن عزیز میں ہر تیسرا انسان عورت مرد نوجوان بچہ بچی جادو ٹونہ، جنات مسان کے مسئلہ مسائل سے دوچار ہے۔ ہر شخص کسی نہ کسی طرح کی بندش میں مبتلا ہے جس کے پاس بھی تھوڑی، بہت علمی طاقت ہوتی ہے چند پیسوں کے لالچ میں دوسرے شخص کا ستیاناس کر دیتا ہے۔ چاہے جائز ہو یا ناجائز پیسہ پھینک تماشہ دیکھ۔

قارئین محترم! کاروباری بندش، ملازمت کی بندش، رزق، دولت، آمدن کی بندش، تسخیر، رجوع خلق، مستورات اور دکان داری کی بندش، زمین، جائیداد، کاروبار و فیکٹری کی بندش، شادی ناکام، منگنی و رشتہ کی بندش، عبادت و ریاضت و روحانیت کی بندش، مردانہ قوت، اولاد کی بندش، خاص طور پر خواتین خانہ میں رشتہ، شادی نکاح، ملازمت، ماہواری کی بندش، روپے پیسے، نصیب کشائی کی بندش، جادو، جادو حروف صوامت کی بندش، نیز ہر ایک انسان روحانی عاملین کے چکر کا شکار رہتا ہے پھر بھی آسانی سے شفا نہیں ہوتی۔ تعویزات، پتلے، تالے، ہانڈی، مسان، آتشی، خاکی، بادی اور آبی، طریقے سے بندش لہٰذا اس طرح کے تمام تر مسائل معبودی اور پریشانی سے نجات اور آسان طریقے سے مسئلے کے حل کیلئے بہترین اور پُر تاثیر عمل کے ساتھ حاضر خدمت ہوں۔

قارئین محترم واضح رہے کہ ایک خاص آیت مبارکہ میں اٹھائیس حروف تہجی ہیں اور بہت ہی پُر تاثیر و اکسیر اعظم کا حکم رکھتی ہے۔ اس آیات پاک کی زکوٰۃ کچھ اس طرح ادا کی جاتی ہے کہ جمادی الثانی کی پہلی رات سے عید الفطر تک چاند رات تک روزانہ صبح دو پہر یا بعد نماز مغربین آیات پاک کو 313 مرتبہ چار ماہ تک ریاضت کی جائے اور ہر روز بعد نماز فجر حروف تہجی 92 مرتبہ لکھا اور پڑھا جائے۔ الحمد للہ کہ اللہ پاک کے فضل و کرم اور استاد حضور کی دُعا و اجازت سے بندہ ناچیز عامل کبیر ہوں اس کا اور رب پاک کا خاص کرم اور بزرگوں کی دُعا و اجازت سے اس عمل کی برکت سے میں ہر قسم کے نوری، ناری، سفلی، حروف صوامت اور ہر قسم کے کالے جادو، آبی، خاکی، بادی، آبی کا توڑ بآسانی کرتا رہتا ہوں اور لوگ فیض یاب ہوتے رہتے ہیں۔

قارئین کرام واضح رہے کہ ہر قسم کی کاروباری، رشتہ، شادی نکاح، جنات، جادو ٹونہ، آسیب سایہ، مسان، تعویزات، پتلہ، تالا، ہانڈی، مسان، مردانہ طاقت و قوت، اور مستورات کی تمام تر روحانی، جسمانی، نفسیاتی، تکلیف، پریشانی اور بندش کے توڑ کا علاج اس آیات خاص میں موجود ہے کسی بھی اس طرح کی پریشانی کی صورت میں رجوع کر کے اپنے مسئلے کا حل کروائیں اور میرا مشاہدہ رہا کہ آج کل طالب علم اور جعلی عاملین حضرات مارکیٹ میں جادو توڑ کی کتابیں خرید کر جادو ٹونہ، جنات، آسیب، مسان کے مریضوں کا علاج کرتے رہتے ہیں اور شدید رجعت میں مبتلا رہتے ہیں۔ ہر طرح کی بندش مسلط ہو جاتی ہے ان پر جو میں بیان کر رہا ہوں۔

یہ آیات خاص مجھ سے بذریعہ فون یا بذریعہ ڈاک اجازت کے ساتھ مفت منگوائی جا سکتی ہے مضمون ہذا میں آیت خاص شائع نہ کروانے کا مقصد یہی ہے کہ فیس نکی اور بہروپے سوشل میڈیا کے عاملین سے اس آیت مبارکہ سے بچایا جا سکے۔ تاکہ اندھے کے ہاتھ میں لاٹھی نہ آ جائے۔

آیت خاص کی زکوٰۃ کی اجازت ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل شاہ حسین صاحب یا براہ راست مجھ سے حاصل کر سکتے ہیں۔ اللہ پاک قارئین کو عمل کرنے کی توفیق و برکت عطا فرمائے۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

تحریر:۔ عاشق حسین (گجرات)

ظہر کی نماز پڑھ کر سورہ قمر اپنے پاس کالی مرچ پسی ہوئی رکھ کر پڑھنا شروع کر دیں۔ جب آیت رَبَّهٗ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پر پہنچیں تو اس کو 101 بار پڑھ کر پسی ہوئی مرچ پر دم کر دیں پھر بقایا سورہ پوری کر کے دعا کریں۔ اس طرح یہ سورہ تین بار پڑھیں اور کالی مرچ کو دشمن کے دروازے پر ڈال دیں جب موقع ملے یہ اکیس دن مقررہ وقت پر کرنا ہے ایک پاؤ گوشت روزانہ ویران جگہ یا اپنی چھت پر ڈال دیا کریں۔ اکیس دن کے بعد تین کلو مٹھائی پر اس سورہ کے مؤکلات کی نیاز اور اہل بیت کی نیاز دلا کر بچوں، بڑوں میں تقسیم کرنا لازم ہے اور اس عمل کو جائز جگہ استعمال کرنا شرط ہے ورنہ نقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے۔



# لوح تحفظ جان و مال

تحریر
میاں جاوید اقبال
0333-4719560
(بدوملہی)

قارئین جعفریہ جنتری! میری جانب سے جعفریہ جنتری کی پوری ٹیم اور معزز قارئین کرام کو سال نو 2020ء کی بہت بہت مبارک ہو۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو تمام دنیاوی آفات و بلیات سے اور دکھوں، تکلیفوں سے محفوظ رکھے۔ اللہ کرے کہ نیا عیسوی سال 2020ء ہم سب کیلئے خوشیوں اور مسرتوں کا باعث بنے۔ ماہ اکتوبر سے دسمبر 2019ء زحل پلوٹو اور زحل کے دوسرے سیاروں سے قرآنات، ملکی حالات کو بہت گہرا متاثر کریں گے اور اسکے اثرات 2020ء کے جون تک ہونگے۔

جو حضرات اس کا ادراک رکھتے ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں ان قرآنات سے معاشی بدحالی، تشدد، بدامنی، حادثات، جنگیں اور افراتفری پھیلے گی اور اہم عہدوں پر تعینات حضرات بھی محفوظ نہ ہونگے اسکی زد میں ہونگے اور اپنا مرتبہ کھو بیٹھیں گے۔ خاص کر وزیراعظم سے لے کر ایک عام آدمی کافی حد تک متاثر ہونگے۔ ایسی اُلٹ پلٹ ہوگی اوپر والے نیچے اور نیچے والے اوپر خاص کر کاروباری حضرات کیلئے جنگی حالات جیسے ہونگے۔

جس طرح 2005ء اکتوبر میں زحل نے تباہی برپا کر دی تھی۔ کچھ ایسی ہی نظر بن رہی ہے 2019ء کے آخری 3 ماہ اور 2020ء کے پہلے 4 ماہ تک یہ کاروائی عروج پر ہوگی۔ جنگی اثرات ہونگے اور محدود پیمانہ پر جنگ بھی ہو سکتی ہے۔ ہر آدمی انتہائی پریشان نظر آئیگا۔ 2020ء میں نئے الیکشن ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ **کشمیر کا مسئلہ** :۔ انڈیا کی سپریم کورٹ بحال کر دے گی اور عارضی طور پر کشمیر میں امن نظر آئیگا۔

قارئین کرام! لوح تحفظ جان و مال صرف اور صرف ان حالات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے بنائی ہے تاکہ جو بھی اسکو اپنے پاس رکھے وہ ان حالات سے بچ سکے اور اسکی جان و مال محفوظ رہے کیونکہ جس قسم کے حالات پیدا ہو رہے ہیں۔ اس میں ہر انسان اپنا عہدہ اور حیثیت کو قائم اور مقدم رکھنا اس کیلئے مشکل ہوگا۔ تاجر حضرات اس سے بہت فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ یہ لوح مبارکہ آپکی جان و مان کی بہت زیادہ حفاظت کریگی۔ ہر قسم کے جادو ٹونہ بیماری جنات کی کارستانیوں سے محفوظ رکھے گی۔ ہر قسم کے حادثات اور آگ سے محفوظ رکھے گی۔ اسکی موجودگی میں بدعملیات، رزق کی بندش، شادی کی بندش، جنات و جادو ٹونہ کا توڑ ہر قسم کی بیماری سے شفا زہریلے جانوروں کے کاٹنے اور اپن کے زہر سے محفوظ رکھتی ہے۔

قارئین کرام اس لوح مبارکہ سورۃ الصافات کی آیت مبارکہ 79 کی روحانیات سے تیار کی گئی ہے۔ **سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ**

بسم اللہ الرحمن الرحیم
سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ

لوح مبارکہ

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۶ | ۱۵۹ | ۱۶۲ | ۱۴۹ |
| ۱۶۱ | ۱۵۰ | ۱۵۵ | ۱۶۰ |
| ۱۵۱ | ۱۶۴ | ۱۵۷ | ۱۵۴ |
| ۱۵۸ | ۱۵۳ | ۱۵۲ | ۱۶۳ |

عزرائیل

میکائیل

اَعُوۡذُ بِکَلِمَاتِ اللہِ التَّامَّاتِ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ

لوح کی پشت

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

یا اللہ یا دافع السحر دافع شود سحر و بندش رزق
بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ یا اللہ یا اللہ

قارئین کرام! لوح مبارکہ وہ بچے یا حضرات پر نظر بد آ جاتی ہے یا بیماری سے شفاء کیلئے بھی انتہائی اکسیر ہے۔ لوح مبارکہ چاندی کی گول پلیٹ پر لکھی جاتی ہے بعد ازاں اس پر گیارہ ہزار مرتبہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کرنا ہے اور بعد ازاں روزانہ 101 مرتبہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کریں اور اپنی جان و مال کی حفاظت کریں۔ میرے اور بانی مکتبہ روحانیات و چیف ایڈیٹر جعفریہ جنتری ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کو اپنی دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں۔

# مندرا کی مزید تحقیق

تحریر
باوا کمیل حُر
0333-8931214
(راجن پور)

السلام علیکم تحفہ یا علیؑ مدد! اقلیم روحانیت کے عظیم ترین تاجدار، جناب امیر المومنین والمسلمین، اسداللہ الغالب، علی ابن ابی طالب کی ذات والاصفات کے حضور ایک استغاثہ، ایک فریاد یعنی مندرہ شاہ مرداں آپ سب کیلئے بطور خاص تحفہ قلندری لے کر حاضر خدمت ہوں۔

**مندرہ شریف کیا ہے؟** مندرہ شریف قلندری فقراء کا ایک خاص الخاص روحانی ونورانی اور جلالی عمل ہے۔ ایک دم جھاڑ کا عمل، ایک ورد خاص، ایک حصار، ایک کوٹ، ایک قلعہ، ایک جائے پناہ، ایک سیف قاطع یعنی کاٹنے والی تلوار ہے۔ اس کے وسیلے سے ہم ہر قسم کی بندش کو کھول سکتے ہیں۔ آئندہ کیلئے ہوائی چیزوں اور جادو کے وار روک اور بندش کر سکتے ہیں۔ ہر بلا کی گردن کاٹ سکتے ہیں۔ مندرہ شریف کے عامل کے جلال سے ہر قسم کی کالی بلائیں اور سفلی قوتیں ڈرتی اور کانپتی ہوئی اپنے قدیم سے قدیم استھان اور ٹھکانے چھوڑ چھاڑ کر دُم دبا کر بھاگ جاتی ہیں۔

## لغت کے اعتبار سے

(۱) پنجابی، ہندی، پوربی زبانوں میں ہاتھوں کی اُنگلیوں میں پہننے والی چیز ہے انگوٹھی کو مُندری کہتے ہیں۔ (گرائمر کے لحاظ سے یہ مؤنث اور اسم مصغر، اسم تصغیر ہے۔)

(۲) اسی طرح مُندرہ وہ چیز ہے جو انگوٹھی کی مثل گول اور مُندری سے کئی گنا بڑا ہو۔ (گرائمر کے لحاظ سے یہ مذکر اور اسم مکبر ہے۔)

(۳) گول دائرہ، حلقہ، ملنگوں کے کانوں میں ڈالا جانے والا بڑا چھلا یا بالا بھی مندرہ ہی کہلاتا ہے۔

(۴) قیام پاکستان سے قبل ہر بارہ (۱۲) کوس ہر بیس (۲۰) میل کے فاصلے کے پر زبان یا ماں بولی کا لہجہ اور چیزوں کے ناموں کی ادائیگی میں زمین اور آسمان کا فرق پایا جاتا تھا۔ جس سے فوراً معلوم ہو جاتا تھا کہ کوئی بھی شخص کس علاقے یا قبیلے سے تعلق رکھتا تھا۔ اسی لحاظ سے ملنگ یا فقراء اپنے مخصوص علاقوں میں مندرہ شریف کو مختلف ناموں اور طریقوں سے یاد کرتے [illegible] کڑا مارنا، کڑوا مارنا، مندرنہ، مندرنا، مندر کرنا، کیل کرنا، کیلنا وغیرہ۔

## پنجابی زبان میں

دم کرنے یا جھاڑنے کے عمل یا فعل ومندرنا یا مندرہ کرنا کہتے ہیں۔

## اصلاح فقراء میں

مندرہ انسانوں یا جانوروں کی وبائی اور لاعلاج بیماریوں کے علاج کیلئے ایک حصار یا بندش کا عمل بھی ہے، جس میں حضرت مولا علی سرکار کی مدح بڑے ادب واحترام کے ساتھ کی جاتی ہے اور اس میں مولا علی سرکار کی رُوح پرفتوح سے استمداد کی نیت سے ایک استغاثہ اور فریاد کے طور پر دُعا کی جاتی ہے۔ مندرنے یا کیلنے یا کڑا مارنے کے طریقے بھی مختلف ہوتے ہیں۔ مثلاً:

(۱) انسانوں کی بیماریوں میں علاج کرتے وقت عامل اپنے دائیں ہاتھ کی اُنگلی سے گول دائرہ کی صورت میں متاثرہ جگہ پر درد، سوزش یا ورم کے باہر چاروں طرف اُنگلی گھماتا ہے۔ اس طریقے سے عامل کا مقصد مرض کو پھیلنے سے روکنے کی نیت سے ایک قسم کی بندش کرنا ہوتا ہے۔

(۲) ایسا مکان یا دکان جہاں سحر۔ جادو۔ آسیبی اثرات وغیرہ ہوتے ہیں عامل اس مکان یا دکان یا کھیت کے درمیان کھڑا ہو کر اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی کے اشارہ سے گول دائرہ کی صورت میں اپنی قوت خیال کے مطابق ایک حصار یا بندش کرتا ہے۔ بعض چاقو۔ چھری یا لاٹھی کی مدد سے زمین پر ایک لکیر لگاتے ہیں۔ جس کا مقصد جادو ٹونے کے وار کو روکنا ہوتا ہے یا ہوائی چیزوں کے اس مکان۔ دکان یا کھیت میں داخل ہونے کی بندش کرنا ہوتا ہے۔

## قابل غور بات

اس عظیم ترین روحانی ونورانی عمل کی عظیم روحانیت سے ہر وہ مرد یا عورت فائدہ اُٹھا سکتا ہے، جسے مولا علی مشکل کشا کی ذات والاصفات سے بے حد اُلفت، محبت، اور مودّت ہو۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ عامل کا پیمانہ محبت جس قدر حُبِ علی سے لبریز ہوگا اسی قدر وہ فیض یاب ہوگا۔ بے یقین، شکی مزاج، ست کاہل اور ڈانواں ڈول عقیدت والا شخص ہرگز ہرگز اس عمل کی برکات سے مستفید نہیں ہو سکتا۔

اس عظیم روحانی عمل کا تعلق کسی مخصوص مسلک، گروہ یا عقیدے کے حامل افراد مثلاً شیعہ یا سُنی وغیرہ سے نہیں ہے، بلکہ اس کا مطلوبہ معیار صرف عقیدت اور حُبِ علی ہے۔ جیسا کہ حدیث شریف کی معتبر کتاب مسلم شریف میں بیان فرمایا گیا ہے۔ **کتاب الایمان ، باب الدلیل علی ان حب الانصار و علی رضی اللہ عنهم من الایمان و علاما تہ و بغضهم من علامات النفاق۔**

**ترجمہ باب:** ۔انصار اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت رکھنا ایمان میں داخل ہے اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی نشانی ہے۔

## زکوٰۃ کی ادائیگی کا طریقہ

(1) اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں مندرہ شریف ایک سو دس (۱۱۰) مرتبہ روزانہ پڑھا کریں اور ایک سو دس (۱۱۰) دنوں کی ریاضت کے بعد تم عامل بن جاؤ گے۔ (2) زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد روزانہ صرف گیارہ (۱۱) مرتبہ اوّل و آخر درود شریف پڑھ لیا کرنا تاکہ عمل قابو میں رہے۔ جب مریض کو دم کرو تو بھی گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ کسی خاص مقصد یا مجبوری کے تحت پڑھو تو پھر ایک سو دس (۱۱۰) مرتبہ پڑھا کریں۔

## خون بہا یا صدقہ

بد اثرات اگر انتہائی شدید ہوں تو پھر ایک عدد بکرا یا بکری بالغ اور صحت مند بطور صدقہ یا خون بہا ذبح کر کے اور پنجتن پاک کی فاتحہ اور ختم شریف دلا کر غرباء اور مساکین کو کھلائیں۔ اس سے خود عامل اور اہل خانہ بھی رجعت سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر عمل کے آغاز سے پہلے ہی صدقہ کر دیا گیا تو عمل کے نتائج حیران کن حد تک سامنے آئے ہیں۔ لہٰذا آپ بھی شدید صورت حال کے پیش نظر خون بہا یا صدقہ کا جانور پہلے ہی ذبح کر دیا کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شاہِ مرداںؑ، شیر یزداں قوت پروردگار

لافتیٰ الا علی، لاسیف لا ذوالفقار

علی اسد اللہ الغالب علی ابن ابی طالب

علی مولا، مولا نا علی، مشکل کشا

اے اَرواح اِنس و جن!    رب سچے دا سنو! فرمان

رب فرمادے وچ قرآن    سچے آون تے جھوٹھے جان

جاء الحق وزھق الباطل    ان الباطل کان زھوقا

جتھے جتھے دی پکاراں، یاعلی

اوتھے آوندے، مولا علی میرے پیشواء

آ گئے مولا علی، شیر خدا    آ گئے مولا نا علی، بحر عطاء

آ گئے مولا نا علی بن کے میرے حاجت رَوا

چڑھے شہنشاہ تے بولے نقیب    نصر من اللہ وفتح قریب

مولا نا علی کے تیغ لے کے دھا    مولا علی نے خیبر دا قلعہ دتا ڈھا

مولا نا علی نے ٹکڑے تلنگے کافر دے مار

یاعلی المرتضیٰ، یامشکل کشا    ہن میری وی مدد نوآ

کالا علم، کالی زبان تے بد نظروں مٹا    سحر، جادو، ٹونے سب کر دیو فناہ

دُور کر دو! مسان، جن، بھوت تے ہر بلا

مٹی، پانی، اگ، بادنوں اعتدال تے لیا

صدقہ حسنین پاک کل مرضاں توں دیہو چا شفا

یاعلی المرتضیٰ، یاعلی مشکل کشا    سنو! اپنا ہماری، سنو! ہماری التجا

بحق لی خمسۃ اُطفی بھا    حرالوباء الحاطمۃ

المصطفیٰ والمرتضیٰ    وابنھما والفاطمۃ

درود بر سید عالم صلواۃ بر محمد وآل محمد۔

**طریقہ علاج:** ۔(۱) ہوائی چیزوں کے بداثر مثلاً آسیب، جناب، بھوت، پریت، مسان، جوگیوں، جوگنیوں اور سفلی مؤکلات کے سایہ کے علاج کیلئے۔

(الف) اوّل و آخر درود شریف تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ یہ پانی مریض کو پلائیں۔

(ب) اسی طرح اوّل و آخر درود شریف تین تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر دَم کریں۔ اس تیل کی مریض کے جسم پر مالش کرائیں اور کانوں میں بھی ڈالیں۔

(ج) اس طرح اوّل و آخر درود شریف تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر مریض کو دم کریں۔

(۲) سحر، جادو، ٹونہ ٹیار، نظر بد کے مریض کے علاج کیلئے بھی اسی طرح پانی اور تیل پڑھ کر استعمال کرائیں اور شدت مرض کی صورت میں دم بھی کریں۔

(۳) تمام علاج اور متعدی امراض کے مریضوں کو بھی اسی طرح پڑھ کر پانی اور تیل سرسوں استعمال کرائیں اور شدت مرض کی صورت میں دم کریں۔

(۴) جانوروں کی موسمی، وبائی اور متعدی (چھوتدار) بیماریوں کے علاج کیلئے بھی اسی طرح پڑھ کر پانی پلائیں اور دَم بھی کیا کریں۔

(۵) جن مکانوں، دکانوں اور کھیتوں میں آسیب یا جادو کے بداثرات ہوں وہاں پانی پر دَم کر کے وہ پانی اس جگہ کے چاروں طرف چھڑک دیں۔ چند یوم کے مسلسل استعمال سے وہ جگہ بداثرات سے پاک ہو جائے گی۔

(۶) اگر آپ کو یا آپ کے کسی عزیز کو مسائل، رنج و اَلم اور دشمنوں نے گھیر لیا ہو تو ہنگامی طور پر ایک سو دس (۱۱۰) مرتبہ ایک ہی مجلس میں پڑھ کر دُعا کریں۔ ان شاء اللہ وہ مسئلہ بہت جلد حل ہو جائے گا۔

(۷) سانپ، بچھو وغیرہ کے کاٹنے پر یا جلدی امراض کیلئے تیل پڑھ کر متاثرہ جگہ پر لگائیں۔

## اسم اعظم و صدقات سے مسائل کا حل

# سیاروں کی عمومی منسوبات

تحریر:۔ روحانی اسکالر و آسٹرولوجر علامہ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی) 0345-2878084

السلام علیکم: عزیزانِ من ہر سال کی طرح اس سال بھی اپنے پیارے قارئین جعفریہ جنتری کیلئے ایک بہترین تحریر لے کر حاضر خدمت ہوں جیسا کہ آپ سب کو معلوم ہے کہ کسی بھی فرد کی تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش کے بعد ہی اسکا صحیح زائچہ بنایا جاتا ہے تاکہ اسکی زندگی کے نشیب و فراز اور دیگر مسائل کو اسکے زائچہ میں سیارگان کی سعد یا نحس پوزیشن کو دیکھتے ہوئے حل کیا جائے اور کون سی لوح یا اسٹون اسکے لیے کس وقت پہننا مفید رہے گا اور کس چیز کا صدقہ نحس اثرات سے بچاؤ کیلئے فائدہ مند رہیگا مگر چند افراد ایسے بھی ہیں جنہیں اپنی تاریخ پیدائش کا علم ہوتا ہی نہیں اور کئی گھریلو مسائل کا شکار ہوتے ہیں اور جس جگہ بھی جاتے ہیں انہیں ایک ہی رٹی رٹائی بات سننے کو ملتی ہے کہ سحر، جادو، و بندش ہے جبکہ مسائل کچھ اور ہی ہوتے ہیں ایسے تمام افراد جو مختلف مسائل کا شکار ہیں اور کوئی حل نظر نہیں آرہا تو وہ سیارگان کے عمومی منسوبات کو پڑھ کر جس سیارے سے منسوب مسئلہ ہو اس سیارے کے منسوب دن صدقہ ادا کیا کریں اور اسی سے منسوب اسم اعظم کا ورد کریں انشاء اللہ حالات میں نمایاں فرق محسوس کریں گے۔

**سیارہ شمس:**۔ سیارہ شمس کو سیاروں کا بینہ کا حاکم اعلیٰ ہے روشنی اور حیات کا مرکز ہے زائچہ میں باپ کا کارک ہے، شمس باپ اور قوت حیات کی بنیادی علامت ہے اگر زائچے میں شمس مضبوط ہو تو باپ اور قوت حیات صاحب زائچہ کی نشوونما میں مددگار ہوگا۔ شمس بادشاہی کی علامت ہے، قوت و توانائی، غلبہ و اقتدار، شہرت و دولت، لیڈر شپ، سماجی حیثیت و مرتبہ، خود اعتمادی، اعلیٰ عہدہ عطا کرتا ہے اگر زائچے میں کمزور ہو تو کمزور بینائی، سردرد، نظام ہضم میں گڑبڑ، دانتوں کے مسائل، ہڈی کا فریکچر، بخار، ہائی بلڈ پریشر کے ساتھ ساتھ ان تمام اُمور میں رکاوٹ ڈالتا ہے شمس کے ناقص اثرات دُور کرنے کیلئے ہر شخص کے انفرادی زائچہ کے مطابق اسے لوح شمس بنا کر دی جاتی ہے یا پھر اسم اعظم کی انگوٹھی پہنائی جاتی ہے اسکے علاوہ روبی اسٹون بھی فائدہ مند ہوتا ہے جو کہ کسی اچھے وقت پر پہنایا گیا ہو اسکے علاوہ سیارہ شمس ہر برج کے لحاظ سے الگ الگ فائدہ دیتا ہے اوپر دیے گئے شمس سے منسوب مسائل میں رکاوٹ کو دور کرنے کے لیے نماز کی پابندی کے ساتھ اسم اعظم **یا حی یا قیوم** کا ورد 174 مرتبہ پڑھا کریں اور بروز اتوار گندم، گڑ، یا دیگر سرخ اشیاء کا صدقہ ادا کریں بہتر طریقہ یہ ہے کے کسی غریب بال بچے دار بزرگ کی خدمت کی جائے اس کے علاوہ والدحیات ہوں تو ان کی خدمت کی جائے۔

**سیارہ قمر (چاند):**۔ زمین کا سب سے نزدیک سیارہ قمر (چاند) ہے۔ تیز ترین سیارہ ہے 29 یا 30 دنوں میں ہر برج سے گزرتا ہوا ایک ماہ کا دورہ مکمل کرتا ہے اور اس کے سعد و نحس اثرات کا اثر اہل زمین پر پڑتا ہے قمر مؤنث سیارہ ہے مزاجی لحاظ سے سرد مرطوب و معتدل ہے تیز رفتاری کے سبب اس کی پوزیشن روز بدلتی رہتی ہے اس کا انحصار اس کی تابناکی پر ہے قمر من اور ذہن کی بھی علامت ہے تاریخ پیدائش اور وقت پیدائش کے لحاظ سے کسی فرد کے زائچہ میں قمر مضبوط پوزیشن میں ہو تو ذہنی صلاحیت بہتر ہوتی ہیں، شرف یافتہ اور مضبوط قمر صاحب زائچہ کو پیسے کی فروانی، عمدہ حافظہ، اچھی عادتیں، دانش وری، ذہنی شعور عطار کرتا ہے، زائچہ میں کمزور ہو تو بے خوابی، ذہنی کاہلی، غنودگی، عورتوں میں رحم اور بچہ دانی کے مسائل جنم لیتے ہیں یہ مسائل تب شدید نوعیت اختیار کرتے ہیں جب قمر کے ساتھ ساتھ عطارد اور دوسرے سیارے بھی کمزور ہوں یا قمر ہبوط یافتہ ہو جو کہ برج عقرب میں ہوتا ہے یا تحت الشاع ہو یعنی قمر سورج کے قریب ہو اور فعلی منحوس سیاروں کی نظر یا راہو کیتو کی نظر سے قمر متاثر ہو قمر کی نحوست ختم کرنے کیلئے نقش قمر یا پھر اسکی رنگ پہننی چاہیے اسکے علاوہ سچا موتی یا مون اسٹون بھی پہنایا جاتا ہے زائچہ میں قمر کی پوزیشن کیا ہے اور کیا فائدہ دے سکتا اس کے علاوہ سیارہ قمر کی ٹرانزٹ پوزیشن ہر دن برج کے حوالے سے الگ الگ فائدہ دیتی ہے اوپر دیے گئے قمر سے منسوب مسائل میں رکاوٹ کو دور کرنے کیلئے نماز کی پابندی کے ساتھ اسم اعظم **یا رحمن یا رحیم** کا ورد 556 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں اور بروز پیر سفید رنگ کی چیزوں کا صدقہ دیں جیسے آٹا، چاول، دودھ وغیرہ اس کے علاوہ کسی غریب بچے دار خاتون کی مالی مدد بھی کی جاسکتی ہے والدہ یا خالہ حیات ہیں تو ان کی خدمت کر کے دُعائیں لیں روزانہ پابندی سے پرندوں کیلئے دانہ پانی کا انتظام بھی کریں۔

**سیارہ عطارد:**۔ عطارد کو ذاتی برج سنبلہ میں شرف ہے، ذہانت، قوت حافظہ اور تعلیمی سرگرمیوں سے متعلق ہے، سفر اور نشر و اشاعت

کے معاملات بھی اس کے زیر اثر ہیں، زائچہ میں عطارد طاقتور ہو ایسے لوگ بے حد چالاک ہوشیار اور ذہین ہوتے ہیں علمی میدان میں ترقی کرتے ہیں انہیں لکھنے پڑھنے سے نہایت دلچسپی ہوتی ہے۔ مگر وہ لوگ جو کند ذہنی، کمزور حافظہ اور تعلیمی اُمور علم ریاضی میں عدم دلچسپی کی شکایت رکھتے ہیں لازمی طور پر ان کے پیدائشی زائچے میں سیارہ عطارد کمزور ہوتا ہے، بعض لوگ غبی اور کم عقلی یا کم فہمی جیسی کمزوریوں میں مبتلا ہوتے ہیں، وہ بھی عطارد کی کمزوری ہے، بعض بچے سائنس کے مضمون میں اپنی ریاضی کی کمزوری کے سبب آگے نہیں جاسکتے، عطارد کی کمزوری دور کرنے کیلئے کسی اچھے وقت پر نقش لوح عطارد کے علاوہ "خاتم عطارد" بھی تیار کر کے دی جاتی ہے اور زمرد یا پیریڈوٹ اسٹون پہننا بھی مفید رہتا ہے اسکے علاوہ سیارہ عطارد ہر برج کے لحاظ سے الگ الگ فائدہ دیتا ہے۔ اوپر دیے گئے عطارد سے منسوب مسائل میں رکاوٹ کو دور کرنے کیلئے نماز کی پابندی کے ساتھ اسم اعظم **یا علی یا عظیم** کا ورد 1130 مرتبہ پڑھا کریں اور بروز بدھ سبز رنگ کی اشیاء کا صدقہ ادا کریں جیسے سبزیاں، مونگ کی ثابت دال یا سبز کپڑا وغیرہ، بہتر طریقہ یہ ہے کہ کسی غریب طلباء یا یتیم بچے کی کفالت کریں یہ ممکن نہ ہو تو حسب توفیق اسکی مدد کیا کریں اسکے علاوہ آوارہ جانوروں کو سبز چارہ ڈالا جائے۔

**سیارہ مریخ:** ۔مذکر و مردانہ صفت کا حامل ہے سیاروی کابینہ کا سالار اعظم کہا جاتا ہے ذہنی و جسمانی ہمت کی علامت سمجھا جاتا ہے کسی فرد کے زائچہ میں مریخ طاقت ور ہو تو عمومی اعتبار سے اس فرد کو توانائی، چستی، حصول مقصد میں کامیابی، جذبہ و کوشش قوت کے ساتھ کام کرنے کی صلاحیت عطا کرتا ہے، یہ سیارہ چھوٹے بہن بھائیوں اور عورت کے زائچے میں مرد و عاشق کی نمائندگی کرتا ہے مخصوص برج والوں کے زائچہ میں اگر یہ سیارہ چھ، آٹھ، بارہ گھر کا مالک ہو تو منحوس اثرات کا حامل ہوتا ہے۔ اسی سیارے سے منگل دوش لگتا ہے جسے منگلیک کہا جاتا ہے ایسے مرد و عورت کی شادی ٹوٹ جاتی ہے اور بعض اوقات سیارے کا نحس اثر خطرناک حد تک ظاہر ہوتا ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ میں سیارہ مریخ کی عمومی کمزوری سست، کاہل، بدمزاج، جھگڑالو، حاسد و متکبر بنادیتی ہے، اگر کے آپ کے زائچہ میں یہ سیارہ نحس ہے یا کمزور ہے یا طاقتور تو اپنا زائچہ بنوا کر مکمل معلومات حاصل کریں، مریخ کی کمزوری دور کرنے کیلئے لوح مریخ کے علاوہ "خاتم و طلسم مریخ" بھی تیار کی جاتی ہے مرجان اسٹون پہننا مفید رہتا ہے سیارہ مریخ ہر برج کے لحاظ سے الگ الگ فائدہ دیتا ہے مریخ سے منسوب مسائل میں رکاوٹ کو دور کرنے کیلئے نماز کی پابندی کے ساتھ اسم اعظم **یا مالک یا قدوس** 261 مرتبہ پڑھا کریں اور بروز منگل کسی لال کلر کی اشیاء کا صدقہ ادا کریں جیسے گوشت، کلیجی، سرخ مسور کی دال صدقہ دیں اسکے علاوہ کسی غریب غیر شادی شدہ نوجوان کی مدد کریں اور اپنے چھوٹے بھائیوں کی ضروریات کا خیال رکھیں۔

**سیارہ زہرہ:** ۔زہرہ عشق و محبت، حسن و خوبصورتی اور دوستی و تعلقات کا ستارہ کہلاتا ہے، یہ مالی اُمور پر بھی اثر انداز ہوتا ہے، آمدن میں اضافے اور انعامی اسکیموں میں زہرہ کا کردار بہت اہم ہے دائرۂ بروج میں زہرہ دوسرے گھر خانہ مال کا حاکم ہے، دائرۂ بروج کے ساتویں گھر میزان پر بھی اسکی حکمرانی ہے، ساتواں گھر انسانی زندگی میں تعلقات پر زور دیتا ہے لہذا ہر قسم کی پارٹنرشپ خواہ کاروباری ہو یا ازدواجی، ساتویں گھر کے زیر اثر ہے۔

زائچے میں سیارہ زہرہ محبت، شادی اور دیگر نوعیت کے تعلقات کی نشان دہی کرتا ہے، اگر زائچے میں زہرہ کمزور ہو یا نحس اثرات کا شکار ہو تو ایسے خواتین و حضرات کی زندگی محبت میں ناکامی، شادی میں تاخیر، عملی زندگی میں عزیز و اقارب، ملازمت یا کاروبار میں دوسروں سے تعلقات میں خرابی کی نشان دہی ہوتی ہے۔ ایسے افراد عموماً خشک مزاجی کا شکار رہتے ہیں، زائچے میں سیارہ زہرہ کی خرابیاں بعض اوقات نہایت پیچیدہ نوعیت کی بیماریوں کا سبب بھی بنتی ہیں جن میں جنسی و نفسیاتی امراض اور بانجھ پن جیسے مسائل شامل ہیں۔

زہرہ زائچے میں طاقت ور ہو اور نحس اثرات سے پاک ہو تو انسان معاشرے میں محبوبیت اور مقبولیت حاصل کرتا ہے، لوگ اُسکی قربت سے خوشی و شادمانی محسوس کرتے ہیں، پروانہ وار اس پر نثار ہونے کیلئے تیار رہتے ہیں، محبت یا شادی کیلئے خوشی اور اطمینان کا باعث ہوتی ہے، عام زندگی میں بھی لوگوں سے بہتر تعلقات استوار ہوتے ہیں جسکی وجہ سے ملازمت یا کاروباری معاملات میں ترقی ملتی ہے خوش قسمتی ساتھ چلتی ہے، ایسے لوگوں کو کبھی بھی مالی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ تحفہ تحائف ملتے رہتے ہیں اور انعامی اسکیموں میں بھی کامیابی حاصل ہوتی ہے۔ زہرہ کی کمزوری دور کرنے اور ناقص اثرات سے نجات کیلئے عام طور سے ہیرا تجویز کیا جاتا ہے، اسکے نعم البدل اوپل یا سفید پکھراج اسٹون پہن کر فوائد حاصل کیے جاسکتے ہیں اسکے علاوہ نقش لوح زہرہ یا اسم اعظم **یا علی** کا نقش بھی مفید ہے سیارہ زہرہ ہر برج کے لحاظ سے الگ الگ فائدہ دیتی ہے، زہرہ سے منسوب مسائل میں رکاوٹوں کو دور کرنے کیلئے نماز کی پابندی کے ساتھ اسم اعظم **یا کافی یا غنی** کا ورد 1171 مرتبہ پڑھا کریں اور بروز جمعہ سفید اشیاء کا صدقہ ادا کریں جیسے چاول، دودھ، چینی وغیرہ

**سیارہ مشتری:** ۔مشتری کو سیاروی کابینہ کا معلم اور سعد ترین

مارچ (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے۔ اس نحس نظر کے تحت والدین سے کسی بات پر **اختلاف** ہوسکتا ہے یا پہلے سے میاں بیوی میں اختلاف اگر مناسب حل تک نہ پہنچے تو علیحدگی کا بھی خطرہ ہے۔ خواتین کو **نسوانی امراض** کا خطرہ ہے۔ اس وقت دوسروں کے جذباتی مسائل میں داخل اندازی بالکل نہ کریں۔ جہاں تک کام کے معاملات کا تعلق ہے۔ اس ہفتہ کے آخر میں ہیجان خیز اور تغیر پذیر حالت سے واسطہ پڑھ سکتا ہے۔ ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ کوئی اختلاف ہوگا۔ اس کے علاوہ جولائی تک کا وقت بھی مالی معاملات میں احتیاط کا متقاضی ہے

(9 تا 16) ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے **دور اندیشی** سے کام لینا بہتر رہے گا۔ خرید و فروخت کی طرف رجحان بڑھے گا شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔ خانگی امور میں خوشگواری رہے گی۔ اندرون ملک کسی نجی نوعیت کے سفر کا امکان ہے جو نہایت سودمند ثابت ہوگا۔ ذہنی تھکاوٹ کو دور کرنے کے لئے آپ کے لئے یہ تفریحی پروگرام نہایت مفید ثابت ہوگا۔ دوران پروگرام کچھ نئے لوگوں سے **ملاقات** بھی ہوسکتی ہے۔ جو مفید رہے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ آخری ایام میں بے روزگار افراد کو روزگار کے مواقع راس آئیں گے۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی اور ملازمت کرنے والے افراد کو اپنے کام کو مستعدی سے کرنا بہتر رہے گا شریک حیات اور بچوں کے ساتھ مل کر **سیر و تفریح** کا پروگرام بنا سکیں گے۔ شریک حیات سے کوئی اہم معاملہ طے کرسکیں گے اور ان کی صحت جسمانی کی طرف سے لاپرواہی نہ برتیں پہلے کے کئے گئے معاہدے پر نظر ثانی کرنا بہتر اور فائدہ مند رہے گا۔ شرپسند عناصر کی ریشہ دوانیوں سے محفوظ رہیں گے بزرگوں کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ اس ہفتہ پیشہ ورانہ معاملات کے لحاظ سے یہ ہفتہ ترقی پذیر ثابت ہوگا۔

(26 تا 31) اس ہفتہ اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے مالی اخلاقی مدد اور سعادت حاصل رہے گی۔ مجموعی طور پر یہ ایام حالات میں بہتری اور تبدیلی لائیں گے۔ ہفتہ کے اختتام تک کا وقت خوش قسمت دینا چاہتے ہیں تو معلومات حاصل کرنے کے لیے جمعرات اور جمعہ کے دن سے فائدہ اٹھائیں اس لیے اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔ اس ہفتہ زمین و جائیداد سے متعلقہ امور کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی اور قانونی فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔ یہ وقت خاندان کے تمام افراد کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے کے لئے موافق ثابت ہوگا خطارہ ہیں ورنہ اختلافات کھل کر سامنے آجائیں گے۔

اپریل (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں فضول جگہ پر اپنی رقم کو ضائع نہ کریں حالات کنٹرول کرنے کیلئے زبان کو کنٹرول کریں ایک چھوٹی سی غلطی بڑا نقصان دے سکتی ہے احتیاط کرنا ہوگی حد سے زیادہ اعتبار نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اچانک کھوئی ہوئی شے ملنے کی امید ہے۔ وہ افراد جن کا ذاتی کاروبار ہے یا جو شراکت میں کام کرتے ہیں انہیں اس وقت **ٹیکس** کے معاملات کی وجہ سے مشکلات کا سامنا ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا اپنی دلی خواہش پوری کرسکیں گے۔ کسی عزیز دوست سے ملاقات ہوسکے گی۔ اہم خبر سن سکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی کوئی تقریب گھر میں منعقد کرسکیں گے۔ اس صحت میں جسمانی کا خیال رکھیں ذہنی تھکاوٹ کو دور کرنے کے لئے تفریحی پروگرام میں حصہ لینے کے مواقع ملیں گے لہذا ایسے پروگراموں میں حصہ لینے سے جسم کی نشوونما میں اضافہ ہوگا۔ بعض غلط فہمیاں آپ کے اور آپ کے معاون افراد کے درمیان کشیدگی پیدا کرنے کا باعث بنیں گی۔ مضبوط بنیادوں پر قائم مالی معاملات سرمایہ کاری، بچت کی اسکیموں، مشترکہ حصص، اسٹاک، اور شیئرز وغیرہ کے لئے موافق ثابت ہوگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کی خاص نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت **ایک مرض** آپ کی جان چھوڑ دے گا یا اس مرض کی شدت میں کمی واقع ہوسکتی ہے۔ بشرطیکہ آپ بھی اس وہم کو اپنے دل سے نکال دیں۔ جن کا تعلق ثور اور میزان سے ہے **رشتہ ازدواج** سے منسلک ہونے کے زیادہ امکانات پائے جاتے ہیں۔ یہ الگ بات ہے کہ ان ایام میں **طبیعت میں چڑچڑا پن** رہیگا۔ عبادت ریاضت کی جانب توجہ رہیگی۔ **آمدنی** بڑھانے کے مواقع ملیں گے نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے یہ ہفتہ نیک ثابت ہوسکتا ہے۔ خواتین کو اس ہفتہ مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔

(26 تا 30) شکار کے شوقین کی تکمیل ہوسکے گی شرپسند عناصر کی ریشہ دوانیوں سے بچیں جو آپ کو پریشان کرنے میں مصروف عمل رہیں گے لہذا محتاط رویہ اختیار کریں اندرون ملک حصول رزق کے لئے بعض افراد کو سفر کرنے کا موقع مل سکے گا۔ جس سے فائدہ حاصل ہونے کی قوی امید ہے۔ یہ ہفتہ آپ کے لئے خوش بختی لے کر آئے گا کیونکہ یہ آپ کے ستارے کے حساب سے آپ کے لئے بہترین ہفتہ ہے اس ہفتہ ذاتی خواہشات کی تکمیل کے لئے کوشاں رہیں گے۔

مئی (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 06 مئی کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے جو کہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت ہے۔ اس کا یہ درجہ ناقص شمار کیا جاتا ہے مگر بعض اہل فن اس وقت بھی زہرہ کی قوتوں سے کام لیتے ہیں زہرہ درجہ اوج پر 19 مئی تک رہے گی۔ **ناراض دوستوں** کو منانے کے لیے وقت بہتر ہے۔ من پسند شادی کرنے کے لیے اپنے برج کے حاکم سیارہ لوح ان دنوں تیار کروا سکتے ہیں۔ دکاندار حضرات تسخیر خلق کیلئے نگینہ زہرہ پاس رکھیں۔

(9 تا 16) گزشتہ ہفتہ کی نسبت ان ایام میں آپ کو نہایت احتیاط کرنا ہوگی کیونکہ سیارہ زہرہ جس کے زیر اثر آپ کے تمام امور انجام پاتے ہیں 13 مئی سے برج جوزا میں رجعت پذیر ہو رہا ہے۔ یعنی اس کی **طاقت ختم** ہوجائیگی اس دوران محبوب سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہیگا۔ خواتین کیلئے بھی کچھ پریشانیاں کھڑی ہوسکتی ہیں۔ شریک حیات سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ بحث و تکرار سے گریز کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد قران زہرہ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات کی وجہ سے تمام حالات آپ کے ہاتھ میں ہے محبوب کو پیغام بھجوانا ہو یا منگنی یا شادی کی رسم ادا کرنی ہو تو اس سے بہتر وقت آپ کیلئے نہیں۔ آپکو کوئی مالی، کاروباری یا گھریلو فیصلہ ضرور کرنا ہے تو کسی بہتر وقت کا انتظار کریں۔ کسی بھی بات پر بلاوجہ جھگڑا ہو سکتا ہے بات کو طول دینے سے گریز کریں۔ خاتون خانہ کچن میں کام کرتے ہوئے تیز دھار آلات اور آگ سے محفوظ رہیں چوٹ لگ سکتی ہے۔ اس ہفتہ اگر چندہ جمع کرنے والی کسی اسکیم میں شامل ہیں تو 23,24 تاریخوں میں بغیر کوشش کے معلوم ہو جائے کہ رقم کہاں سے مل سکتی ہے۔

(26 تا 31) تعلیمی سفر کا امکان ہے۔ قانونی امور توجہ طلب ہونگے۔ اہم معاہدے پر دستخط کر سکیں گے۔ مگر احتیاط کے طور پر دستخط کرنے سے قبل مکمل تسلی کر لیں کیوں کہ آپ پریشانی کے سبب بیمار بھی ہو سکتے ہیں لہذا بزرگوں کا تعاون آپ کے لئے فائدہ مند اور مفید ہوگا۔ اس ہفتہ اپنے مخالفین کی ریشہ دار یوں سے بچیں کاروبار میں کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ آپ کی **سماجی** منصوبہ بندی میں بہت زیادہ دے گی۔ گھریلو مسائل کو حل کرنے میں کوشاں رہیں گے

جون (یکم تا 8) اس ہفتہ ایک نحس نظر زہرہ تربیع قائم ہو رہی ہے جس کے نحس اثرات ان ایام رہینگے۔ ان ایام میں کسی سے قرض لینا اور دینا نقصان دے ہو سکتا ہے۔ **رقم ڈوبنے** کا امکان ہے۔ کوئی مرض لاحق ہو سکتا ہے۔ جن افراد کی منگنی ہو چکی ہے اُن کا رشتہ نازک موڑ پر چلے گا۔ سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ ہر رشتہ کو مضبوطی سے تھام کر رکھیں خاص کر جن افراد کی منگنی یا شادی ہونے والی ہے۔ اُن کا رشتہ پریشانی کا سامنا کر سکتا ہے۔ غصہ پر قابو رکھنا ہوگا ورنہ بنا بنایا کام بگڑ سکتا ہے۔ حاسدین سے بھی محتاط رہنا پڑے گا۔ رومانوی ماحول ساز گار رہے گا۔ طالب علم اپنی پوشیدہ قوتوں سے فائدہ حاصل کر سکیں گے۔

(9 تا 16) خاندان کے افراد سے مل کر کسی اہم مسئلہ پر بات چیت کر سکیں گے ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں اور شریک حیات کی صحت جسمانی کی طرف سے لاپرواہی نہ برتیں کیونکہ ان کی صحت بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ آپ کی خود اعتمادی آپ کی ترقی میں معاون ثابت ہوگی۔ آپ کی ذاتی مقاصد کی تکمیل میں بہتر رہے گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی شر پسند عناصر کی ریشہ دار نیوں سے بچیں۔ بہتر ہوگا کہ اس وقت دوسروں پر اپنی مرضی مسلط نہ کریں بلکہ دوسروں کی مرضی پر چلیں۔ وہ افراد جو اپنے گھریلو حالات درست کرنا چاہتے ہیں ان کے لیے بھی یہ وقت بہت موافق ثابت ہوگا۔

(17 تا 25) کسی گھریلو مشکل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نئے معاہدہ طے کر سکیں گے آپ کی سماجی تقریبات میں مصروفیت بڑھے گی۔ گھریلو کاروباری اور خاندانی امور توجہ طلب ہونگے معاون افراد کے ساتھ تعاون کرنے سے آپ ترقی کر سکیں گے۔ ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ **قانونی مسائل** میں الجھنے سے حتی الامکان گریز کریں۔ رومانوی ماحول میسر آئے گا۔ لین دین کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ قانونی امور میں دلچسپی بڑھے گی۔

(26 تا 30) گزشتہ ہفتہ جس قدر پریشان تھے اب بہتری کا وقت شروع ہو رہا ہے کہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زہرہ اس ہفتہ مستقیم ہو گیا ہے اس سیارہ کی گردش 25 جون کو ختم ہو چکی ہے۔ اب آپ درست لائحہ عمل تیار کر سکتے ہیں دوستوں سے مل بیٹھنے کیلئے یہ ہفتہ موزوں ہے۔ **ناراض** دوستوں کو منایا جا سکے گا عزت و توقیر میں اضافہ بھی ہوگا۔ ہر کسی سے راز و نیاز کی باتیں نہ کیا کریں۔ شادی شدہ افراد کو جولائی اگست سے پہلے شریک زندگی کے ذریعے کوئی فائدہ ملے گا۔

جولائی (یکم تا 8) کوئی اہم معاہدہ کر سکیں گے اس ہفتہ خرید و فروخت کر سکیں گے گھریلو آرائش و تزئین کی طرف رجحان رہے گا غیر ضروری اخراجات سے پرہیز کریں ذرائع ابلاغ سے مستفید ہو سکیں گے۔ گھریلو معاملات غور طلب ہونگے مہمانوں کی آمد و رفت جاری رہے گی۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی۔ بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے کوئی قدم اٹھانے سے پہلے سوچ سمجھ کر کام کرنا بہتر رہے گا صحت کے بار میں تشویش رہے گی۔

(9 تا 16) بے روزگار افراد کو روزگار کے مواقع مل سکیں گے۔ شریک حیات کی سخت جسمانی کا خیال رکھیں خانگی امور میں شریک حیات کا تعاون بھی حاصل رہے گا۔ سرمایہ کاری کرنا بہتر رہے گا کاروباری پوزیشن مستحکم کر سکیں گے شریک کار تعاون بھی حاصل رہے گا لین دین میں احتیاط نہ برتیں ورنہ پریشانی کا سامنا کرنے کا اندیشہ ہے اور ذہنی دباؤ کے بڑھنے کا **اندیشہ** ہے گھریلو معاملات توجہ طلب ہونگے بزرگوں کی قیمتی آراء سے مستفید ہو سکیں گے۔ ان ایام میں آپ کے اور آپ کے کسی دوست کے درمیان کسی غلط فہمی سے کشیدگی پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ مستقبل کے لئے بنائے گئے منصوبے پر عمل کر سکیں گے۔

(17 تا 25) خوشگواری میں اضافہ ہوگا ملازمت کا حصول ہو سکے گا بعض افراد افسران بالا کا تعاون حاصل کرنے میں ناکام رہیں گے لہذا فرائض منصبی میں کوتاہی نہ برتیں اپنی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ **ورزش صحت** کے لئے بہتر رہے گی۔ اس ہفتہ کے ابتدائی ایام میں کوئی **نیا رومانس** شروع کر سکیں گے کوئی خوشخبری سن سکیں گے نجی ترقی کے کاموں میں مصروف رہیں گے اشتہاری کمپنی سے منسلک افراد کو فائدہ حاصل ہو سکے گا۔ مشترکہ کاموں میں مفاد حاصل کر سکیں گے جائیداد کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ کاروبار میں دلچسپی بڑھے گی شریک کار کا تعاون حاصل رہے گا اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

(26 تا 31) یہ ان ایام میں محبت و عشق کا حاکم سیارہ زہرہ اپنے سعد درجہ اوج پر آ رہا ہے یہ مبارک وقت ہے۔ تسخیر خلق، تسخیر خواتین، رجوع خلق، دفع امراض زنانہ کیلئے نہایت ساز گار ایام ہیں بگڑے ہوئے معاملات درست ہو سکتے ہیں اس ہفتہ معاون افراد سے تعلقات بہتر سکیں گے۔ رومانوی ماحول ساز گار رہے گا، گھریلو کاروباری اور ملازمت کے معاملات میں کامیابی حاصل ہوگی لیکن اس خاص وقت میں **لوح یا نگینہ** شرف زہرہ بنوا کر پاس رکھیں۔

اگست (یکم تا 8) ملازمت کے حصول میں کوشاں رہیں گے۔ **صحت کے خراب** ہونے کا اندیشہ ہے۔ میڈیکل چیک اپ کرنا بہتر رہے گا۔ **دور دراز** سے کوئی خبر سن سکیں گے شریک حیات کی صحت کا خیال رکھیں کام کی زیادتی سے ان کی صحت جسمانی کے بگڑنے کا اندیشہ ہے۔ احتیاط کریں۔ بے روزگار افراد کو روزگار کے مواقع مل سکیں گے۔ کسی خطرناک کام کے کرنے سے **اجتناب کریں** صحت کی طرف معاملات توجہ طلب ہونگے۔

(9 تا 16) شرپسند عناصر کی جانب سے ریشہ دوانیوں سے بچیں اور غیر ضروری امور میں دلچسپی لینے سے گریز کریں۔ شریک حیات سے تعاون کریں۔ نجی معاملات میں بعض مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اور **سماجی تقریبات** میں شرکت کرنے سے آپ کی حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی ہوسکے گی طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو پورا کرسکیں گے۔ سفر میں احتیاط برتیں اور قانونی مسائل میں الجھنے سے گریز کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کے وسط میں نئے معاہدے عمل میں آئیں گے فروخت کے مواقع راس آئیں گے۔ کاروبار اور تجارت میں فائدہ حاصل کرسکیں گے۔ قانونی مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا سفر کے پرگرام بناسکیں گے کاروبار میں غیر متوقع حاصل ہونے کی امید ہے گذشتہ کی گئی کوششوں کے صلہ میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ کاروبار کو پھیلانے کے سلسلے میں مصروفیات بڑھیں گی۔ قانونی مسائل کو حل کرنے کے لئے آپ کو سخت محنت کی ضرورت ہوگی

(26 تا 31) اس ہفتہ زہرہ مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ رہائش کی تبدیلی ممکن ہے یا مکان کی مرمت کرواسکتے ہیں۔ ان دنوں خرید و فروخت سے گریز کریں۔ کوئی اہم کام شروع کرنے سے پہلے گواہ ضرور بنالیں ورنہ نقصان ہونے کی صورت میں تمام ملبہ آپ کے سر ڈال دیا جائیگا۔ کسی مشینری کے خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ بد اخلاقی سے گریز کریں۔ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے کا موافق وقت نہ ہے اس ہفتہ کے نحس عدد 3,5,6,8 ہے۔ دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں زبان سے نکلی ہوئی بات اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔ تمام **قانونی** اور آفیشل معاملات میں بے حد محتاط رہیں۔

ستمبر (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ جس کے نحس اثرات کی وجہ سے محبوب یا شریک حیات کی جانب سے تعلقات کشید ہوتے نظر آرہے ہیں۔ کاروبار کی طرف دھیان دیں کوئی ہے جو آپ کو نقصان پہنچانا چاہتا ہے اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں۔ ماحول میں کشیدگی پیدا کرسکتی ہے۔ حالات میں اس قدر **بگڑاؤ** آسکتا ہے کہ آپ کو سخت ذہنی دباؤ سے گزرنا ہوگا۔ اس وقت نہایت پُرسکون رہیں۔ چرب زبانی سے گریز کریں۔ سفر کرنا فائدہ نہ دیگا۔ ان دنوں تحائف اور مالی وصولیوں کا امکان ہے۔ اس ہفتہ اگر مالی مشکلات سے واسطہ پڑا تو 2 تا 4 کے دوران پڑے گا

(9 تا 16) مصروفیات میں اضافہ ہوگا اپنی ذمہ داریوں کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ آپ کی لاپرواہی آپ کے لئے نقصان دہ ہوسکتی ہے۔ گھریلو جائیداد کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ بیروزگار افراد کو ملازمت کے مواقع بھی میسر آئیں گے اور بعض حضرات حسب منشاء جگہ پر ملازمت حاصل کرنے میں کامیاب بھی ہوجائیں گے۔ کوئی نئے کاروباری **معاہدے** طے کرسکیں گے آپ کے خواب سچائی کا روپ بدلیں گے۔ یہ ہفتہ ملازمت کے حصول کیلئے بہتر رہے گی۔ صحت کے بارے میں تشویش رہے گی۔ اس لئے آپ کے میڈیکل چیک اپ کروانا چاہیئے۔ زائچہ میں نحس سیاروں کے اثرات معاملات میں سست روی لائیں گے۔

(17 تا 25) ملازمت پیشہ افراد کے لئے ان افسران بالا سے تعاون حاصل کرنا بہت ضروری ہے۔ ورنہ ناگہانی حالات کا مقابلہ کرنا ہوگا۔ رومانوی ماحول میسر آئے گا کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی ذہنی دباؤ اور افشائے راز کا خدشہ ہے کوئی نیا کاروباری معاہدہ طے کرسکیں گے۔ ملازمت کے معاملات میں احتیاط ضروری ہے۔ معاشرتی معیار میں آپ کی شخصیت ابھرے گی۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی خواہشمند افراد کو شادی خانہ آبادی طے پائے گی۔ اس ہفتے دوستوں سے تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ روز مرہ کے معاملات میں اضافہ ہوگا۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں کوئی انعام بھی نکل سکتا ہے۔

(26 تا 30) **آسودگی اور خوشحالی** ان ایام میں میسر آئیگی۔ ہمت سے کام لیں اور ذہانت کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر لائحہ عمل تیار کریں۔ نکاح کیلئے یہ ایام بہترین ثابت ہونگے۔ حالات آپ کے حق میں نہیں احتیاط ضروری ہے۔ دیرینہ جھگڑوں کا خاتمہ ہوگا، صلح کیلئے یہ وقت بہتر ہے۔ کسی پر بلاوجہ اپنا رعب اور دبدبہ نہ جھاڑیں۔ جتنا ہوسکتا ہے **نرم لہجے** سے بات کو نمٹانے کی کوشش کریں۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ ایام بہتر ہیں۔ شادی شدہ افراد کیلئے خوشگوار ہفتہ رہیگا کیونکہ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ یعنی زہرہ مریخ تسدیس قائم ہورہی ہے۔ یہ سعد نظر آپ کو فائدہ دیگی۔

اکتوبر (یکم تا 8) طبیعت میں محبت کا عنصر غالب رہیگا ایک دوست کی جانب سے خوشی کا **پیغام** آسکتا ہے یہ بھی ممکن ہے کہ کسی محفل میں شرکت کا موقع ملے۔ **ناراض** دوستوں کو منانے کا بہترین وقت ہے موقع ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ اگر کاروباری لین دین یا خرید و فروخت میں ملوث ہیں تو جلد بازی میں کوئی فیصلہ ہرگز نہ کریں۔ یہ وقت کاروباری سرگرمیوں اور **آمدنی** میں اضافہ کرنے کا موقع دے سکتا ہے۔ کاروباری لین دین میں محتاط رہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کی خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہورہی ہے۔ ایسے افراد جو کہ بیرون ملک کاروبار کرنے یا تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے سفر کے خواہشمند ہیں اس ماہ کامیابی مل سکتی ہے۔ ایسے شخص سے ملاقات ہوسکتی ہے جو کہ آپ کی زندگی کو بدل کر رکھ دے گا کچھ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ہوجائینگے اور کچھ افراد کی منگنی طے پا جائیگی غرض اس ہفتہ قائم ہونے والی دوستی محبت اور نکاح کا انجام بہتر ہوگا۔ پرانی چیزوں کے لین دین میں خاص طور پر محتاط رہیں گے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے۔ آپ زبردستی بالکل نہ کریں اور حکمت عملی سے کام لیں اگر دوسرے آپ کی مخالفت جاری رکھیں تو مصالحت کر لیں یا پیچھے ہٹ جائیں۔ شادی شدہ افراد کے شریک زندگی سے تعلقات میں **تناؤ ختم** ہونے کا امکان ہے لیکن یہ ایسا وقت ہے کہ اگر تعلقات میں در پردہ تناؤ اور رنجشیں ہیں تو تمام باتیں شریک زندگی پر واضح کر دیں۔ گرما گرم بحث تو ہوگی حالات بگڑ جائیں گے خواتین کے لیے خاص طور پر موافق ثابت ہوگا۔ اس ہفتہ شراکتی معاملات کی موافقت میں رہے وہ افراد جن کی اس وقت منگنی یا شادی ہوگی انہیں خوشی اور مادی فائدہ ملے گا۔

(26 تا 31) سیارہ زہرہ کا قیام ان دنوں خانہ حضیض میں ہے یہ ایام آپ کیلئے بہتر نہ ہے۔ آپ کو ان دنوں بہت احتیاط کرنا ہوگی۔ محبوبہ یا شریک حیات سے **بہتر تعلقات** استوار رکھنے کیلئے خاموشی سے یہ وقت گزاریں۔ وہ ثوری افراد جو کہ رشتہ ازدواج میں منسلک ہونا چاہتے ہیں۔ اس ہفتہ منگنی یا نکاح کی کوئی تقریب نہ کریں تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا شادی شدہ افراد **لڑائی جھگڑا** سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں گھریلو معاملات بہتر نہ رہینگے۔

نومبر (یکم تا 8) ان ایام میں شریک حیات کی صحت کی حفاظت لازمی ہے۔ کاروباری امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہے نئے کاروبار میں ہاتھ ڈالنے سے گریز کریں۔ ورنہ سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ البتہ ملازمتی امور کی بجا آوری فوائد کا سبب بنے گی حکام بالا کا تعاون زیادہ سے زیادہ حاصل کرنے کی کوشش کریں ایسی صورت میں عہد مرتبہ میں ترقی کے حصول کی جدوجہد کامیاب ثابت ہوگی۔ مخالفین سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ خانگی حالات خوشگوار رہیں گے اولاد کی جانب سے سکون ملے گا اخراجات میں زیادتی ہوگی جملہ تصفیہ طلب امور کا فیصلہ ہو سکے گا۔ زمین جائیداد کے مسائل حل ہونگے۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا کیونکہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زہرہ، مشتری سے نظر مقابلہ قائم کر رہا ہے جو کہ نحس علامت ہے۔ شریک حیات یا محبوب سے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں لہذا ان ایام میں آپ دوری اختیار کریں بہتر ہوگا ورنہ معاملات خرابی کی جانب نکل سکتے ہیں۔ چند دوست نما دشمن آپ کے گرد سازشوں کا جال بُن رہے ہیں محتاط رہیں عزیز و اقارب سے بھی کسی بات پر تلخی ہو سکتی ہے۔ شادی شدہ افراد کو اس ہفتہ خوش بختی حاصل ہو سکتی ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ نحس نظر زہرہ مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ کی ابتدا اچھی نہ ہوگی آخری ایام بہت محتاط رہیں شریک حیات یا محبوب سے کسی بات پر اختلاف ہو سکتا ہے نوبت لڑائی جھگڑا پر پہنچ سکتی ہے۔ نتائج اچھے برآمد نہ ہوں گے۔ اپنی مسرتوں میں اضافے کے لئے اپنی صلاحیتوں سے کام لیجئے۔ مستقبل کی فکر بھی حال ہی کی طرح کیجئے۔ کوئی دیرینہ آرزو پوری ہو سکتی ہے۔ اہم دستاویز پر دستخط کرنے سے پہلے چھان بین کر لیں تاکہ بعد میں اس نادانی پر کف افسوس نہ ملیں خاندان میں **تقریبات** منعقد ہونے کا امکان ہے۔ اگر معمولی نوعیت کے اختلافات پیدا ہیں تو رائی کا پہاڑ بنانے سے گریز کریں۔

(26 تا 30) لاٹری سے فوائد حاصل ہونگے دیگر قانونی مسائل بھی حل ہونگے۔ ان ایام میں کاروباری اغراض کے تحت کیا جانے والا سفر مادی لحاظ سے کامیاب ثابت ہوگا۔ لیکن دوران سفر صحت کے خراب رہنے کا **احتمال** ہے۔ اپنی حیثیت و شخصیت سے بڑھ کر کسی پروگرام پر عمل پیرا ہونے کی جرات نہ کریں ورنہ مشکلات میں پھنس جائیں گے۔ طبیعت مزاج غم و غصہ پر مکمل طور پر قابو پانے کی ضرورت ہے ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ صحت کی حفاظت بھی ایک لازمی امر ہے۔ کاروباری ترقی و توسیع کی کوششیں کامیاب ثابت ہونگی۔ زیر غور معاشی سکیموں پر عمل درآمد پر فائدے کا قوی امکان ہے۔

دسمبر (یکم تا 8) **شراکتی یا مشترکہ مفاد** کے پروگراموں کے ذریعے سے بھی نفع حاصل ہوگا۔ ملازمتی امور میں فرائض منصبی کی بجا آوری سے حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہونے کا امکان ہے۔ **گھریلو خوشیوں** میں اضافہ ہوگا۔ دوسروں سے وابستہ توقعات پوری ہونگی اس ہفتہ اخراجات بڑھ جائیں لیکن قرض کی وصولی بھی ہوگی تاہم باوجود صالح نیت کے قرض کی ادائیگی نہ ہو سکے گی۔ 15 تاریخ سے پہلے کیا جانے والا سفر کامیاب ثابت ہوگا۔ غیر شادی شدہ حضرات کی شادی میں پیدا شدہ رکاوٹیں دور ہونگی۔ تمام **معاملات** عشق و محبت میں سازگاری کی ہرگز توقع نہ رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے مالی اخلاقی مدد اور سعادت حاصل رہے گی۔ مجموعی طور پر یہ ایام حالات میں بہتری اور تبدیلی لائیں گے۔ ہفتہ کے اختتام تک کا وقت خوش قسمت دینا چاہتے ہیں تو معلومات حاصل کرنے کے لیے جمعرات اور جمعہ کے دن سے فائدہ اٹھائیں اس لیے اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔ اس ہفتہ زمین و جائیداد سے متعلقہ امور کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی اور قانونی فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ انعامی اسکیموں لاٹری یا بانڈ سے فائدہ ملنے کا امکان ہے۔ مگر داؤ لگاتے وقت حد سے تجاوز نہ کریں۔ ملازمتی امور فرائض کی بجا آوری بھی بطریق احسن ہوگی۔ ماتحتوں اور حکام بالا تعاون شامل حال رہے گا۔ البتہ صحت کے ناقص رہنے کا **احتمال** ہے۔ غذا کے استعمال میں پرہیز اور نقل و حرکت کی زیادتی سے گریز لازمی ہے غفلت **طویل علالت** کا موجب بن سکتی ہے۔ کاروباری اغراض کے تحت کیا جانے والا سفر کامیاب ثابت ہوگا۔

(26 تا 31) نئے کاروبار کے ذریعے فائدہ ملے گا دوسروں کی امداد و **تعاون** سے ادھورے سے پروگراموں کی تکمیل ہوگی۔ سفر مادی لحاظ سے بہتر اور فائدہ مند ثابت ہوگا۔ **زمین و جائیداد** سے متعلقہ امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہوگی اس سلسلہ میں قانونی مسائل حسب منشاء حل نہ ہو سکیں گے۔ اس ہفتہ پرائز بانڈ وغیرہ سے بھی فائدہ ملے گا لیکن داؤ لگاتے وقت حد سے تجاوز نہ کریں **تجدید مراسم** کی کوششیں کامیاب ثابت ہونگی۔

GEMINI | تاریخ پیدائش:۔ 22 مئی تا 21 جون | نام کا سر حرف:۔ ق، ک | موافق دن:۔ جمعہ | حاکم سیارہ:۔ عطارد



# جوزا

خاصیت:۔ ہوشیار، پاکیزہ خیالات | موافق عدد:۔ 5

امراض:۔ سر درد، آنتوں اور پیٹ کے امراض | موافق پتھر:۔ زمرد، زبرجد، زرد عقیق

نقائص خصلت:۔ مضطرب، غلط فہمیاں پیدا کرنے والے | موافق رنگ:۔ گولڈن، سبز، فیروزی، پیلا، زرد

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد مشتری قران کے زیر اثر ہیں ان ایام میں اپنی ناکامی کو کامیابی میں بدلنے کے لئے انہیں چاہیے کہ 05 اناج کا صدقہ دیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے خواہشمند افراد **قسمت آزمائی** نہ کریں۔ جو بات نرم رویہ سے حل ہو جائے اسے سختی سے کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ **عمرہ و زیارت** کے خواہشمند حضرات کی اس ہفتہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ **بحث و تکرار** سے گریز کریں۔ یہ بھی ممکن ہے شاید ایک جگہ تعلقات ختم ہو کر دوسری جگہ قائم ہوں۔ یا یہ بھی ممکن ہے کہ اگر عرصہ سے تعلقات خراب چلے آ رہے ہیں تو دوبارہ تعلقات استوار ہو جائیں گے۔
(9 تا 16) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے۔ جس کے قوی اثرات 09 تا 12 جنوری ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہو سکتی ہے۔ آپ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنا چاہئیں تو کامیابی ملے گی۔ گھریلو ماحول میں تبدیلی آ سکتی ہے۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے بیرون ملک سفر پیش آ سکتا ہے۔ اس ہفتہ سخت مخالفت کا سامنا ہوگا ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ بھی اختلافات اور جھگڑوں کا اندیشہ ہے اس کی وجہ آپ کا ضرورت سے زیادہ حکمانہ رویہ ہوگا۔ کسی اہم معاملے کے متعلق آپ کا ارادہ اور سوچ تبدیل ہو جائے گی شاید آپ کو اس کے ارادوں کے مخلص نہ ہونے کا پتہ چل جائے گا۔
(17 تا 25) ان ایام میں عطارد قران زحل قائم ہوا جس کے قوی اثرات آپ پر ظاہر ہو رہے ہیں۔ ہر طرح سے **محتاط رہیں** خاموش ہو کر ایک کونے میں بیٹھ جائیں آپ کے حق میں بہتر ہے۔ یہی آپ کے حق میں بہتر ہے۔ پرانی چیزوں سے لگاؤ رہیگا۔ اپنے آپ کو مایوسی کی جانب نہ دھکیلیں۔ خوش رہنے کی کوشش کریں۔ دیرینہ دوست سے ملاقات ہوگی ایک عزیز کچھ مایوسی کی باتیں کریگا یاد رکھیں **مایوسی گناہ** ہے۔ شریک کار اور شریک حیات کے گھر پر ہو گا اس وقت تک مالی معاملات پر گھریلو اثرات کی سرگرمیاں، بہت زیادہ اثر انداز ہونگی۔ یہ ہفتہ لمبے سفر زیارات اور حج و عمرہ اور بیرون اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کیلئے بہتر ہے۔
(26 تا 31) عزیزوں دوستوں اور رشتہ داروں افسران بالا خصوصاً کسی **جگری دوست** کسی واقف کار افسر اعلیٰ سے خاص طور نفع حاصل ہوگا جس سے دل کو خوش و خرم ہو جائے گا آپ کی اپنی صحت جسمانی چند روز خراب رہے گی اور اندرون خانہ بھی کسی بیماری کے باعث تشویش لاحق ہوگی۔ لیکن حد سے زیادہ تجاویز نقصان دہ رہے گا۔ **زمین و جائیداد** کے مسائل بھی حل ہونگے۔ وہ افراد جو بااختیار عہدے پر ہیں یا کسی جماعت کے راہنما ہیں انہیں اس ہدایت پر خاص طور پر عمل کرنا چاہیے اور تمام جوزی افراد کو ساتھ کام کرنے والوں کے ساتھ اس وقت **تعلقات بہتر** رکھنے کی کوشش کرنی چاہیے۔

**فروری** (یکم تا 8) شراکتی معاملات سے متعلقہ گھر میں داخل ہو جائے گا تمام قریبی تعلقات کو مضبوط بنانے میں مدد دے گا۔ یہ ہفتہ ان افراد کے لیے موافق ثابت ہوگا جو شادی کرنا چاہتے ہیں یہ ہفتہ شادی کے متعلق اکثر **امیدیں** پوری کر دے گا۔ محبت کے معاملات کے لیے اختتام تک کا وقت موافق ثابت ہوگا۔ شادی، خاندانی معاملات کے لیے خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا سفر اور خط و کتابت لائے گا۔ اس ہفتہ سفر کے ذریعے نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ کے آخر سے ہی آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ان ایام میں برج حوت میں رجعت پذیر ہوگا اسکی رجعت 10 مارچ کو برج دلو میں ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران یہ سیارہ اپنی طاقت کھو دیگا۔ اس دوران طبیعت میں **مایوسی** کا عنصر غالب رہیگا آپ کو آرام کرنا چاہیے۔ اس دوران کوئی بھی تحریری معاہدہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔ عزیز اور رشتہ داروں سے وفا کی امید نہ رکھیں۔ جس شخص پر آپ نے بھروسہ کیا اُس سے دھوکہ ملنے کی قوی امکان ہے
(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان دنوں میں آپ افسران بالا یا والدین کے غضب و غصہ کو دور کر سکتے ہیں۔ بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جا سکتا ہے۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جا سکتی ہے۔ شریک کار یا شریک زندگی کے ساتھ تعلقات کے سلسلے میں اگرچہ جوش تو ہوگا مگر غیر یقینی صورت حال رہے گی۔
(26 تا 29) عطارد تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں پریشانیوں کا خاتمہ ہو سکتا ہے۔ **مقدمات** اور پنچایتی فیصلے آپ کے حق میں ہونگے۔ جسمانی امراض ختم ہو جائیں گے۔ مخالفین کی جانب سے صلح کے مواقع آئیں گے جو کہ آپکے حق میں بہتر ہونگے۔ یہ ایام آپ کیلئے بہتر اور معاون ثابت ہونگے۔ ان دنوں **امراض** سے نجات پانے کیلئے معالج کی تلاش کامیاب رہیگی خصوصاً معدہ کے امراض سے نجات مل سکتی ہے۔ تیز رفتاری سے گریز کریں محتاط انداز سے آگے کی جانب بڑھتے جائیں۔ انعامی اسکیموں لاٹری میں بھی فائدہ کی امید دکھائی دیتی ہے۔ موجودہ مقاصد اور جاہ طلبی پر اہم اثر ڈالے گا۔

مــارچ (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تسدلیس زہرہ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ان ایام میں بگڑے ہوئے معاملات درست ہونا شروع ہوجائیں گے۔ خاتون خانہ سے توقعات پوری ہونگی۔ **نکاح یا منگنی** کیلئے یہ ایام بہترین ثابت ہونگے۔سیر وتفریح کا پروگرام بناسکتے ہیں مہنگی اشیاء خریدنے سے پہلے احتیاط کریں۔ان ایام میں عدالتی اموراور پنچایتی فیصلے آپ کے حق میں ہونگے حلقہ احباب میں اچھی شہرت حاصل کرسکیں گے۔آپ بہترین لیڈر کے طور پر بھی سامنے آسکتے ہیں۔آسائش پسند نہ بنیں۔اگر آپ نے **محتاط** رویہ اختیار نہ کیا تو یہ لوگ آپ کو **ہڑپ** کرجائیں گے۔ذہنی سوچ کو پختہ کریں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ بہت بہتری کی اُمید ہے ایسے کام جو کہ گزشتہ ایام رجعت عطارد کے سبب خراب ہوچکے یا رکاوٹ آرہی تھی 10 مارچ کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد مستقیم ہورہا ہے یہ وہ وقت ہے جب آپ اپنے رُکے ہوئے کاموں کی تکمیل کرسکتے ہیں پہلے سے اپنے آپ کو بہتر محسوس کرینگے۔کچھ لوگ آپ سے جلن محسوس کرتے ہیں اور سازشیں کررہے تھے ان ایام میں ایسے لوگ بے نقاب ہوسکتے ہیں یہ وقت آپ کیلئے بہتری کے اسباب پیدا کرسکتا ہے۔

(17 تــا 25) سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزرتا ہے تو بہت سی نحوستیں اپنے ساتھ جمع کرلیتا ہے یہ وقت نہایت محتاط رہنے کا ہے صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں۔عدالتی کاروائی، پنچائتی معاملات قریبی عزیز رشتہ داروں سے اختلافات ہوسکتے ہیں لیکن آپ کو انتہائی محتاط انداز سے یہ وقت گزارنا ہے کیونکہ کچھ بھی بُرا ہوسکتا ہے ان ایام میں ایسے جرم کا بھی سامنا کرنا پڑسکتا ہے جو کہ آپ نے نہ کیا ہو۔الزام بھی لگ سکتا ہے۔طبیعت میں تیزی سے اتار چڑھاؤ رہے گا۔

(26 تـا 31) یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے کیونکہ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزررہا ہے معاملات کو بگاڑنے میں اہم کردار ادا کریگا۔قریبی عزیز رشتہ داروں سے تعلقات بہتر رکھے کسی سے لڑائی جھگڑا میں نہ پڑیں صحت کا خاص طور سے خیال رکھا جائے کیونکہ یہ وقت ڈپریشن کو بڑھنے میں بھی مدد دیتا ہے۔کسی بھی بات کو ذہن پر سوار نہ کریں۔یہ وقت جلد اور بہتر طریقے سے کام کی **تکمیل** لائے گا۔اپنے برج سے متعلقہ صدقہ ضرور دیں۔

اپریل (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تسدلیس مشتری کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔اس سعد نظر کے تحت مفت کی دولت ہاتھ آئیگی وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے۔چند ناراض **دوست** منانے کی کوشش کریں گے۔سیر وتفریح کا پروگرام بناسکتے ہیں۔کاروبار میں ترقی ہوگی۔دوسرے لوگوں کو موقع دیں۔اس اہم اور خاص سعد نظر کے اثرات 06 تا 14 اپریل رہیں گے یہ نظر اس ہفتہ ایک بڑے **فائدہ** کی جانب اشارہ دے رہی ہے لیکن اس کے **نتیجہ** میں آنے والی رقم ضائع نہ کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دنوں میں کہیں سے **مفت کی دولت** ہاتھ آجائے۔غصہ کو قابو میں رکھیں۔چرب زبانی سے گریز کریں۔

(9 تــا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدلیس زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 10 تا 13 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں **تجارت** میں فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔ **کامیاب زندگی** حاصل ہوگی اعلیٰ درجہ کی خواتین سے **مالی فائدے** ممکن ہیں۔دشمنوں کی جانب سے خطرات ٹل سکتے ہیں۔صحت کا خیال رکھیں۔بزرگوں کی دعاؤں کی برکت سے بگڑے ہوئے معاملات درست ہوسکتے ہیں روحانی امداد حاصل کریں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدلیس مریخ قائم ہورہی ہے اس نظر کے تحت قریبی عزیز واقارب سے تعلقات استوار ہونگے ایک نیا جذبہ اور جوش پیدا ہوسکتا ہے۔بخار یا نزلہ زکام کی امراض طوالت پکڑ سکتے ہیں۔اس وقت آپ زیادہ نمایاں کردار ادا کرکے اور اپنی کوششوں میں اضافہ کرکے بہت کچھ حاصل کرسکیں گے۔مستقبل میں اگر کاروبار یا تفریح کی غرض سے کوئی اہم سفر کرنا چاہتے ہیں تو اس سلسلے میں انتظامات کیلئے وقت موافق ثابت ہوگا۔فی الوقت عدالتی امور التواء میں کردیں۔اس ہفتہ خوشخبری کی اُمید مل سکتی ہے اِرادوں میں قوت پیدا ہوگی۔مزاج میں رومانوی تاثرات غالب رہیں گے۔

(26 تـا 30) عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ان ایام میں جادوئی حملے ہوسکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ وبرباد کیا جاسکتا ہے مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے دل ودماغ پر خوف دہشت مسلط جیسے اقدامات کئے جاسکتے ہیں۔وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے جھگڑا ہوسکتا ہے۔گھریلو معاملات خراب نہ ہونے دیں۔آپس کے مسائل گھر کی چار دیواری میں حل کرلئے جائیں تو زیادہ بہتر ہے سسرالی رشتہ داروں سے پریشانی لاحق ہے۔ کچھ دیر کیلئے برے بن جائیں لیکن اُن سے شکایت لازمی کریں۔اس ہفتہ خفیف عطارد نحس وقت بھی آرہا ہے۔ہر طرح سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔

مئی (یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس 03 تا 06 مئی قائم ہورہا ہے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہوسکتی ہے۔ان دنوں میں آپ **افسران بالا** یا والدین کے غضب وغصہ کو دور کرسکتے ہیں۔بزرگوں سے **خصوصی دعا** کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جاسکتا ہے۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جاسکتی ہے۔ان دنوں زرد رنگ فائدہ دے گا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔اس نظر کے تحت **حصول مال** ودولت میں کی گئی کوششیں کامیاب ہوسکیں گی۔پہلے سے بہتر طریقہ سے **کاروبار** چلاسکیں گے۔اس ہفتہ کی عدد 53,35 ہے۔قیمتی اشیاء کی خریداری کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔اس خاص نظر کے تحت انعامی اسکیموں میں حصہ لیا جاسکتا ہے۔یہ **سعد مالی فائدے** بھی دے سکتی ہے۔یہ ہفتہ نئے کاروبار کی ابتداء کیلئے بہتر رہیگا ٹانگوں میں درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔معدہ کے امراض بھی پیدا ہونگے۔کسی نقصان کے بچنے کیلئے بہتر حکمت عملی سے کام لیں۔**جلد بازی** سے مالی نقصان متوقع ہے۔

اس سعد نظر کے اثرات کی وجہ سے آپ کی شہرت میں اضافہ ہوگا۔ پنچایتی فیصلے اور
(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد قران زہرہ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔
مقدمہ میں جیت ہوگی۔ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے۔ آپ کے آس پاس ایسے دوسرے افراد بھی موجود ہیں جو آپ سے بازی لے جاسکتے ہیں۔ اس نظر
کے تحت اس برج سے متعلقہ افراد کی منگنی یا شادی ممکن ہے۔ محبوب سے ملاقات کا اچھا موقع ہے۔ بگڑے معاملات بہتری کی جانب رُخ اختیار کرلیں گے۔
مقدمہ اور پنچایتی فیصلوں میں کامیابی ہوگی۔ سیارگان کے رفتار کے پیش نظر زیادہ ممکن ہے کوئی موجودہ کاروبار ختم کر کے بالکل مختلف کاروبار شروع کردیں گے۔
(26 تا 31) اگر آپ اپنے موجودہ کام یا **ملازمت** سے مطمئن نہیں ہیں تو اس ہفتہ میں سنجیدگی سے کوئی نیا کام شروع کرنے کے متعلق سوچنا چاہئے یہ
کیفیت سیارگان شاید کسی پریشان کن مسئلے کو بھی حل کردے گی یا کوئی اہم کام پورا ہو جائے گا، مرتے اور **کیرئیر** میں کوئی بہتر تبدیلی آنے کی نشاندہی
بھی ہو رہی ہے حالات جو بھی ہوں طویل مدت میں تبدیلیاں آپ کے حق میں **مفید ثابت** ہونگی۔ جن افراد کی آپ کی زندگی میں اہمیت ہے اور جن سے
قریبی تعلق ہے ان کا خاص خیال رکھیں۔ کچھ پرانے دوستوں سے لڑائی جھگڑے کا بھی اندیشہ ہے اس لیے ایسے تمام دوستوں سے اختلافات نہ ہونے دیں۔
علم وعقل کا حاکم سیارہ عطارد قران شمس کی نظر قائم کیئے ہوئے ہے۔ یہ وقت آپ کیلئے بہتر ثابت ہوسکتا ہے **خود غرض**
**جون** (یکم تا 8)
لوگوں کو اپنے قریب نہ آنے دیں ایسے لوگ آپ کے قریب جمع ہونا شروع ہوجائیں گے۔ **بہتر لائحہ عمل** تیار کر کے آئندہ کی پریشانیوں سے
سنبھال سکتے ہیں۔ **عدالتی کاموں** میں احتیاط کی ضرورت ہے بہتر ہے کہ نہایت احتیاط سے کام لیں اسی دوران مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔
(9 تا 16) یہ وقت طویل المعیاد مالی معاملات اور ٹھوس بنیادوں پر قائم معاملات مثلاً **سرمایہ کاری**، بچت کی اسکیموں قرضہ جات اور رہن وغیرہ
کے لئے موافق ثابت ہوگا چنانچہ اگر آپ قرض **یا امداد** کے لئے درخواست دینا چاہتے ہیں تو اس وقت معلومات حاصل کرلیں۔ رسوم کو ختم کرنا اور حقیقت
پسندانہ تبدیلی لاتا ہے **صلاحیتوں** کے ظہور کیلئے نئے اور غیر معمولی طریقے اختیار کرتا ہے۔ **سوچ** کے نئے انداز لاتا ہے۔ اس ہفتہ کا کلی عدد 23 ہے۔
(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ان ایام میں برج سرطان میں ہے 18 جون تا 12 جولائی کو اس سیارہ کو رجعت ہو رہی ہے۔ یہ سیارہ برج
سرطان میں استقامت کریگا۔ لیکن اس وقت تک یہ سیارہ اپنی طاقت کھودیگا۔ روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے تاکہ آنے والے خدشات کو دور کیا جا
سکے۔ مقدمات کا اندیشہ ہے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ **تلخ کلامی** سے بات بگڑ سکتی ہے دوسروں پر بھروسہ کرنا اتنا زیادہ اچھا نہیں۔ جو کہ اس کی ناقص
حالت ہے اس نحس حالت کے اثرات آپ پر پڑ سکتے ہیں لہٰذا ہر معاملہ میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ رشتہ ازدواج میں منسلک افراد محتاط رہیں بات کا بتنگڑ بن سکتا ہے۔
(26 تا 30) اس ہفتہ کے آغاز میں آپ کے برج میں عشق محبت پیار کا سیارہ زہرہ مستقیم ہوچکا ہے جس وجہ سے آپ کے وہ معاملات جو کہ گزشتہ دنوں
رُکے ہوئے تھے بہتری کی جانب آجائیں گے۔ کھوئی ہوئی طاقت ملے گی۔ جس قدر پریشان تھے اب بہتری کا وقت شروع ہو رہا ہے درست لائحہ عمل تیار کر
سکتے ہیں دوستوں سے مل بیٹھنے کیلئے یہ ہفتہ موزوں ہے۔ ناراض دوستوں کو منایا جاسکے گا عزت وتوقیر میں اضافہ بھی ہوگا۔ ہر کسی سے راز و نیاز کی باتیں نہ کیا کریں۔
یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوگا۔ کاروباری غرض سے کیا گیا سفر کامیاب نہ ہوگا۔ طبیعت میں بھی چڑچڑا پن رہیگا۔ کسی بزرگ
**جولائی** (یکم تا 8)
کی طرف سے صدمہ مل سکتا ہے۔ اپنے برج کے مطابق **صدقہ** دیں تاکہ آپ کی مشکلات میں کمی ہوسکے اور اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروانا فائدہ
مند ثابت ہوگا۔ اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ایسے تمام امور جو کہ محبت' دوستی سے متعلقہ ہو۔ بہت نازک صورتحال اختیار کرجائینگے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ شمس تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کچھ لوگ آپکو خوش نہیں دیکھ سکتے اپنے راز کسی کو نہ بتائیں دل کی بات دل میں رکھیں تو
زیادہ بہتر ہے۔ بولتے وقت محتاط رہیں زیادہ بولنے سے آپ **راز کھولنا** شروع کردیتے ہیں۔ اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ اس ہفتہ کے آخری
ایام میں تفریحی یا کاروباری غرض سے بھی **سفر اختیار** کیا جاسکتا ہے جو کہ اطمینان بخش اور مفید ثابت ہوگا۔ اپنے **مقصد کی تکمیل** کیلئے
نہ صرف یہ ہفتہ موافق ہوگا بلکہ اس ہفتہ کے بعد سے کسی بھی وقت کا انتخاب کیا جاسکتا ہے آپ کو کسی نئی پیشکش کو قبول کرتے ہوئے صرف محتاط رہنا چاہئے۔
(17 تا 25) اس ہفتہ شمس مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ **احساس کمتری** میں اضافہ ہوگا دل میں بزدلی اور خوف کا عنصر غالب رہے گا
لیکن آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ **خوش شکل چہرے** دیکھ کر دوستی بڑھانے کی کوشش کریں گے لیکن دوسری جانب سے مثبت جواب نہ ملنے کی وجہ سے
مایوسی ہوگی۔ ان ایام میں محبوب یا مخلص دوست بھی دھوکہ دے سکتا ہے۔ حد سے کیا گیا اعتبار بھی نقصان دہ ثابت ہوگا۔ روپے کے لین دین میں احتیاط
برتیں اس ہفتہ سیاہ اور نیلے رنگ کے لباس کا استعمال نہ کریں اپنے کمرے کے پردے اور بستر کی چادر تبدیل کر کے سفید، کریم، سبز، رنگوں کا استعمال کریں۔
(26 تا 31) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی
رجحان کو ختم کردیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی **نقصان** اُٹھا بیٹھیں گے بہتر ہے کہ ہاتھیوں کی **لڑائی** میں کچلنے سے بچیں۔ کوئی
بھی جائیداد خریدنا یا **قیمتی اشیاء** کی خریداری نقصان دہ ہوسکتی ہے۔ چوری کا بھی اندیشہ ہے۔ مالی نقصان سے بچنے کے لئے احتیاط ضروری ہے

اگست (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات یکم تا 05 اگست رہیں گے اس نظر کے تحت **غیر ملکی سفر** کے سلسلہ میں رکاوٹوں اور تاخیر کا حائل ہونا نظر آتا ہے۔ بہت احتیاط سے وقت گزرنا ہوگا۔ جادو کے اثرات تیزی سے اثر کرسکتے ہیں۔ ان اثرات سے بچنے کے لئے روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے تاکہ آنے والے خدشات کو دور کیا جاسکے۔ ان ایام کے دوران ریڑھ کی ہڈی اور کمر میں درد کی شکایت ہوسکتی ہے اپنے مقصد کی تکمیل نہ ہوسکے گی۔ سیارگاں کی نشست کو دیکھتے ہوئے کہا جاسکتا ہے کہ کاروباری نقصان ہوسکتا ہے مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔

(9 تا 16) **بہتر حکمت عملی** اگر خاص وقت میں تیار کرلی جائے تو آئندہ آنے والی پریشانیوں سے بچا جاسکتا ہے سیارہ عطارد جو کہ آپ کے برج کا حاکم ہے اس ہفتہ اپنے شرفی درجات سے گزریگا۔ کاروباری سرگرمیوں اور آمدنی میں اضافہ کرنے میں مددگار ثابت ہوسکتا ہے۔ اس کی یہ شرفی قوت آپ کو ذہنی دباؤ، گھریلو جھگڑے اور جسمانی امراض سے نجات دلاسکتی ہے بشرطیکہ آپ اس خاص وقت میں سیارہ کی لوح یہ نگینہ ادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں۔ اس دوران گھریلو حالات بہتر کرنے کیلئے اور پریشانیوں سے نجات کیلئے لوح شرف عطارد پاس رکھیں۔ سیارہ عطارد کو اس ہفتہ شرف حاصل ہو رہا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تسدیس مریخ کے سعد اثرات اثر انداز ہونگے۔ قلمی دوست، رپورٹر، کلرک، بک سیلر، سکریڑی، اکاؤنٹنٹ سے ملنے کے لئے مفید ہے۔ جو آپ کیلئے بیرونی کام کرنے پر مامور ہیں۔ **مقدمہ بازی** سے اجتناب کریں زیادہ بہتر ہے لیکن یہ الگ بات ہے کہ اس وقت **حالات** آپ کے حق میں ہیں **عزیز و اقارب** سے معاملات استوار رکھیں کسی کو ناراض کرنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ صبح کا وقت آپ کیلئے بہت سعد ہے۔

(26 تا 31) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 27,28 اگست کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔ یہ وقت مبارک ثابت ہوسکتا ہے۔ اس وقت آپ مٹی کا ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔ لیکن زیادہ اعتبار بھی نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اس خاص وقت میں اپنے بگڑے ہوئے معاملات کو درست کرنے کے لئے اور عطارد کی شرفی قوتوں سے فائدہ اٹھانے کے لئے لوح شرف عطارد بنوا کر پاس رکھیں۔

ستمبر (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تسدیس زہرہ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ **حالات میں بہتری** ملے گی۔ تقاریب جانے کا موقع ملے گا۔ آپکی زندگی میں بے شمار انقلابات آنے والے ہیں۔ گرم مزاج ہونے کی وجہ سے سرد مقامات پر رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ منگنی یا شادی ہونے کا بھی امکان ہے۔ ان ایام میں فائدہ ہوسکتا ہے لیکن اُس سے بڑا نقصان آپ کے سامنے کھڑا ہوا ہے چرب زبانی **نقصان** کا باعث ہوسکتی ہے تحمل مزاجی سے حالات کا مقابلہ کریں صبر و استقامت کا **دامن** ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ اپنی ساکھ قائم رکھنے کے لئے اپنی قوت پر بھروسہ کیجئے اور دوسروں کا احترام حاصل کیجئے۔

(9 تا 16) روزگار سے متعلقہ معاملات کو شروع ہفتہ سے اہمیت رہے گی **اہم کاموں** کو مکمل کرنے اور کوششوں میں تیزی لانے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ہر وہ کام جس کے لیے ذاتی قوت اور کاروائی کی ضرورت ہے۔ اس کی تسلی بخش نتائج سامنے آئیں گے۔ **کام کا دباؤ** بڑھ جائے گا۔ تاہم اسے پورا کرنے کی **ہمت اور ترغیب** ہوگی ساتھ کام کرنے والوں اور ماتحتوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔ اگر ملک سے باہر رہے اور کام کرنے کا موقع ملے تو اس پر ضرور غور کریں۔ ان معاملات سے متعلقہ گھر میں زحل موجود ہے تمام سال کا عرصہ وہ یہیں گزارے گا۔ یہی چیز دیرپا فوائد لائے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں جادوئی حملے ہوسکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ و برباد کیا جاسکتا ہے مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے **دل و دماغ** پر خوف دہشت مسلط جیسے اقدامات کئے جاسکتے ہیں۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے جھگڑا ہوسکتا ہے اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کردیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے بہتر ہے کہ ہاتھیوں کی لڑائی میں کچلنے سے بچیں۔ شدید ذہنی دباؤ میں بھی مبتلا ہوسکتے ہیں۔ بعض اہم مسائل آپ کا انتظار کررہے ہیں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ کے اختتام ہونے سے پہلے پہلے کچھ اچھی خبریں مل سکتی ہیں۔ جس کی وجہ سے کام اور کیریئر کے معاملات میں مثبت اور ترقی پذیر رجحان کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ سیارے اس ہفتہ میں روزمرہ کے کاموں کے دوران **حادثہ** پیش آنے کی یا صحت کو نقصان پہنچانے کی نشاندہی کررہے ہیں وہ افراد جو بھاری مشینری کے ساتھ کام کرتے ہیں یا سخت قسم کا جسمانی کام کرتے ہیں انہیں خاص طور پر محتاط رہنا چاہئے صرف یہی نہیں بلکہ گھر میں بھی کوئی محنت طلب کام کرتے ہوئے بے حد محتاط رہیں۔ انہی ایام میں کام کے معاملات میں **مصروفیات** بڑھ جائینگی جسکی وجہ سے گھر پر وقت دینا مشکل ہوجائیگا۔

اکتوبر (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت اوج کے درجہ سے گزرے گا۔ سیارے کی یہ قوت آپ کو فائدہ دے سکتی ہے۔ جسمانی امراض سے نجات پانے کیلئے یہ وقت موثر ہے۔ عزیز و اقارب سے ناراضگی بھی ختم کرسکتے ہیں۔ کوئی خوشخبری ملنے کی امید بھی کی جاسکتی ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تسدیس زہرہ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ محبوب کی جانب سے **خوشخبری** مل سکتی ہے۔ منگنی یا نکاح کے حالات بھی پیدا ہوسکتے ہیں۔ آمدنی میں اضافہ اور کاروبار میں ترقی بھی مل سکتی ہے۔ تقریبات میں شرکت کیلئے موافق وقت ہے۔ انہی ایام میں خریدی گئی جائیداد فائدہ دے سکتی ہے۔ ان ایام میں فضول بحث سے گریز کریں قریبی عزیز و اقارب سے حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں یہ ایام آپ کیلئے پریشانیاں لاسکتا ہے

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ان ایام میں آپکو محتاط رہنا ہوگا۔محبوب سے ملاقات کیلئے یہ اچھے دن نہیں ہیں۔ **تلخ**
**کلامی** سے بات بگڑ سکتی ہے۔سوچی سمجھی اسکیم کے تحت آپ کے ساتھ ایک چال چلی جائیگی۔دوران سفر خاص خیال رکھیں۔چوری کا اندیشہ ہے
۔والدین کی جانب سے صدمہ مل سکتا ہے۔بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔اس ہفتہ گھریلو معاملات میں کسی دوسرے کو دخل اندازی کا موقع ہرگز نہ دیں۔
(26 تا 31) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔اس کے تحت مقدمہ میں کامیابی پنچایتی فیصلے آپکے حق میں ہونگے۔پیچیدہ امراض سے
نجات الیکٹرونکس کی اشیاء زمین کی خریداری کرسکتے ہیں۔تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔کاروباری حضرات ان ایام میں اپنے لئے بہتر پلاننگ کرسکتے ہیں۔جس کا
فائدہ آئندہ ہوگا ان دنوں میں **قرض** لینا آپ کیلئے وبال جان ثابت ہوسکتا ہے جو کچھ جتنا ہے اتنے میں ہی گزارا کریں۔ **بحث و تکرار** سے گریز کریں
خاموشی سے وقت گزرایں۔باقی تمام ہفتہ کام اور روزگار متعلقہ معاملات میں بیفضا بطلی رہے گی۔کام اور روزگار کے گھر میں زحل باقوت اثرات ظاہر کررہا ہوگا۔
نومبر (یکم تا 8) مخالفین سے محتاط رہنے کی سخت ضرورت ہے غفلت میں نقصان دینے کی کوشش کرینگے خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی میں محتاط رہیں۔
ورنہ مالی نقصان برداشت کرنا پڑے گا۔ **اخراجات** کی زیادتی سے ہر ممکن گریز کریں نئی سودے بازی، ریس وغیرہ میں بھی حصہ مت لیں سوائے نقصان
کے کچھ حاصل نہ ہوگا دوسروں کی **مالی اعانت** بھی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ **شراکتی امور** کے ذریعے سے بھی نقصان ہوگا۔ ریس، لاٹری
وغیرہ میں حصہ لینے سے گریز کریں۔اس ہفتہ یہ تمام اثرات بد آپ کے برج کے حاکم سیارہ عطارد کی مشتری کے ہمراہ بننے والی نظر تربیع کے تحت ہوسکتا ہے۔
(9 تا 16) اپنی گرم مزاجی کو قابو میں رکھیں لہجہ میں نرمی برتیں۔غصہ کی وجہ سے آپ کئی بار پنا ہی نقصان کر بیٹھتے ہیں ایک شخص کو اپنی حدود میں رہنے کا پابند
کریں ورنہ وہ آپ کے سر پر چڑھ کرنا چنا شروع کردے گا۔آپ کی سستی کی وجہ سے آپکو نقصان ہوگا۔ان دنوں اپنی رائے اظہار کرسکتے ہیں۔مذاق میں
بھی کوئی ایسی بات نہ کہیں جس کی وجہ سے کسی کی دل آزادی ہو آپ کی اسی بات کو پکڑ کر ایک نیا افسانہ تراش لیا جائیگا۔اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر
قائم ہورہی ہے۔ذہنی طور پر تیار رہیں کہ اس ہفتہ بری خبر ملنے کی اُمید ہے ارادوں میں کمزوری پیدا ہوسکتی ہے۔مزاج میں چڑچڑاپن رہنے کا امکان ہے۔
(17 تا 25) اس ہفتہ زائد ذامہ داریوں کو باآسانی پورا کرسکیں گے کام کی طرف بھرپور توجہ دینے خاص مقاصد کو بھرپور طریقے پر آگے بڑھانے کیلئے یہ سب
سے بہترین وقت ہوگا۔اس ہفتہ جو کوشش کریں گے وہ کسی نہ کسی طرح بعد میں آپ کے کام آئیں گی اگر ترقی کا چانک موقع ملا تو سب سے بہتریں وقت ہو
گا۔یہی کوششیں خاص طور پر مفید ثابت ہونگی اگر موزوں **ملازمت** کی تلاش میں ہیں تو اس کا شروع اس مقصد کیلئے موافق ثابت ہوگا۔کئی نئی تعلیمی یا
تربیتی اسکیم میں حصہ لینے کیلئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا اگر کسی کام کیلئے مزدوروں، پلمبروں، الیکٹریشن یا آرائش کرنے والوں کی خدمات حاصل کرنی چاہیے۔
(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔اس نظر کے تحت حصول مال و دولت میں کی گئی کوششیں کامیاب ہوسکیں گی۔پہلے
سے بہتر طریقہ سے کاروبار چلاسکیں گے۔انعامی اسکیموں میں **فائدہ** حاصل کرنے کا امکان ہے۔اس ہفتہ تمام سعد قوتیں نحس ہوجائینگی کیونکہ سیارہ قمر کو
آپکے برج میں 30 نومبر کو گرہن لگ رہا ہے صدقات دے کر اور نماز خسوف ادا کر کے **گرھن** کی نحوست سے بچا جاسکتا ہے اپنے اسم اعظم کا ورد کریں۔
دسمبر (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات یکم تا 05 دسمبر رہیں گے اس نظر کے تحت ان
ایام میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔بزرگ خواتین سے دعا کروانے سے ایک مسئلہ حل ہوسکتا ہے مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع
آپ کے ہاتھ آئیگا۔بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہوسکتا ہے لیکن اس کیلئے کچھ محنت کرنا ہوگی۔ **تعلقات** بحال کریں اور خود ایسے لوگوں سے مدد لیں جو
کہ آپ کے ساتھ مخلص ہوں۔اس سے خاطر خواہ فائدہ حاصل کریں اپنے رکے ہوئے کاموں کو کرنے کے لیے بہتر وقت ہے قریبی عزیز سے فائدہ ہوسکتا ہے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ سعد نظر عطارد تثلیث مریخ کی قائم ہورہی ہے۔جس کی وجہ سے **عشق ومحبت** کے کھیلوں میں الجھیں گے لیکن کامیابی بہت کم
حاصل ہوسکے گی۔کیونکہ یہ محبت کے معاملات میں اعتدال پسندی کا، ظاہر کرنے میں ناکام رہتے ہیں۔نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔حالات
بہتری کی جانب بڑھ رہے ہیں۔ **صحت مند** سرگرمیوں میں حصہ لیں امراض سے نجات کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔اچھے معالج سے علاج کروائیں۔
(17 تا 25) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہورہا ہے جس کے قوی اثرات 18 تا 24 دسمبر ظاہر ہونگے یہ ہفتہ مالی لحاظ سے سخت ثابت ہوگا۔اور
مشکلات پیش آئیں گی۔اس **غیر موافق** وقت کے گزر جانے کے بعد آئندہ سے حالات بہتر ہونے لگیں گے۔مالی حالات بھی **بہتر** ہوجائے گی۔
(26 تا 31) اس ہفتہ غیر ضروری اخرجات سے گریز کریں۔دوسروں کی **مالی اعانت** بھی نقصان دہ ثابت ہوگی لاٹری، بانڈ، ریس وغیرہ میں
حصہ ہرگز نہ لیں سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔ **زمین وجائیداد** اور وراثت سے متعلقہ مسائل بھی حسب منشاء حل ہوسکیں گے۔کسی
بزرگ کی صحت کی خرابی کا شدید احتمال ہے۔ **معاھدات** حسب منشاء طے نہ ہونگے۔قانونی مسائل میں الجھنا بھی نقصادن ثابت ہوگا۔نئے کاروبار کے
اجراء سے بھی حتی الامکان گریز کریں نقصان کا اندیشہ ہے البتہ ملازمتی فرائض کی بجا آوری سے فائدہ ملے گا۔بزرگوں سے اپنے حق میں خاص دعا کروائیں۔

CANCER

تاریخ پیدائش:۔ 22 جون تا 23 جولائی | نام کا سر حرف:۔ ح، ڈ، ھ | موافق دن:۔ سوموار | حاکم سیارہ:۔ قمر



# سرطان

خاصیت:۔ خود اعتمادی، مہربان
نقائص خصلت:۔ خود غرضی
امراض:۔ سانس کی تکلیف، جلد کے امراض

موافق عدد:۔ 2
موافق رنگ: سفید، دودھیا، چیا
موافق پتھر: درِ نجف، پکھراج، موتی، زمرد، عقیق دودھیا

جنوری (یکم تا 8) اس ہفتہ میں گھریلو اور کاروباری مسائل حل کر سکیں گے روپے پیسے کے لین دین میں احتیاط برتیں شریک حیات کی صحت جسمانی کا **خیال رکھیں** خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی۔ کاروبار میں منافع بدستور قائم رہے گا، گھریلو، خاندانی اور جایداد کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔ گذشتہ کئے گئے معاہدے پر عمل درآمد کر سکیں گے۔ کاروبار کے معاملے میں کوئی اچانک **سفر** پیش آسکتا ہے کوئی دیرینہ خواہش پوری ہو سکے گی اپنے درخشاں مستقبل کیلئے کوئی **اقدام** کر سکیں گے آپ کی سماجی حیثیت مستحکم رہے گی۔ آپ کی سماجی حیثیت مستحکم رہے گی، شریک حیات کا تعاون حاصل رہے گا۔

(9 تا 16) آپکے برج کا حاکم سیارہ قمر اسی برج میں **گرھن** کی کیفیت سے گزر رہا ہے۔ جب بھی آپکے برج کا حاکم سیارہ نحس حالت سے گزرتا ہے تو یہ تمام سعد امور کو نحس کر دیتا ہے لہذا گرہن کے وقت یعنی 10، 11 جنوری کو سفر سے گریز کریں یہ ایام شادی بیاہ یا نکاح کیلئے بالکل موافق نہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں یا مچھلیوں کو خوراک ڈالیں 2 رکعت نماز خسوف ادا کریں۔ تا کہ کسی بھی **ممکنہ نقصان** وحادثہ سے بچا جا سکے۔ حاملہ خواتین گرہن کے اوقات میں کھلے صحن میں نہ نکلیں جتنا ہو سکے قرآن پاک کی تلاوت کریں۔ قینچی یا چھری کا استعمال نہ کیا جائے۔ گرہن کے شروع ہونے سے قبل اور بعد میں غسل ضرور کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کی یکم تاریخ کو آپ اپنے مستقبل کیلئے بہتر طور پر منصوبہ بندی کر سکیں گے کاروبار تبدیل کرنے کے مواقع بھی حاصل کر سکیں گے۔ گھریلو، کاروباری اور جائیداد کے مسائل کو حل کر سکیں گے۔ شریک حیات کی **صحت** کا خیال رکھیں۔ ورنہ پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے۔ گھریلو مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ کوئی تقریب منعقد کر سکیں گے کوئی کاروباری معاہدے طے کر سکیں گے۔ اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ ان دنوں غیر ضروری اخرجات سے پرہیز کریں دور دراز سے **کوئی خبر** سن سکیں گے دوران سفر صحت کا خیال رکھیں کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی ملازمین پر حد سے زیادہ بھروسہ نہ کریں۔

(26 تا 31) ان ایام میں کوئی اہم تقریب منعقد کر سکیں گے خاص طور پر شادی کی تقریب منعقد کر سکیں گے۔ خاص طور پر شادی کی تقریب، کاروباری اور گھریلو مسائل حل کر سکیں گے۔ اس ہفتہ آپ **ذرائع ابلاغ** سے مستفید ہو سکیں گے مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ اہم اطلاعات وصول کر سکیں گے۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی گھریلو اور خاندانی معاملات میں مصروفیات بڑھے گی سرمایہ کاری سودمند رہے گی عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہونگے۔ سیر و تفریح کے پروگرام پر عمل کر سکیں گے۔ مستقبل کیلئے منصوبہ بندی کر سکیں گے سماجی تقریبات میں شرکت کر سکیں گے ان تقریبات میں محتاط رویہ اختیار کریں۔

فروری (یکم تا 8) اس ہفتہ عبادت و ریاضت کی طرف کا دھیان نہ رہے گا کہ طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب ہوگا۔ اگر آپ نے کوئی جائیداد خریدنی ہے تو اس کیلئے حالات اور وقت ابھی سازگار نہ ہے۔ **عدالتی امور** سے متعلق معاملات کو خوب غور و فکر سے دیکھیں کوشش کریں کہ تحریری، تقریری معاملات میں کہیں بھی کوئی لچک یا جھول آپ کی طرف سے باقی نہ رہے۔ اس ہفتہ عزیز و اقارب سے **تعلقات بهتر** نہ ہونگے۔ معاملات مسلسل **خرابی** کی جانب بڑھ رہے ہیں بھائیوں یا بہنوں کی طرف سے کوئی **دکھ** پہنچ سکتا ہے۔ تو آپ اس لکیر کو نہ پیٹیں جہاں سے سانپ گزر چکا ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپکو ڈراؤنے خوابوں سے پریشان ہونے کی ضرورت نہیں یہ الگ بات ہے کہ آپ کو آئندہ پیش آنے والے خطرات سے قبل از وقت آگاہ کیا جا رہا ہے۔ **صدقات** کی طرف خاص دھیان دیں۔ بزرگوں کی زیارت کیلئے مزاروں پر لازمی جائیں۔ روحانی محافل میں شرکت کریں تا کہ روحانی سکون میسر آئے۔ یہ بات مان لیں کہ آپ **کمزور نهیں** لیکن آپ کو کمزور ظاہر کرنے کی کوشش جاری ہے اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کے آغاز سے ہی کاروبار پر خاص توجہ دیں ورنہ نقصان ہو سکتا ہے۔ اپنی صحت کا بھی خیال رکھیں۔ کام کی زیادتی اور ذہنی تھکاوٹ کی وجہ سے طبیعت میں سستی رہیگی۔ **مایوسی نه امیدی** کو قریب نہ آنے دیں۔ یہ ضروری نہیں کہ آپ نے جس سے جو اُمیدیں لگائی ہوں وہ ان پر اسی طرح پورا اترے۔ اس وقت آپ بھرپور قوت کا اظہار کر سکتے ہیں حالات کی بہتری اور کھویا ہوا اعتماد بحال ہوگا وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے بھی کوشاں رہیں۔

(26 تا 29) کوشش کریں کہ جائیداد اور دیگر مسائل کو ابھی نہ چھیڑیں۔ قید تنہائی سے نکل آئیں۔ طبیعت میں مایوسی پیدا نہ ہونے دیں۔ خفیہ دشمن آپ کی طاق میں ہیں بدنام کرنے کیلئے سازشوں کا جل بن رہے ہیں آپ کو ہوشیار رہنا چاہئے۔ ان ایام میں کاروباری حضرات لین دین میں احتیاط برتیں خصوصاً تحریر کے وقت خاص توجہ دیں کسی غلط فہمی کا اندیشہ ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا لیکن اخراجات بڑھ سکتے ہیں۔ خفیہ امور میں کامیابی حاصل ہوگی۔

ضرورت سے زیادہ اعتماد ہی نقصان کا باعث بنتا ہے آپ نے اپنے راز ایسے شخص کو بتا کر غلطی کی جو اس کے قابل نہ تھا۔ اب آپکو اس
مارچ (یکم تا 8) سے منسلک ہر **معاملہ** میں احتیاط کرنا ہوگی کسی بھی وقت نقصان ہوسکتا ہے۔ گھر کی پرانی اشیاء کی مرمت کروالیں اور خاص طور پر بجلی کے استعمال سے ہونے
والی اشیاء کی مرمت کروالیں اس ہفتہ نیا کام شروع نہ کریں۔ کوشش کریں کہ مخالفین سے کوئی تنازہ پیدا نہ ہو صحت بہتر رہے گی لیکن ذہنی الجھاؤ کا شکار رہیں گے
اس ہفتہ عدالتی کاروائی نہ کریں اگر آپکا ارادہ کسی کے خلف کاروائی کرنے کا ہے تو فی الوقت اسے ملتوی کردیں۔ شریک حیات کی جانب سے معاونت ہوسکتی ہے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ کیا گیا **سفر وسیلہ ظفر** ثابت ہوگا۔ عزیز واقارب سے الجھنے سے گریز کریں اگر کسی عزیز کی جانب سے کوئی پریشانی ہے تو اس
سلسلہ میں بزرگوں سے مشور کرنا سود مند ثابت ہوگا۔ دوستوں رشتہ داروں اور پڑوسیوں کا تعاون اور ہمدردیاں آپ کیلئے معاون ثابت ہونگی۔
**گھریلو ماحول** میں مزید خوشگواری رہے گی اپنی نجی مسائل کو حل کرسکیں گے ملازمت کے خواہش مند افراد کو کسی اہم شخصیت کی مدد سے ملازمت کا حصول ممکن ہے۔
(17 تا 25) ان ایام میں خریداری کی طرف رجحان بڑھے گا آمدن اور خرچ میں توازن قائم رکھنے کی کوشش کریں گھریلو معاملات میں دوسروں کو دخل اندازی سے
پریشانیوں میں اضافے کا امکان ہے۔ خرچ کرتے وقت یہ **دھیان** رکھیں کہ ہمیشہ حالات ایک سے نہیں رہتے اپنے سیونگ لازمی کریں۔ پیشہ وارانہ صلاحیتیں
ابھریں گی۔ کسی دیرینہ دوست یا کسی بچھڑتے ہوئے عزیز سے **اچانک ملاقات** ہوگی کافی عرصہ سے رُکے ہوئے کاموں کو خوش اسلوبی سے نمٹا سکیں گے۔
(26 تا 31) دسمبر:۔ اس ہفتہ ملے جلے حالات پیدا ہونگے دوران سفر احتیاط برتیں۔ بے احتیاطی آپ کیلئے نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ کسی بھی کام کو
جوش اور جذبہ سے شروع کرنے میں کامیابی حاصل ہوتی ہے لیکن آپ جن جذبات سے کام کی ابتداء کرنے لگے ہیں اس جذبہ سے اس کام کا اختتام بھی
کریں درمیان بھی ادھورا چھوڑنے سے آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھیں گے۔ گزشتہ پیدا شدہ مشکلات کافی حد تک دور ہوجائینگی دشمن اپنی ہی سازش کا خود شکار
ہوجائینگے۔ قریبی عزیز یا بھائی ایک موقع پر آپکا ساتھ چھوڑ دینگے لیکن یہ سب وقتی طور پر آپ کو حوصلہ سے کام لینا ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد کی ترقی کا امکان ہے۔
اپریل (یکم تا 8) عزیز واقارب نقصان دے سکتے ہیں اس ہفتہ کے شروع میں ہی چوری کا خدشہ ہے۔ ایسا بھی ممکن ہے کہ آپ کو اس ہفتہ بخار یا معدہ
کے امراض یا دل اور جگر کے مرض ظاہر ہوں لیکن آپ کو بہت احتیاط سے ان کا علاج کروانا ہوگا۔ لاپرواہی بڑا نقصان دی سکتی ہے۔ اس ہفتہ سفر بھی ممکن
ہے۔ شریک حیات کے عزیز واقارب کی جانب سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ کاروباری حضرات اپنے ملازمین پر مکمل بھروسہ نہ کریں جتنا ہوسکے نظر رکھیں۔
(9 تا 16) ان ایام میں والدین کی جانب سے خوشخبری ملنے کا امکان ہے۔ آپ نے جو کچھ کیا درست ہے لیکن اپنے راز خاموشی سے اپنے سینے میں رہنے دیں۔
ایسی غلطی نہ کریں جس کا پچھتاوا بعد میں ہو۔ اپنے زیادہ بولنے کی وجہ سے آپ اکثر اپنے ارادے دوسروں پر ظاہر کردیتے ہیں جس کی وجہ سے وہ آپ کے ارادوں
کو کمزور بنادیتے ہیں۔ اپنے اوپر **رحم** کریں اور جتنا ہوسکے کم بولیں تاکہ آپ کے **راز افشاں** نہ ہوں۔ ان دنوں میں کسی سے رقم بصورت ادھار نہ لیں اور
نہ کسی کو ادھار رقم دیں دونوں حالتوں میں **نقصان** ہے۔ آپ کا سیارہ تیزی سے کئی دور سے گزر رہا ہے اس دوران ازدواجی اور رومانوی ماحول پریشان کن رہیگا۔
(17 تا 25) اس ہفتہ آپکی صحت اور ملازمت دونوں کو **خطرہ** ہے افسران بالا اپنے ماتحت افراد سے احتیاط برتیں ایک شخص آپکے خلاف سازشی جال
بن رہا ہے۔ اگر آپ نے ذرا غور وفکر کیا تو اس کی اسازش کو ناکام بناسکتے ہیں اور ایسا نہ کرنے کی صورت میں آپ ایک بڑے مسئلہ میں الجھ سکتے ہیں مقدمہ
بازی سے اجتناب کریں۔ 16 تا 22 اپریل آپ کیلئے احتیاط کے دن ہیں آپ کا **دشمن** آپ پر غالب ہورہا ہے اس بارے میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا
قریبی عزیز کی جانب سے نقصان کا اندیشہ ہے۔ ایک نچلے درجہ کا شخص آپ کی مدد کرنے ک تیار ہے اور یہ مخلص شخص ہی آپ کو اس مسئلہ سے نکال کرسکتا ہے۔
(26 تا 30) اس ہفتہ صحت کا خاص خیال رکھیں اہل خانہ سے اخلاق بہتر بنائیں ایک رشتہ دار آپکی مدد کرنے کو تیار ہے عدالتی امور اور عدالتی کاموں سے اجتناب
کریں۔ زمینی اور جائیدادی، وراثتی جھگڑوں سے گریز کریں کسی **تحریری معاھدہ** پر دستخط کرنے سے پہلے خوب غور وفکر کرلیں ایسا نہ ہو کہ آپ کی بے
احتیاطی نقصان کا باعث بنے۔ مالی طور پر نقصان کا اندیشہ ہے۔ کاروباری پوزیشن بھی اچھی نہ رہے گی اخراجات میں اضافہ ہوگا حالات خلاف توقع خراب ہوسکتے ہیں۔
مئی (یکم تا 8) یہ ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے بہترین ثابت ہوگا۔ کاروباری کی **ترقی** کے بھی مواقع مل سکتے ہیں۔ کام اتنا ہی کریں
جتنا آپ کی صحت برداشت کرسکتی ہے کام کی زیادتی کی وجہ سے جسمانی صحت خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ کاروباری وسعت کرنا چاہیں تو اس ماہ کامیابی
حاصل ہوسکتی ہے۔ ازدواجی حالات خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ اولاد پر خصوصی توجہ دیں۔ ایک **پریشانی** کھڑی ہوسکتی ہے۔ اس ہفتہ چند مخالفین بھی
آپ کیلئے پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں لیکن بہت **آسانی** سے آپ بگڑے ہوئے معاملات کو سنبھال لیں گے کسی بھی کام کو کرنے میں جلدی نہ کریں۔
(9 تا 16) ایک شخص جو کہ محبت کا اظہار کرکے آپکا دل جیتنے کی کوشش کررہا ہے دراصل وہ آپ کو دھوکہ دے رہا ہے۔ وہ شخص آپ دوستوں کے درمیان
پھوٹ ڈلوانا چاہتا ہے۔ ایسی جگہ سے خوشخبری کی اُمید آسکتی ہے جس کیلئے آپ ذہنی طور پر تیار نہ تھے اپنے راز اپنے تک ہی محدود رکھیں ہر ایک کو بتانے سے
آپ مسائل سے دوچار ہوسکتے ہیں صاحب اولاد حضرات **اولاد** کی جانب خصوصی توجہ دیں ان کے بے احتیاطی اولاد کو بے راہ روی کی جانب لے جائیگی۔

(17 تا 25) ایسے افراد جو کہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں ان کے لئے 22 مئی تک نہایت مبارک تاریخیں ان کا لکی عدد 1,3,5 ہیں۔ چاہیں تو ان اعداد سے بڑا **فائدہ** اٹھا سکتے ہیں۔ اچانک مفت کی دولت ہاتھ آسکتی ہے کئی **بگڑے** ہوئے اور پیچیدہ مسائل حل ہو جائینگے۔ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے۔ پچھلے ماہ آپ ذہنی دباؤ کا شکار تھے لیکن اب وقت بدل گیا ہے آپ **مثبت سوچ** پیدا کریں تو کامیابی آپکے قدم چومے گی۔
(26 تا 31) اس ہفتہ ایسا محسوس ہوگا کہ جیسے آپ زندگی سے تھک چکے ہیں شریک حیات کو بہتر دوست بنائیں یا پھر کوئی ایسا با اعتبار دوست تلاش کریں جسے آپ اپنے دل کی ہر بات بتا سکیں۔ پرانے دوستوں کی ملاقات ہو سکتی ہے۔ قریبی عزیز سے پیدا شدہ **غلط فہمی** اس ہفتہ ختم ہو سکتی ہے۔ 27 تا 30 مئی آپ کیلئے احتیاط کے دن ہیں۔ اس ماہ کے آخری ایام آپ کو خوشگوار زندگی کا احساس دلوائیں گے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں ایک دوست آپ کو دھوکہ دے سکتا ہے۔
**جون** (یکم تا 8) اپنی بھرپور توجہ ایسے معاملات پر دیں جن سے آپ کو خاطر خواہ فائدہ مل سکتا ہے اہل خانہ کے ساتھ زیادہ سے زیادہ وقت گزاریں ایک شخص آپ کی توجہ کا طالب ہے ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بگاڑنے کی کوشش نہ کرے ورنہ یہ ہفتہ ان کیلئے نہایت منحوس ثابت ہوگا اور بجائے فائدے کے انکو نقصان ہو سکتا ہے اس ہفتہ عزت و توقیر میں اضافہ نہ ہوگا۔ اخراجات کو کنٹرول میں رکھیں غصہ کی حالت میں بنی ہوئی بات کو بگاڑ دینگے عمر رسیدہ اور ادھیڑ عمر مردوں سے **دھوکہ** مل سکتا ہے قریبی عزیز و اقارب آپ کی خوشامد کر کے اپنا فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ رقم کے لین دین کیلئے نحس ثابت ہو سکتا ہے
(9 تا 16) اس ہفتہ آپکو قریبی عزیز سے فائدہ پہنچ سکتا ہے اور ایک ایسی جگہ سے رقم یا مال ملنے کی توقع ہے۔ جہاں سے رقم کا حصول نہ ممکن ہے۔ کاروباری حالات بہتر رہینگے۔ غیر شادی شدہ افراد ان دنوں عشق اور محبت کے معاملات کو قریب نہ آنے دینگے ورنہ ناکام عاشقوں کی طرح انہیں مایوس ہونا پڑیگا۔ کسی مشینری کے خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ بداخلاقی سے گریز کریں 10 تا 15 جون آپ کیلئے نحس ایام ثابت ہونگے۔ انعامی اسکیموں میں **حصہ** لینے کیلئے 14 جون بہتر رہیگا اس ہفتہ آپ کا لکی عدد 74 ہے۔ دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں زبان سے نکلی ہوئی بات اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔
(17 تا 25) یہ ہفتہ آپکے لئے انتہائی نحس ثابت ہو سکتا ہے کیونکہ اس ہفتہ دوگنی نحوست آپکے برج پر پڑ رہی ہے۔ آپکے برج میں عزت مال و دولت، **سر بلندی** کا حاکم سیارہ 21 جون کو گرہن کی کیفیت سے گزریگا۔ سخت نقصان کا اندیشہ ہے **شمسی گرہن** کے مطابق صدقہ دیں اور احتیاط برتیں۔ دوسری بڑی نحوست کہ آپکے برج میں سیارہ عطارد قیام پذیر ہے اور 18 جون تا 12 جولائی کو اس سیارہ کو رجعت ہو رہی ہے۔ یہ سیارہ برج سرطان میں استقامت کریگا اس وقت تک عطارد اپنی طاقت کھو دیگا۔ **روحانی بزرگ** سے ملاقات ضروری ہے تا کہ آنے والے **خدشات** کو دور کیا جا سکے۔
(26 تا 30) والدین قریبی عزیز خصوصاً والد سے فائدہ ہو سکتا ہے اس ہفتہ کا آغاز اچھے طریقہ سے ہوگا زندگی میں خوشی اور غم اکھٹے ملتے ہیں۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے۔ ایک دیرینہ خواہش پوری ہوگی صاحب اولاد افراد کی اولاد سے وابستہ توقعات پوری ہونگی مالی پوزیشن بہتر ہونے کا امکان ہے اچانک حادثہ کی اطلاع مل سکتی ہے۔ عزت و نصیب میں اضافہ ہوگا مشترکہ مفادات کے امور میں احتیاط سے کام لیں۔ ٹیلی فون یا خط و کتابت کے ذریعے ایک دوست سے فائدہ پہنچے گا۔ ایک **حاسد** آپ کو دوسروں کی نظروں سے گرانے کی کوشش کر رہا ہے آپ کو سمجھ لینا چاہئے کہ اس سے ہر صورت احتیار کریں۔
**جولائی** (یکم تا 8) آپکے برج کا حاکم سیارہ قمر ضعیفی برج جدی میں موجود ہے یہ ایام ویسے بھی نحس ترین گزر سکتے ہیں مگر اس ہفتہ دوسری بڑی نحس خبر یہ ہے کہ برج جدی میں 5 جولائی کو **قمری گرہن** بھی ہو رہا ہے۔ اس نحس ترین وقت سے گزرنے کیلئے سفر کا ارادہ ہے تو ملتوی کر دیں۔ کاروباری لین دین بہت محتاط رہ کر کریں۔ نہر، ندی، دریا، تالاب یا سمندر میں نہانے سے گریز کریں۔ جانی نقصان کا بھی **خطرہ** ہو سکتا ہے گرہن کے آغاز سے قبل غسل کریں اور 2 رکعت نماز خسوف ادا کریں توبہ استغفار کی جانب زیادہ دھیان دیں۔ صدقہ اور خیرات کی برکت سے اس نحس ترین وقت کو ٹالا جا سکتا ہے۔
(9 تا 16) عطارد علم عقل اور دانش حکمت کا سیارہ جو کہ آپ کے برج میں قیام پذیر ہے اس ہفتہ 12 جولائی کو اپنی رجعت ختم کر رہا ہے کسی بھی سیارے کی رجعت اُسکی سعد قوت کو کھو دیتی ہے اب یہ حالت رجعت سے مستقیم حالت میں آرہا ہے۔ استقامت کی یہ حالت رُکے ہوئے معاملات اور **مصائب** کے حل ہونے کا اشارہ ہے۔ گزشتہ ہفتہ جو نقصانات اور پریشانیاں آپ کو برداشت کرنا پڑی وہ عطارد کی رجعت کی وجہ سے تھی۔ خرابی صحت کی بھی یہی وجہ تھی
(17 تا 25) اس ہفتہ ذہن اور ماحول کی تبدیلی کیلئے کسی خوش افزاء مقام کی جانب سفر کریں اور پریشانی یا ڈپریشن کو اپنے سر سے اتار کر پھینک دیں کوشش کریں کہ زندگی کا بھرپور لطف اٹھا سکیں۔ اپنے آپ کو **محدود** نہ کریں جتنا ہو سکے کھل کر جینے کی کوشش کریں جو من میں آتا ہے وہ کریں اہل خانہ کی خواہشات کا بھی احترام کریں طالب علم حضرات ان ایام میں مکمل توجہ اور یکسوئی کے ساتھ اپنی پڑھائی پر دھیان دیں۔ اچانک غیر شادی شدہ حضرات کی منگنی متوقع ہے۔
(26 تا 31) وہ سرطانی افراد جو کہ جائیداد کی خرید و فروخت سے منسلک ہیں یا وہ افراد جو کہ ٹرانسپورٹر ہیں اس ہفتہ بہت احتیاط طریقہ سے اپنے کاروباری فرائض انجام دیں اس ہفتہ سفر کرنا بہتر نہ رہے گا کسی بھی **نقصان کا خطرہ** ہے۔ زیادہ وقت اہل خانہ کے ہمراز گزاریں۔ حوصلہ مندی سے حالات کا مقابلہ کریں **مضبوط قوت ارادی** کی وجہ سے آپ پیچیدہ مسائل سے نکل سکتے ہیں۔ بچی ہوئی رقم کسی دوسرے معرف میں لے آئیں۔

اگست (یکم تا 8) یہ ہفتہ بہت سی تبدیلیوں کے ساتھ آرہا ہے لیکن اس ہفتہ آپ کا سیارہ بہت تیزی سے اتار چڑھاؤ کی جانب جارہا ہے۔ سر درد کی شکایت بڑھ سکتی ہے۔ **ڈپریشن** اور نظر کی کمزوری بھی ہوسکتی ہے۔ آپ کو باقاعدہ علاج کروانا چاہئے یا پھر اپنے برج کے مطابق صدقہ کا اہتمام کریں تو یقیناً اس پریشانی سے نجات مل جائیگی۔ **نئی جائیداد** خریدنے سے قبل مخلص دوست سے مشورہ کرلیں اس ہفتہ خریدی ہوئی جائیداد فائدہ دے گی۔ اچانک کثیر رقم ملنے کا امکان ہے۔ ایک پریشان دوست سے مل کر خوشی حاصل ہوگی ایک شخص جسے آپ غیر اہم سمجھتے تھے ایسے موڑ پر آپ کا ساتھ دے گا جس کی آپ کو اس سے توقع نہ تھی مان لیں کہ کبھی کھوٹا سکہ بھی کام آجاتا ہے۔ اس ہفتہ کا آخر **ازدواجی زندگی** پر اچھا اثر نہ ڈالے گا اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں

(9 تا 16) اس ہفتہ ایسے معاملات میں الجھ سکتے ہیں جن سے آپ کو انتہائی پریشانی پیدا ہوسکتی ہے خصوصاً رقم کا لین دین اس ہفتہ نہ کریں یہ ہفتہ قرض لینے اور دینے کیلئے اچھا نہیں ہے اس ہفتہ دیا گیا قرض آپ کو واپس نہ ملے گا۔ ایک شخص سے ناراضگی اور لڑائی کا اندیشہ ہے اور محبت نفرت میں بدل جائیگی۔ عزیز و اقارب تو پہلے ہی چاہتے ہیں کہ آپ کسی اہم معاملہ میں الجھیں محبوب سے بھی رنجش کا خدشہ ہے۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں افسران بالا سے فائدہ ہوسکتا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کے آغاز سے ہی جنس مخالف کی جانب سے **مال و دولت** ملنے کا امکان ہے یا انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے شریک حیات کے نام سے حصہ لیں۔ 20 تا 25 اگست آپ کیلئے انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کا اچھا وقت ہے اس ہفتہ آپ کا لکی عدد 31 ہے۔ غیر شادی شدہ افراد کی شادی کا امکان ہے یا پھر کم از کم منگنی یا نکاح ہوسکتا ہے۔ والدین کی صحت کا خیال رکھیں۔ دونوں میں سے کسی ایک صحت خراب ہوسکتی ہے ایسے لوگ جو کہ عرصہ دراز سے بیرون ملک سفر کے خواہاں ہیں یا وہ لوگ جو کہ ذاتی کاروبار شروع کرنے کی خواہش رکھتے ہیں اس ہفتہ ان کو کامیابی ملنے کا زیادہ امکان ہے۔

(26 تا 31) پریشانی کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی آسکتی ہے رقم کے لین دین میں تحریری معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح **چھان پٹخ** کرلیں ورنہ ذرا سی **بے احتیاطی** آپ کو عدالت کے چکر لگوا سکتی ہے۔ 25 تا 29 اگست نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن محبوب سے محبت کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں کیونکہ آپ کو اس جانب سے **مثبت** جواب نہ ملے گا۔ اچانک حادثہ آپکے دل کو ہلا دے گا۔

ستمبر (یکم تا 8) یہ ماہ آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا لیکن کاروباری ملازم شریک حیات یا قابل اعتبار دوست پر بھی اس ہفتہ اعتبار نہ کریں ان لوگوں سے کسی بھی وقت دھوکہ مل سکتا ہے۔ آپکو کاروباری طور پر ایک ایسا فائدہ ملنے کا امکان ہے جسکی آپ کو اُمید بھی نہ تھی آپ کی کوشش کے باوجود گھریلو ماحول بہتر نہ ہوسکے گا ابھی ان حالات کو ایسا ہی نہ رہنے دیں **قریبی عزیز** یا خونی رشتہ سے منسلک کسی فرد کی جدائی خدشہ ہے کسی بزرگ شخصیت سے ملاقات کر کے اپنی پریشانی کو حل کروائیں۔ وہ افراد جو کہ بیرون ملک سفر کے خواہشمند ہیں اس ہفتہ اپنی خواہش پوری کرسکتے ہیں اس بارے میں ان کی کوشش رائیگاں نہ جائیگی۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ ملے جلے اثرات پیدا کرے گا۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں اور بات بات پر بھڑکنے سے گریز کریں آپ کی یہ عادت معاملہ کو بگاڑ سکتی ہے۔ شریک حیات اولاد دوستوں سے اچھے لہجہ اور **نرم رویہ** سے بات کریں۔ ایک شخص آپ کی خوشامد کر کے اپنا مقاصد حاصل کرنا چاہتا ہے اس خوشامدی سے آپ دور ہیں۔ 09 تا 12 ستمبر نہایت احتیاط سے گزارنے والے دن ہیں۔ کوئی بھی **بری خبر** مل سکتی ہے۔ اس ہفتہ کے آخری میں بگڑا ہوا مسئلہ حل ہوجائیگا۔ صحت بہتر ہوگی۔ رومانوی اثرات غالب رہیں گے۔ قدرت کی ہر شے میں خوبصورتی نظر آئیگی۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہوجائینگے۔

(17 تا 25) ایسا کبھی نہیں ہوتا کہ جیسا آپ چاہیں ویسا ہی سب کچھ ہو 19 تا 22 ستمبر آپ کی آزمائش کے دن ہیں اس دوران رقم خرچ کرنے سے قبل اچھی طرح سوچ لیں۔ بہتر **لائحہ عمل** تیار کریں تاکہ آئندہ آنے والے مصیبت اور پریشانیوں سے بچا جاسکے کچھ سامان **چوری** ہونے کا خدشہ ہے۔ آپ بے احتیاطی نہ برتیں۔ کوئی بھی نیا **تنازعہ** کھڑا ہوسکتا ہے لہٰذا اپنے آپکو زیادہ سے زیادہ مصروف رکھیں۔ سفر کا پروگرام ہے تو شوق سے کریں

(26 تا 30) ان ایام میں قریبی عزیزوں پر **غلبہ** حاصل کرنے کیلئے یا کسی پنچایت میں فیصلہ حاصل کرنے کیلئے یا کسی شخص پر **مقدمہ** دائر کرنے کیلئے 08 اور 09 ستمبر اہم ہیں اس وقت آپ کا ستارہ ان معاملات میں **کامیابی** کا اشارہ دے رہا ہے۔ ایک بیمار عزیز یا دوست آپ کی توجہ کا طلبگار ہے آپ کو اس کی تیمارداری کیلئے جانا چاہئے۔ آپ کی لاپرواہی اسے دلی صدمہ دے سکتی ہے۔ کاروباری حالات بہتر رہیں گے۔ میرون رنگ مبارک ہے۔

اکتوبر (یکم تا 8) رواں ہفتہ میں ایک غلط فہمی کئی الجھنیں پیدا کردے گی۔ محبوب سے کئے گئے قول اقرار پر آپ پابند ہیں اس ہفتہ کسی بیماری میں مبتلا ہوسکتے ہیں آپ چاہتے ہیں کہ وہ شخص بھی آپ سے انتہاء کا اظہار محبت کرے لیکن ابھی اس کے لئے ایسا کرنا مشکل ہے۔ ایک بات کو گھنٹوں نہ سوچتے رہا کریں ایسا کرنے سے آپ اپنا ہی بلڈ پریشر ہائی کرلیتے ہیں۔ بالکل درمیانہ رویہ رکھیں اگر کسی کی بات سے دکھ پہنچا ہے تو اس کا اظہار کسی سے نہ کریں اور نہ ہی اس آگ میں خود اپنے طور پر جلتے رہیں غیر شادی شدہ افراد اس ہفتہ رشتہ ازدواج میں منسلک ہوسکتے ہیں مجموعی طور پر اس ہفتہ حالات تقریباً بہتر رہینگے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کے پہلے تین دن **تشویش ناک** ہیں آپ کو سخت احتیاط کی ضرورت ہے اس دوران کاروبار میں مزید روپیہ پیسہ نہ لگائیں اور نہ ہی کسی کو **رقم ادھار** دیں۔ گھریلو ماحول کو بہتر بنانے کی کوشش کریں اس ہفتہ میں آپ اپنے برج سے متعلق **صدقات** باقاعدگی سے ادا کریں۔

(17 تا 25) آپکو اس ہفتہ ایسے سخت حالات سے گزرنا پڑے گا جو کہ آپ کے خلاف توقع ہیں ایک شخص سے انتہائی دکھ اور رنج پہنچے گا آپ نے اس سے جو توقعات وابستہ کی ہوئی تھیں۔ درمیانی ہفتہ میں ایسی لڑائی شروع ہونے کا خدشہ ہے جس کا کوئی سر پیر نہ ہوگا اور پھر یہ **لڑائی شدت** اختیار کر سکتی ہے۔ اپنے آپ پر بھروسہ رکھیں **اعتماد** اور یقین کی فضاء قائم کریں ورنہ حالات آپ کے اعتبار سے باہر ہو جائیں گے اور پھر وہ محبت جس کو قائم کرنے میں آپ نے ایک وقت گزارا چند منٹوں میں ہی نفرت میں بدل سکتی ہے۔ اس ہفتہ **مالی نقصان** کا خدشہ ہے ذہنی طور پر آپ منتشر رہیں گے ایسا نہ سوچیں کہ سب مصیبتیں آپ ہی کیلئے ہیں۔
(26 تا 31) اچانک ایک ایسے شخص سے ملاقات ہو سکتی ہے جو کہ آپ کی زندگی کو بدل کر رکھ دے گا کچھ لوگ رشتہ ازدواج میں منسلک ہو جائیں گے اور کچھ سرطانی افراد کی منگنی طے پا جائیگی غرض اس ہفتہ تمام ہونے والی **دوستی محبت** اور نکاح کا انجام بہتر ہوگا لیکن 25 تا 30 اکتوبر آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتا ہے۔ گزشتہ بیان کی گئی دوستی، محبت یا **نکاح** ان تاریخوں میں انجام نہ دیں۔ اس ہفتہ کے باقی ایام آپ کیلئے بہتر ہیں ملازمین کا خاص خیال رکھیں۔
نومبر (یکم تا 8) آپ اپنے رویہ میں نرمی برتیں اور کوشش کریں کہ آپکی جانب سے کوئی ایسا سخت بیان نہ جاری ہو کہ آپ کیلئے بعد میں شرمندگی کا باعث بنیں تلخ کلامی معاملہ کو مزید **الجھا** سکتی ہے۔ خاموشی میں بہتری ہے۔ آپ چپ رہ کر بہت سے لوگوں کو ہرا سکتے ہیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے بہتر تاریخیں ہیں اس ہفتہ آپ کا لکی عدد 69 ہے۔ قسمت آزمائی میں کوئی حرج نہیں۔ جائیداد کا **تنازعہ** مل بیٹھ کر حل کر لیں تو بہتری ہے۔ بہت سے لوگ آپ کر کیچڑ اچھالنے کو تیار ہیں اپنے گردو پیش کے لوگوں پر نظر رکھیں۔ صحت کی خرابی خصوصاً معدہ درست کام نہ کریگا فوری علاج کروانا آپ کے حق میں بہتر ہوگا
(9 تا 16) ایک ایسا مسئلہ اس ہفتہ حل ہو جائیگا جو کہ گزشتہ کئی روز سے رکا ہوا تھا۔ 13 تا 16 نومبر محبوب یا دوستوں سے جدائی کا خطرہ ہے۔ ذرا سی غلطی بہت سی غلط فہمیاں پیدا کر سکتی ہیں۔ سنی سنائی باتوں پر دھیان نہ دیں اور جس سے شکایت ہے اس سے خود بات کرنے میں کوئی حرج نہیں۔ نومبر عدالتی معاملات کیلئے بہتر نہیں کوئی **پنچایتی فیصلہ یا مقدمہ** کا آغاز یا عزیز و اقارب سے کوئی تحریری معاہدہ ان ایام میں ہرگز نہ کریں ورنہ آپ اپنے لئے خود ہی پھندا تیار کر لیں۔
(17 تا 25) اس ہفتہ میں قریبی عزیز و اقارب سے **تعلقات بہتر** بنانے کی کوشش کریں۔ بات بات پر غصہ کا اظہار کرنا آپ کیلئے اچھا نہیں ہے ایک دیرینہ الجھا ہوا مسئلہ اس ہفتہ حل ہو جائیگا۔ **نئی جائیداد** کی خرید و فروخت کیلئے یہ ہفتہ اچھا ہے ایسے افراد جو **تعلیم** حاصل کر رہے ہیں اور ساتھ ہی جنس مخالف کی محبت میں مبتلا ہیں دونوں میں کامیابی حاصل ہوگی لیکن سیارہ عطارد جو کہ تعلیم سے منسلک ہے آپ کے زائچہ میں اچھی حالت میں موجود ہے۔ آپ کو ایسی زندگی گزارنی چاہیئے کہ جس میں آپ سر اٹھا کر جی سکیں اس ہفتہ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینا انتہائی بے وقوفی ثابت ہوگا۔
(26 تا 30) آپکے برج کا حاکم سیارہ قمر جب گرہن کے اثرات سے متاثر ہوتا ہے تو اپنی تمام تر **سعد قوتیں** کھو دیتا ہے ۔اس ہفتہ 30 نومبر کو برج جوزا میں قمری گرہن شروع ہو رہا ہے جس کے نحس اثرات کے تحت بھائیوں سے اختلافات بڑھ سکتے ہیں۔ گرہن کی نحوست سفری رکاوٹیں بھی پیدا کرتیں ہیں۔ سینہ اور سانس کے امراض کا بھی **انتہائی خطرہ** ہے گرہن کے آغاز سے قبل صدقہ خیرات کا خصوصی اہتمام کریں اور گرہن کے وقت میں استغفار و نماز خسوف ادا کریں تا کہ ممکنہ خطرات اور حادثات سے بچا جا سکے حاملہ خواتین بھی گرہن کے وقت محتاط رہیں کہ کسی بھی بڑے نقصان سے بچ سکیں۔
دسمبر (یکم تا 8) یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتا ہے لیکن شروع کی تاریخیں خوشخبری لا سکتی ہیں۔ 5 تا 8 دسمبر عزیز و اقارب کی جانب سے ایک اچھا پیغام دے گی اور رشتہ ازدواج سے منسلک کر دے گی لیکن آپ کسی غلط فہمی میں مبتلا نہ ہوں پھر بھی احتیاط برتنا ہوگی ایک قریبی عزیز کی جدائی کا خطرہ ہے۔ ایسے حالات بھی پیدا ہو سکتے ہیں جو کہ آپ کیلئے پریشانی کا باعث بنیں۔ اولاد کی جانب سے کسی نقصان کا خطرہ ہے دوران سفر احتیاط برتیں ورنہ کوئی بڑا نقصان ہو سکتا ہے ایک مخلص آپ ہی کے فائدہ کی بات کر رہا ہے۔ آپ کو اس سے مراسم قائم کر لینے چاہیئے ورنہ ایسا نہ کرنے میں نقصان آپ کا ہی ہے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ بگڑے ہوئے حالات بہتری کی طرف آجائیں گے۔ جنس مخالف میں سے ایسا ہمدرد اور مخلص دوست ملے گا کہ جو آپ کی توقعات پر پورا اترے گا اگر یہ دوستی دوستی ہی رہے تو اس میں زیادہ بہتری ہے۔ آپ اس دوستی کا **ناجائز** فائدہ ہرگز نہ اٹھائیں ورنہ سانپ پھنکارتے کے علاوہ آپ کو ڈس بھی سکتا ہے۔ معمولی دشمن کو بھی معمولی نہ سمجھیں۔ ایسے حضرات جن کا پیشہ تجارت ہے انکو اس ہفتہ کافی فائدہ ہونے کا امکان ہے۔ دوران سفر احتیاط برتیں۔
(17 تا 25) اس ہفتہ میں آپکو سینہ اور معدہ کے امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ ذرا چھوٹی بیماری کو معمولی نہ سمجھیں یہی مرض نیا مسئلہ کھڑا کر سکتی ہے۔ ایک بدنامی آپ کے آن کھڑی ہوگی اور آپ کو **نا کردہ گناہ** کی سزا بھگتنی پڑے گی طیش میں آنے والے الجھاؤ پیدا ہو سکتے ہیں بہتر ہے کہ معاملہ کو نہایت خوبصورتی سے حل کر لیا جائے۔ دوسروں کی لڑائی میں خود کو نہ ڈالیں۔ آپ کو اسی شخص سے پہلے بھی ایک نقصان پہنچ چکا ہے۔ غلط بیانی سے آپ کو نقصان پہنچ رہا ہے۔
(26 تا 31) اگر اس ہفتہ آپ نے احتیاط نہ کی تو **ذرا سی غلطی** بڑا نقصان دے سکتی ہے۔ ان دنوں آپکی طبیعت میں انتہائی نرمی آسکتی ہے قابل اعتبار دوستوں سے اہم معاملات میں اس ہفتہ مشورہ کیا جا سکتا ہے بشرطیکہ آپ بھی اس وہم کو اپنے دل سے نکال دیں۔ آمدنی بڑھانے کے مواقع ملیں گے نیا کاروبار شروع کرنے کیلئے یہ ہفتہ نیک ثابت ہوگا ایسے افراد جو کہ بیرون ملک کاروبار کرنے یا تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے سفر کے خواہشمند ہیں اس ہفتہ کوشش کر سکتے ہیں۔

# LEO اسد

تاریخ پیدائش:۔ 24 جولائی تا 23 اگست | نام کا سر حرف:۔ م، ٹ | موافق دن:۔ اتوار | حاکم سیارہ:۔ شمس



خاصیت:۔ مہربان، بے غرض، حق پسند

امراض:۔ مرگی، ریڑھ کی ہڈی کے امراض، درد شانہ، تپ

نائس خصلت:۔ مشتعل، جلد باز، خود فہمی میں مبتلا ہونے والا

موافق عدد:۔ 1

موافق پتھر:۔ ہیرا، الماس

موافق رنگ:۔ گولڈن، نارنجی، پیلا، آتشی گلابی

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ انتہائی محتاط رہنا ہوگا اگر یہ محتاط انداز آپ آئندہ مزید ایک ہفتہ تک رکھیں تو فائدہ حاصل ہوگا ایک بڑی پریشانی یا مالی نقصان بھی درپیش آسکتا ہے۔ **مالی لین دین** میں کسی پر بھروسہ نہ کریں دھوکہ مل سکتا ہے۔ فی الوقت حالات بہتر نہیں۔ لوح شرف شمس کا آپ کے پاس ہونا اس **پریشانی** سے بچنے کی دلیل ہے یہ لوح ادارہ سے منگوا سکتے ہیں۔ سال کے آغاز میں **گردشی حالات** کی وجہ آپ کے سیارہ کا درجہ حضیض پر ہونا ہے۔

(9 تا 16) **علم و عقل** کا حاکم سیارہ عطارد قران شمس کی نظر قائم کیئے ہوئے ہے۔ یہ وقت آپ کیلئے بہتر ثابت ہوسکتا ہے خود غرض لوگوں کو اپنے قریب نہ آنے دیں ایسے لوگ آپ کے قریب جمع ہونا شروع ہو جائیں گے۔ بہتر **لائحہ عمل** تیار کر کے آئندہ کی پریشانیوں سے سنبھال سکتے ہیں۔ **عدالتی** کاموں میں احتیاط کی ضرورت ہے بہتر ہے کہ نہایت احتیاط سے کام لیں اسی دوران مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں شمس قران زحل کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرت ہو رہے ہیں۔ ان ایام میں ایسا کوئی قدم ہی نہ اٹھائیں کہ آپ کو بعد میں **پریشانی** کا سفر کرنا پڑے گا۔ ان ایام میں آپ کا سیارہ توازن میں نہیں اس دوران کسی بزرگ سے بھی فائدہ ہوسکتا ہے۔ یہ نظر ایک نقصان کی جانب اشارہ کرتی ہے۔ یہ نحس ترین وقت ہے کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے خوب سوچ سمجھ کر لیں مالی نقصان کو اندیشہ ہے ان ایام میں چوری بھی ہوسکتی ہے۔ گھر سے باہر جانے سے قبل اپنی قیمتی اشیاء کو سنبھال کر رکھیں۔ شراکت داری سے فائدہ ہوگا۔ مالی معاملات خود اپنے ہاتھ میں رکھیں۔ لاپرواہی مالی نقصان دے سکتی ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ آپ کے لئے موسم کے اثرات سے بچنا ضروری ہوگا۔ سیر و سیاحت کے شوق کی تکمیل کر سکیں گے۔ دوسرے افراد کے تعاون سے کام بہتر طور پر انجام پائیں گے۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا اور غیر سماجی سرگرمیوں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں آپ کو دوسرے افراد کے ساتھ مل کر کاروبار کرنے میں منافع حاصل ہوگا۔ مجموعی طور پر آپ کا یہ ہفتہ کاروباری لحاظ سے سود مند اور منافع بخش ثابت ہوگا۔ اس ہفتہ کی یکم کو آپ کی مصروفیات میں اضافہ ہوگا اہم امور کی انجام دہی کر سکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی ماحول سے فائدہ حاصل کرنے کے مواقع ملیں گے۔

**فروری** (یکم تا 8) بچوں کے معاملات **توجہ طلب** ہونگے کاروباری اور قانونی معاملات آپ کو مشکلات میں اضافہ کریں گے اختلافات میں پڑنے سے گریز کریں شریک حیات کا تعاون حاصل رہے گا۔ **شادی شدہ** افراد کے لئے یہ ہفتہ خاص احتیاط طلب ہوگا۔ تقریبات میں شرکت کے مواقع ملیں گے دوسروں سے وابستہ خواہشات کی تکمیل ہوسکے گی 5,6 تاریخ کو کاروبار میں منافع حاصل ہوگا۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا دوران سفر صحت کی طرف سے لاپرواہی پریشانی کا سبب بن سکتی ہے اور دوسروں پر بے جا اعتماد سے بھی حتی الامکان گریز کریں۔

(9 تا 16) ان ایام میں شکوک و شبہات سے خانگی امور میں ناچاقی کی فضا پیدا ہوگی۔ لہٰذا فضول اور بے معنی قسم کی باتوں پر بالکل دھیان نہ دیں تاکہ پریشانی سے دوچار نہ ہونا پڑے۔ اور عزیز و اقارب کی طرف سے پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ اس ہفتہ فضول خرچی نہ کریں۔ 11 تاریخ رومانس کیلئے بہتر رہیں گی۔ بعض افراد آپ کے لئے پریشانی کا باعث بنیں گے۔ **سیر و تفریح** کے پروگرام بنا سکیں گے اور **ذہنی پریشانی** دور کرنے کیلئے ویسے بھی آپ کو کسی **پر سکون ماحول** میں چند دن رہنا چاہئے۔ اس ہفتہ کی 14,15 کو کاروباری اور سرمایہ کے منصوبہ پر عمل کر سکیں گے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے تحت اچانک مالی فائدہ ہونے کا قوی امکان ہے مخالفین کی طرف سے صلح کا پیغام آسکتا ہے غصہ میں کمی آئیگی کاروباری حالات پہلے کی نسبت کافی حد تک بہتر ہو جائینگے۔ اپنی **دلی خواہشات** کا احترام کریں۔ آنکھیں بند کر کے سب کچھ دیکھتے نہ رہیں جب تک آپ خود عملی طور پر نہ کریں گے حالات میں بہتری نہ آئیگی غصہ کرنے سے پرہیز کریں۔ چند معتبر شخصیات کو معاملہ کی حقیقت بتا کر اعتبار میں لے سکتے ہیں۔ مسائل حل ہوتے نظر آرہے ہیں۔ ان ایام میں دور دراز سے کوئی اطلاع سن سکیں گے شریک حیات کا تعاون اور ہمدردیاں آپ کے ساتھ رہیں گی۔

(26 تا 29) ان ایام میں عطارد قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے جس کے قوی اثرات 26 تا 29 فروری ظاہر ہونگے۔ مقدمہ میں فتح ہوگی۔ جواں عمر کے لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔ خصوصاً اگر آپ کی اولاد جوان ہے تو اہم امور میں اس سے ضرور مشورہ کریں۔ ذہنی دباؤ بھی ہوسکتا ہے پریشانی کو اپنے سے دور رکھیں۔ اور خانگی امور میں خوشگواری رہے گی۔ والدین کی صحت جسمانی احتیاط طلب اور توجہ طلب ہوگی۔ مستقبل کے لیے منصوبہ بندی کر سکیں گے۔

**مارچ** (یکم تا 8) قانونی معاملات توجہ طلب رہیں گے۔ شراکت کے کاروبار کی ابتداء کر سکیں گے۔ اس ہفتہ کسی اہم سماجی تقریب میں حصہ لے سکیں گے۔ اس ہفتہ کی 07 تاریخ کو آپ کو دستوں کے عدم اعتماد کی وجہ سے نقصان اٹھانا پڑے گا اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا اہم فیصلہ کرتے وقت محتاط رہیں۔ ان ایام آپ شراکتی امور باہمی مفاد کے سلسلے میں سرگرمیوں میں اضافہ کریں گے اگرچہ فریقین کے مابین کھچاؤ رہے گا۔ لیکن معاملات طے پائیں گے۔
(9 تا 16) اس ہفتہ شمس تسدیس مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت انعامی اسکیموں میں فائدہ ہوگا اور مفت کی دولت ملنے کا بھی امکان ہے۔ **وراثتی جائیداد** میں تقسیم ہو سکے گی۔ شیئرز کے کام میں فائدہ حاصل ہوگا۔ کاروباری غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند ثابت ہوگا۔ یہ ایام آپ کو اس قابل بنا دیں گے کہ نئے خیالات اور اسکیموں کو بہترین طریقے پر استعمال کر سکیں۔ اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ مقصد کی تکمیل ہو سکتی ہے اعتبار کرنا اچھی عادت ہے مگر اعتماد نہ کرنا اس سے اچھی عادت ہے۔ اس ہفتہ عزیز و اقارب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ سفر کے دوران احتیاط کریں۔
(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 17 تا 20 مارچ رہیں گے اس نظر کے تحت کاروباری معاملات بہتری کی طرف آئیں گے اور **مخالفین** پر با آسانی غلبہ حاصل کر سکتے ہیں۔ والدین سے ناراضگی بھی ختم ہو سکتی ہے بزرگوں کو منانے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ کم عمر افراد کو والدین اور بزرگ رشتہ داروں سے فائدہ ملے گا۔ خوشخبری ملنے کی اُمید ہے۔ اس ہفتہ مالی فائد زیادہ متوقع ہے۔
(26 تا 31) توقعات پوری نہ ہو سکیں تو ضرورتوں کے پورا کرنے کے لئے دوسرے ذرائع آزمائے جائیں لیکن اب جو موقع ہاتھ سے جا چکا ہے۔ اس کو دوبارہ حاصل کرنے میں اپنی قوتیں صرف نہ کریں ایسا کرنا بے سود ہے۔ اس ہفتہ دوسروں سے تعلقات کے سلسلہ میں سیاسے کام دے گی ایسا کرنے کی صورت میں وہ آپ کی مخالفت کرنے کی بجائے **تعاون** سے پیش آئیں گے۔ اہم پیشہ حضرات اور ساتھیوں سے اختلاف رہنے کا اندیشہ ہے محتاط رہیں۔

**اپریل** (یکم تا 8) اس ہفتہ کے آخر میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ شمس درجہ شرف سے گزر رہا ہے جو کہ **سعد حالت** میں ہوگا۔ وہ افراد جو کہ عزت مال و دولت کے خواہشمند ہوں تو اس نادر وقت سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔ اپنے لئے نگینہ یا **لوح شرف شمس** خاص طور سے تیار کروائیں۔ جس کی برکت سے بہت سی خواہشات کی تکمیل ہو سکتی ہے یاد رکھیں کہ یہ نایاب وقت دوبارہ 1 سال بعد آئیگا۔ بزرگوں کا **تعاون** آپ کیلئے فائدہ مند اور مفید ہوگا۔
(9 تا 16) شمس تربیع مشتری 11 تا 15 اپریل نحس ایام ہیں۔ رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں نقصان دے سکتا ہے۔ کچھ افراد کی منگنی یا شادی کی امید کی جاسکتی ہے جو کہ ان کے لئے مبارک ثابت ہوگی۔ کسی اوزار سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ مریخ آپ کے خانہ نقصان پر قابض ہے یہ احتیاط کے دن ہیں۔ کوئی بھی لاپرواہی نہ کرے۔ اس ہفتہ کاروباری نقصان ممکن ہے اگر آپ اس ہفتہ کے پہلے دنوں میں کاروباری معاملات میں رقم لگا سکتے ہیں تو آپ کو نقصان ہو سکتا ہے۔ نئے کاروبار کے آغاز کے لئے مناسب ایام نہیں۔
(17 تا 25) 19 تا 24 اپریل ان ایام کے دوران قائم ہونے والی شمس تربیع زحل ان سیارگان کے منفی اثرات ظاہر کریگی نقصان کا اندیشہ ہے۔ ذہن کو اس ہفتہ اچانک **صدمہ** یا جھٹکا پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ جس کی آپ نے **کبھی توقع** نہ کی تھی۔ اس وجہ سے ذہنی اور جسمانی صحت بہتر نہ رہے گی اور کاروباری حالات کمزور ہو سکتے ہیں اپنے ماتحت افراد پر زیادہ اعتبار نہ کریں۔ آپ جو **سوچ** رہے ہیں وہ دشمنوں پر غالب رہنے کیلئے کوئی اچھا طریقہ نہیں ہے۔
(26 تا 30) اس ہفتہ کی 28 کے بعد غیر یقینی حالات سدھر جانے کا امکان ہے باہمی مفاد کے امور بخیر و خوبی طے پائیں گے اسی موقع پر آپ ذاتی اور شراکتی امور کے طے پائے جاسکیں گے کہ کس مقام پر ہیں اور آپ نے کیا کرنا ہے۔ ان ایام میں کسی عزیز یا دوست کی جانب سے تحفہ ملنے کی امید ہے۔ شریک کار کی طرف سے پریشانی کا سبب ضرورت سے زیادہ اور بے جا اعتماد نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ گھریلو آلام آرائش و تزئین کے موقع بھی ملیں گے۔ کسی بچھڑتے ہوئے دوست کی طرف سے **خط و کتابت** ہوگی جو خوشی کا باعث ہوگی۔ گذشتہ کئے گئے کام سے فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔

**مئی** (یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 06 تا 02 مئی ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں اپنی **صحت** کا خاص خیال رکھیں۔ مفت کی دولت ملنے کا امکان ہے۔ **گھریلو ماحول** بھی خاصا خوشگوار ہوگا۔ **طالب علم** کو اپنی پڑھائی پر دھیان دینا ہوگا۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے ہو سکے گی۔ اور بعض حضرات کی **منگنی** ہونے کی امید ہے۔ بے اولاد حضرات اولاد کی خوشخبری سن سکیں گے۔
(9 تا 16) اخراجات کرنے سے پہلے سوچ بچار سے کام اپنا اچھا رہے گا۔ طالب علم اپنی تعلیمی کمی دور کرنے کے لئے توجہ دیں تو کامیابی حاصل کر سکیں گے شریک سفر کی صحت جسمانی کا خاص خیال رکھیں۔ اس ہفتہ کی 00 تاریخ کو آنے والی مشکلات پر آپ اپنی خود اعتمادی کی وجہ سے قابو پاسکیں گے۔ خریداری کی طرف رجحان بڑھے گا۔ ملازمت پیشہ افراد کو ماتحت عملہ کا تعاون حاصل رہے گا۔ افسران بالا سے تعاون کریں اور فرائض منصبی کی بجا آوری میں کوتاہی نہ برتیں۔ ورنہ نوکری کی طرف پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شریک حیات کا تعاون حاصل رہے گا۔ مہمانوں کی آمد و رفت رہے گی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات مکمل طور پر اس ہفتہ رہیں گے۔ مالی اسکیموں میں حصہ لینے کے لیے مناسب وقت ہے۔ کہیں سے مفت کی دولت بھی مل سکتی ہے۔ لیکن **کاروبار پر توجہ** دینے سے مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔ لکی عدد 3,9 ہے۔ یاد رکھیں اس ہفتہ اگر آپ نے کسی کو ادھار رقم دی تو ہرگز واپس نہ ملے گی بلکہ تعلقات خراب ہوجائیں گے۔ خواتین اپنے لئے ڈائمنڈ یا گولڈن جیولری خرید سکیں گی۔ سیارہ شمس اسد کا حاکم ہے زہرہ سے نظر قران قائم کر رہا ہے اس ہفتہ محبوب سے ملاقات فائدہ مند رہیگی اپنے راز کی بات اور ملاقات کسی دوسرے کو نہ بتائیں۔

(26 تا 31) مستقبل میں آپ کی حماقت بدنامی کا سبب بن سکتی ہے۔ ایسے افراد جو کہ شریک حیات سے بے حد محبت کرتے ہے اس ہفتہ گولڈ کی جیولری تحفتاً دینے سے بہت سے معاملات بہتری کی طرف آسکتے ہیں۔ اور یہ اپنے طریق کار سے ہی چمٹے رہیں اس ہفتہ میں **غم و غصہ** پر قابو پانے کی اشد ضرورت ہے دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت **جذبات** کا مظاہرہ بنتے کاموں میں رکاوٹ کا باعث بن سکتا ہے۔ ان ایام میں صحت جسمانی پر خرابی کا احتمال ہے نقل وحمل کی وجہ سے علالت طویل ہوسکتی ہے۔ اس ماہ کا **لکی عدد 57** ہے۔ اہل خانہ سے متعلقہ امور حسب منشاء انجام پذیر ہونگے۔

**جون** (یکم تا 8) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ شمس، زہرہ سے نظر قران قائم کر رہا ہے اس کے مالی امور بہتر ہونگے کاروباری حضرات فائدہ اُٹھا سکیں گے وہ افراد جن کا شوبز سے یا عوام سے تعلق ہے مثلاً ڈاکٹر، وکیل یا دوکاندار حضرات اس ہفتہ اپنی آمدنی میں کا طر خواہ اضافہ کر سکیں گے وہ خواتین جن کا تعلق برج ثور سے ہے اپنے لئے ڈائمنڈ یا گولڈن جیولری خرید سکیں گی۔ اپنے اخراجات کو کنٹرول کرتے ہوئے آئندہ کی بہتری کیلئے اقدامات کریں۔

(9 تا 16) مطلوبہ اولاد ہوگی اولاد کے بہتری کے سامان ہوں گے سکون ہوگا البتہ زمین وجائیداد سے متعلقہ معاملات حسب منشا طے ہونگے۔ اس سلسلے میں قانونی چارہ جوئی سے گریز کریں۔ مخالفین سے محتاط رہیں۔ **قرضدار کا قرضہ** صالح نیت کے تحت بھی ادا نہ ہوسکے گا اور نہ ہی قرض خواہ اپنے مقروض سے کچھ وصول کر سکے گا۔ غیر شادی شدہ حضرات کی دلی تمنا پوری ہوگی حسب منشاء محبوب سے شادی کرنے سے **کامیابی** حاصل ہوگی۔ اندرون خانہ ہر طرح سے خیر وعافیت ہے۔ اس ہفتہ کی 10,3 تاریخیں نحس ہیں۔ اور 16, تاریخ سعد ہے۔ آپ کیلئے کوئی معدنی نگینہ پہننا بہتر اور مفید رہے گا۔

(17 تا 25) سیارہ شمس جسے بادشاہ فلک بھی کہا جاتا ہے 21 جون کو نحس ترین حالت گرہن سے گزر رہا ہے اس دوران یہ اپنی تمام سعد قوتوں کو نحس کر دیتا ہے برج سرطان میں قائم ہونے والا یہ گرہن نحس ترین ثابت ہوگا۔ گرہن کے آغاز سے قبل 2 رکعت نماز نفل کسوف ادا کریں۔ پرندوں کو اُنکی خوراک ڈالیں۔ اپنے نام کا **اسم اعظم** ورد کرتے رہیں لوح شرف شمس قبل از وقت ادارہ سے بنوا کر اپنے پاس رکھیں تا کہ گرہن کی نحوست اور دیگر شمسی نحس نظرات سے بچا جاسکے۔

(26 تا 30) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 27 تا 30 جون ظاہر ہونگے۔ جس کے اثرات کی وجہ سے مقدمہ میں **کامیابی** ہوگی کاروبار میں ترقی ہوگی **ذرائع آمدن** بڑھیگا۔ عزیز واقارب سے فائدہ ہوگا۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا **صدقہ** دیں اور اپنے بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔ **شراکتی امور** میں محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ دیگر پیشہ وارانہ فرائض کی بجا آوری بھی بڑے فائدہ کی امید رکھیں۔

**جولائی** (یکم تا 8) شمس عزت، مال اور دولت کا حاکم سیارہ شمس جو کہ آپ کے برج کا مالک ہے آئندہ ہفتہ سعد اوجی درجات سے گزر رہا ہے۔ جس کے ثمرات ابھی سے ملنا شروع ہو چکے ہیں۔ خاص اوقات میں **مالی معاملات** کی درستگی کیلئے لوح یا نگینہ اوج شمس پاس رکھنا آپ کیلئے سعادت کا باعث ہوسکتا ہے۔ یہ روحانی تبرکات ادارہ سے منگوا سکتے ہیں۔ مقدمہ میں کامیابی' پنچایتی فیصلے آپکے حق میں ہونگے۔ پیچیدہ امراض سے نجات' الیکٹرونکس کی اشیاء' زمین کی خریداری کر سکتے ہیں۔ تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔ عزیز واقارب سے فائدہ ہوگا۔ بہتر ہے کہ اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ دیں اور بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔ کاروباری پوزیشن مستحکم کر سکیں گے۔ کاروباری اغراض کے تحت کیا جانے والا سفر حصول مقاصد کا باعث ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ آپ کا شمس سیارہ مشتری سے نظر مقابلہ قائم کر رہا ہے یہ نحس نظر ہے جس کے اثرات تیزی سے ظاہر ہونگے انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔ جو شخص قابل عزت ہے اُسے عزت دیں شیر ز کی خرید وفرخت کیلئے اچھا وقت نہیں ہے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ سفر میں رکاوٹیں پیش آسکتی ہیں۔ بزرگوں سے مشورہ لازمی کریں۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 59 ہے۔ بغیر پڑھے کسی دستاویز پر دستخط نہ کریں۔ کسی قریبی عزیز سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ بہت سی باتوں میں احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے غیر محتاط رویہ کئی مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ کچھ لوگ آپکو بھڑ کا کر اپنا مفاد حاصل کرنا چاہتیں ہیں لیکن آپ کو ہوش وحواس میں رہ کر تمام فیصلے انجام دینے ہیں۔ بلی کو دیکھ کر آنکھیں بند کرنے سے خطرہ نہیں ٹلے گا۔ ان ایام میں دور دراز کا سفر آپ کیلئے نقصان کا باعث ہوسکتا ہے ان دنوں احتیاط کریں انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ کے آخری ہفتہ میں معاملات عشق وحسن روان چڑھیں گے۔ محبوب سے توقعات پوری ہونگی لیکن اس میدان کے لئے کھلاڑی ناکام ہونگے۔ آپ کے لئے کوئی گہرے رنگ کا معدنی نگینہ پہننا بہتر اور مفید رہے گا۔ زیادتی نقل وحرکت سے گریز کریں اور غذائی پرہیز کریں اندرون خانہ ہر طرح سے خیر وعافیت رہے گی۔ اس ہفتہ ایک جگہ سے معقول رقم ہاتھ آئے گی۔ جس کو آپ اپنے کاروبار میں لگا کر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ فائدہ کم اور نقصان زیادہ ہوتا ہے۔

اگست (یکم تا 8) اس ہفتہ سیارگان قدرے سعد حالات میں ہیں لہذا آپ کا یہ ہفتہ ملے جلے حالات میں بسر ہوگا۔ بعض حضرات عشق معشوقی کے چکر میں پڑ جائیں گے۔ آپکا یہ ہفتہ **قدرے کمزور** ہی بسر ہوگا۔ گھریلو امور کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی۔ الجھے مسائل کو سلجھایا جائے گا۔ اس ہفتہ کی 7,8 تاریخیں احتیاط طلب ہیں آپ کیلئے سرخ رنگ کو کوئی معدنی نگینہ پہننا بہتر اور مفید رہے گا۔ ان دنوں میں کی گئی شادی زندگی پر گہرا اثر مرتب کریگی جبکہ شادی شدہ افراد کی علیحدگی کا امکان ہے یا اس تعلق میں شدید اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ اسدی افراد کو چاہیے لوح شرف زہرہ ادارہ سے بنوا کر اپنے پاس ضرور رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کی اہم نظر شمس تثلیث مریخ کی سعد نظر اشارہ دے رہی ہے ان ایام میں جن افراد سے بگڑی ہوئی ہے اُن سے **صلح کا امکان** ہے۔ کاروبار لحاظ سے بھی یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔ والدین کے ساتھ ادب سے پیش آئیں **تلخ کلامی** سے گریز کریں۔ قرض دینے لینے کیلئے مناسب وقت نہیں ہے۔ **مشترکہ مفاد** کے پروگراموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذبات پر قابو پانا ایک لازمی امر ہوگا ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی سخت احتیاط کی طالب ہوگی۔ نیا کاروبار شروع کرنے کیلئے بہترین ایام ہیں۔

(17 تا 25) غیر موافق نظرات کے تحت مشترکہ مالیات، انشورنس، ٹیکس اور ترکہ وغیرہ کی وجہ سے اختلافات یا مقدمہ بازی لاسکتا ہے۔ یہ اوقات خاص کر 18 سے 22 تک کے ہوں گے اس دوران معاملات کے متعلق اقدامات کرنے کا ثمر آور ثابت ہونگے۔ ان ایام میں سوچنے سمجھنے کی صلاحیتوں میں اضافہ ہوگا۔ **بیرون ملک سفر** اور کاروبار کے مواقع ملیں گے۔ یورانس کے مثبت اثرات سے تعاون کریں تو یہ سیارہ اندھیرے سے نکال کر روشنی میں لے آئے گا۔ خواہ مخواہ **بدنامی** اور بے عزتی ہوتی لہذا ان چکروں سے باز رہیں آپ کی اپنی **صحت خراب** رہنے کا احتمال ہے ہر ممکن احتیاط کریں۔

(26 تا 31) ان ایام میں سیارگان کچھ سعد حالات میں ہیں لہذا آپ کا یہ ہفتہ بہتر ہی گزرے گا۔ 29 تاریخ کے بعد طبیعت غم و غصہ پر قابو پانے کی اشد ضرورت ہے۔ زائچہ کے سیارگان قدرے سعی حالات ہیں لہذا آپ کا یہ ہفتہ بہترین بسر ہوگا۔ خفیہ امور کی انجام دہی انجام کی ہے کوئی غلط قدم نقصان دہ ثابت ہوسکتا۔ دوسروں سے مخالفت کا اندیشہ ہے احتیاط سے قدم اٹھائیں۔ کاروباری امور کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی ترقی وسیع کوششیں کامیاب ثابت ہونگی۔

ستمبر (یکم تا 8) دوسروں کو شریک کار کر لینا بھی بہتر ہوگا۔ اس ہفتے کی 22 تاریخ کے بعد باحیثیت حضرات سے وابستہ توقعات پوری ہونگی۔ ان کی **امداد تعاون** کے زیر غور پروگراموں کی تکمیل ہوگی کاروباری اغراض کے تحت اگر سفر کی ضرورت پیش آئے تو سفر بہتر رہے گا کسی گھریلو **خوشی** کا بھی ہونا پایا جاتا ہے۔ حکام بالا سے تعاون کا حصول ذاتی کوششوں پر منحصر ہے اندرون ملک اور بیرون ملک سفر مادی لحاظ سے کامیاب ثابت ہوگا مختلف قسم کے معاملات حسب منشاء طے ہو جائیں گے **ادھورے کاموں** کی تکمیل ہوگی، مشترکہ مفادات کے پروگراموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے یہ نظر زبردست مالی فائدہ لائے گی کیونکہ شمس مال و دولت پر حکومت کرتا ہے۔ چنانچہ کچھ افراد کو انعامی اسکیموں میں کامیابی کاروباری فائدہ اور تجارت میں زبردست مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ لکی عدد 13,31 ہے۔ مالی فائدے حاصل کرنے کیلئے اس نایاب وقت میں **لوح حصول مال و دولت** بنوا کر اپنے پاس رکھیں۔ یہ لوح ادارہ سے حاصل کر سکتے ہیں۔ برج اسد سے متعلقہ وہ افراد جنہوں نے ابھی اپنے مستقبل کا انتخاب نہیں کیا ہے ان کے لیے حالات خود بخود ایسا رخ اختیار کر لیں گے جو ان کے لئے موافق ثابت ہونگے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ جائیں خوش امیدی، وسعت اور خوش بختی آئیگی لیکن اس کے ساتھ ساتھ ایک قسم کی بے چینی پیدا ہوگی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ وقت جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ کاروباری فائدہ اور کامیابی اور مالی اقبال مندی حاصل ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کی آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ خواتین سے متعلقہ امور میں مدد حاصل ہوگی لیکن بہت احتیاط کی ضرورت ہے

(26 تا 30) شریک کار سے معاملات طے کرتے وقت محتاط روی کو لحوظ رکھیں۔ ماتحت حضرات اور حکام بالا کا تعاون شامل حال رہے گا۔ عہدہ اور مرتبہ میں حصول کی کوشش کامیاب ثابت ہوگی۔ زمین و جائیداد اور وراثت سے متعلقہ مسائل بھی حسب منشاء طے پائیں گے البتہ شریک حیات کی صحت بگڑنے کا اندیشہ پایا جاتا ہے۔ ہر ممکن احتیاط لازم ہے۔ اس ہفتہ زائچہ میں فائدہ کم نقصان زیادہ ہے۔ اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو جان لیں ہر فیصلہ آپ کے خلاف ہوگا۔

اکتوبر (یکم تا 8) یہ ہفتہ اس لئے بھی اہم ہے کہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ شمس ہبوطی درجات سے گزر رہا ہے۔ یہ نحس وقت ہے جو کہ آپ کو **کمزور** کر رہا ہے اس ہفتہ انتہائی محتاط رہنا ہوگا۔ بڑی **پریشانی یا مالی نقصان** بھی درپیش آسکتا ہے۔ مالی لین دین میں کسی پر بھروسہ نہ کریں دھوکہ مل سکتا ہے۔ فی الوقت حالات بہتر نہیں۔ لوح شرف شمس کا آپ کے پاس ہونا اس پریشانی سے بچنے کا رستہ ہے یہ لوح ادارہ سے منگوا سکتے ہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں نحس نظر مشتری شمس مقابلہ قائم ہے شیئرز اور **قیمتی اشیاء** کی خرید و فروخت نقصان دے سکتی ہے میں دل و جگر کے امراض بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور وہ افراد جو متعلقہ امراض میں مبتلا ہیں مذکورہ مرض شدت اختیار کر سکتا ہے۔ اچھے **معالج** سے رابطہ کریں اپنے برج سے متعلق صدقہ ضرور دیں اگر آپ کے پاس **لوح شمس اور لوح مشتری** ہے تو اس قسم کی نظرات آپ کیلئے زیادہ نقصان دے، ثابت نہ ہوگی۔

(17 تا 25) ان ایام میں نقصان بے اعتباری، ناپسندیدگی اور تمام قسم کی کمزوریاں ناکامی آنے کا خدشہ ہے انہیں پاس بھٹکنے نہ دیں۔ یہ نحس ایام ہیں ممکن ہے کہ کوئی **حادثہ** رونما ہو جائے بے احتیاطی برا انجام دے سکتی ہے۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ غصہ کو قابو میں رکھیں۔ چرب زبانی سے گریز کریں۔ ان ایام کے دوران قائم ہونے والی شمس زحل تربیع ان سیارگان کے منفی اثرات ظاہر کریگی جلد بازی سے مالی نقصان متوقع ہے۔ آپ احساس کمتری سے باہر آئیں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں کاروباری حالات قدرے بہتر رہینگے لیکن اخراجات میں مسلسل اضافہ ہوتا رہیگا۔ **ازدواجی معاملات** میں بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے۔ صبر و تحمل سے کام لینا ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان دے ہو سکتی ہے قوت فیصلہ کو مضبوط رکھیں۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ ایک قسم کی بے چینی پیدا ہوگی۔ سیاروں کی **نحوست** میں اضافہ ہو سکتا ہے اپنے برج کے مطابق اپنا صدقہ لازمی دیں۔

نومبر (یکم تا 8) اس وقت کی تبدیلیوں کو مدنظر رکھیں ان اوقات میں اگر کوئی تبدیلی ہوئی تو وہ غیر متوقع ہوگی اور طبع کے موافق نہ ہوگی۔ اس دوران سفر ہرگز نہ کریں کیونکہ حادثات کا اندیشہ ہوگا۔ **تخلیقی** اور آرٹسٹک دوستوں کی مدد اور تعاون سے آپ کی زندگی اور شخصیت کو فائدہ پہنچے گا۔ لیکن زیادہ عجیب و غریب عقیدہ اور خبطی قسم کے ملنے جلنے والے دھوکے باز ثابت ہونگے اگر دھوکے باز ثابت نہ ہونگے تو کم از کم ناقابل اعتبار ضرور ثابت ہونگے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ شمس تسدیس مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں انعامی اسکیموں میں کامیابی ہوگی۔ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے قیمتی اشیاء کی خریداری کر سکتے ہیں۔ کاروباری ترقی ہوگی مالی فائدہ ممکن ہے۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کاروباری مالی معاملات کے لحاظ سے یہ ہفتہ موافق ثابت ہو سکتا ہے۔ جس سے غیر متوقع فائدے کی نشاندہی ہو رہی ہے اس کے علاوہ مالی معاملات طے کرنے یا موجودہ کاروباری اور مالی سرگرمیوں کو وسعت دینے یا نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے موافق وقت ہے۔ یہ وقت کاروباری سرگرمیوں اور آمدنی میں اضافہ کرنے والی سرگرمیوں کے لئے موافق ہوگا۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات 17 تا 22 نومبر رہیں گے اس نظر کے تحت آپکو محسوس ہوگا کہ جیسے آپ کی قوت میں اضافہ ہوا ہے پہلے سے بہتر محسوس کریں گے زیادہ ٹھنڈی اشیاء اور ٹھنڈے پانی سے پرہیز کریں آنتوں یا **سینے کے امراض** بڑھ سکتے ہیں۔ آپ کی کچھ خواہشات پوری ہو جانے کے امکانات ہیں۔ امکان ہے کہ ایسا بالکل اچانک ہوگا معاملات میں مددگار اور معاون ثابت ہوگا۔

(26 تا 30) اپنے جملہ اہم معاملات میں **حوصلہ افزائی** نتائج حاصل کرنے کے لئے انہی اوقات میں انجام دیں۔ سفر، تعلیم اور ادراک اور نصیب جیسے **معاملات** پر دباؤ ڈالے گا۔ ہر قسم کی تخلیقی سرگرمیوں اور فلسفیانہ نظریات سے بخوبی آگاہ ہونے کا وقت ہے۔ انعامی سکیموں میں روپیہ لگایا **فائدہ** دے گا البتہ کاروبار میں قریب کا امکان ہے۔ اس برج سے وہ متعلقہ افراد جنہوں نے ابھی کیریئر کا انتخاب نہیں کیا ہے ان کے لیے حالات خود بخود ایسا رخ اختیار کرلیں گے جو ان کے لئے موافق ثابت ہونگے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ جائیں خوش امیدی، وسعت اور خوش بختی آئیگی۔

دسمبر (یکم تا 8) وہ افراد جو یہ محسوس کریں کہ زندگی یا شخصیت کے کسی پہلو کو بہتر بنانے کی ضرورت ہے تو اب وقت آ گیا ہے کہ اس سلسلے میں مثبت قدم اٹھائیں۔ نئی جگہیں دیکھنے، سفر اور تعلیم کے ذریعے **معلومات** میں اضافہ کرنا چاہیں گے۔ آپ میں وسعت نظر پیدا ہوگی۔ آئندہ کے بارے میں سوچنے اور ذہن کو وسعت دینے کا خیال پیدا ہوگا۔ باقوت اثرات ظاہر ہوں گے۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں تفریحی یا کاروباری غرض سے بھی **سفر** اختیار کیا جائے گا جو کہ اطمینان بخش اور مفید ثابت ہوگا۔ اپنے مقصد کے لئے نہ صرف یہ کہ 3,4, تاریخیں موافق ہونگی۔ مجموعی طور پر یہ ہفتہ آپ کیلئے بہتر ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ شمس تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ جس کے تحت اچانک مالی فائدہ ہونے کا قوی امکان ہے مخالفین کی طرف سے صلح کا پیغام آ سکتا ہے غصہ میں کمی آئیگی۔ اپنی **دلی خواہشات** کا احترام کریں۔ اس ہفتہ کے آخری ایام آپکے لئے نحس ثابت ہو سکتے ہیں کیونکہ آپکے برج کا حاکم سیارہ شمس 14 دسمبر کو **گرھن** کے دور سے گزر رہا ہے اس نحوست سے بچنے کیلئے **صدقہ خیرات** کا اہتمام کریں گرہن کے وقت سے قبل غسل کریں اور نماز کسوف ادا کریں۔ جب تک گرہن کا خاتمہ نہ ہو اپنے نام کے اسم اعظم کا ورد کرتے رہیں **لوح شرف شمس** آپکے پاس ہونا ضروری ہے۔

(17 تا 25) آپ کا ذاتی سیارہ شمس قران عطارد سے نظر قائم کر رہا ہے۔ یہ ایام **پریشانی** کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی آ سکتی ہے رقم کے لین دین میں **تحریری** معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کر لیں ورنہ ذرا سی بے احتیاطی آپ کو عدالت کے چکر لگوا سکتی ہے۔ بلکہ اس ہفتہ کے بعد سے کسی بھی وقت کا انتخاب کیا جا سکتا ہے آپ کو کسی نئی پیشکش کو قبول کرتے ہوئے صرف محتاط رہنا چاہئے۔

(26 تا 31) جب مشتری غیر موافق نظرات کے تحت ہے۔ یہ ہفتہ کا، روزگار اور پیشہ ورانہ مالمات پر زبردست دباؤ لائے گا۔ اس ہفتہ میں بعض اوقات زائد کام اور ذمہ داریوں سے واسطہ پڑے گا لیکن یہی چیز مستقبل میں آپ کے کام آئے گی۔ مستقبل میں ترقی کے لئے منصوبہ بنیادیں رکھنے کے لئے بہت کچھ کر سکتے ہیں اس وقت صبر و تحمل اور ثابت قدمی سے کام لیں۔ مالی معاملات کے لحاظ سے یہ ہفتہ موافق ثابت ہوگا۔ جس سے غیر متوقع فائدے کی **نشاندھی** ہو رہی ہے اس کے علاوہ ہفتہ بھی مالی معاملات طے کرنے یا موجودہ کاروباری اور مالی سرگرمیوں کو وسعت دینے یا نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔



# VIRGO سنبلہ

تاریخ پیدائش:۔24اگست تا23ستمبر | نام کا سرحرف:۔پ،غ | موافق دن:۔بدھ | حاکم سیارہ:۔عطارد

امراض:۔کمر،سر،بازو یا شانوں کا درد | موافق عدد:۔5

خاصیت:۔بے غرض، حق پسند، خوددار، ایثار والا | موافق پتھر: گومیدک، زرد عقیق، فیروزہ

نمایاں خصلت:۔بے صبر، بہت چالاک، حاسد | موافق رنگ: کھلتا ہوا سبز، فیروزی، پیلا، زرد گہرا

جنوری (یکم تا 8) (۲) ان ایام میں عطارد قران مشتری قائم ہو رہا ہے اس ہفتہ جس کے قوی اثرات ظاہر ہونگے۔الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری کے لیے یہ وقت بہتر ہے۔ **قریبی عزیز** سے فائدہ ہوسکتا ہے۔لیکن کسی بھی شخص کو قرض دینے سے گریز کریں۔اور خود بھی قرض نہ لیں تو بہتر ہے۔انعامی سکیموں لاٹری اور سٹہ وغیرہ میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا لہذا موقع ملنے کے باوجود حصہ سے گریز کریں کسی بھی غرض کے تحت کیا جانے والا سفر نہ تو فائدہ مند ثابت ہوگا۔کسی تیسرے شخص کی **گھریلو امور** میں داخل اندازی پریشانیوں کو جنم دے سکتی ہے۔بچوں کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے سیارگان کی یہ نظر آپ کے لئے مبارک ثابت ہوسکتی ہے۔نئے کاروبار کے آغاز کے لئے یہ مناسب وقت ہے۔مالی فوائد حاصل ہوسکتے ہیں۔لیکن ہر کام کرنے سے قبل تحریر میں لائیں۔ چھان بین ضرور کریں۔عطارد زحل قران نحس اثرات ظاہر کریگا کسی بھی قسم کا معاہدہ خاص طور سے دستاویزات پر دستخط کرنے سے قبل غور سے پڑھ لیں نچلے درجے کے لوگ ملازمین آپ کو نقصان دے سکتے ہیں یا آپ کیلئے جال تیار کیا جا چکا ہے۔جب یہ قران ظاہر ہوگا خصوصا ان ایام میں بدھ، ہفتہ کے دن بہت محتاط رہیں۔ایک قریبی عزیز آپ کو بدنام کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔یہ ایام بھی آپ کیلئے بہتر اور معاون ثابت ہونگے۔ان دنوں امراض سے نجات پانے کیلئے **معالج** کی تلاش کامیاب رہے گی خصوصا معدہ کے امراض سے نجات مل سکتی ہے۔تیز رفتاری سے گریز کریں محتاط انداز سے آگے کی جانب بڑھتے جائیں۔اپنی تخلیقی صلاحیتوں کو بروئے کار لائیں دل و دماغ کو حاضر رکھیں۔بہتر فیصلے کرنے کیلئے پرسکون ہونا لازمی ہے نئی منصوبہ بندی کر سکتے ہیں۔

(26 تا 31)۔کسی بھی بدنامی سے بچنے کوشش کریں اپنے قرب وجوار پر نظر رکھیں کہ کون کیا کر رہا ہے؟ آنکھیں اور کان کھلی رکھیں۔کسی کے بہکاوے میں نہ آئیں۔مختلف معاملات طے کرتے وقت محتاط رہیں ورنہ دھوکہ دہی کا خدشہ پایا جاتا ہے۔سفر کرنے سے حتی الامکان گریز کریں چنداں سود مند ہوگا۔اندرون خانہ کسی کی صحت کے ناقص رہنے کا بھی احتمال ہے۔ازدواجی امور کی انجام دہی حسب منشاء ہوگی زوجین کے مابین موافقت رہے گی۔اور اپنی **اہل خانہ** کی صحت بہتر رہے گی غیر شادی شدہ حضرات حسب منشاء ازدواجی زندگی کی تکمیل میں کامیابی حاصل کرسکیں گے۔اگر اختلافات پیدا ہونگے۔وہ وقتی طور پر پیدا ہونگے

فروری (یکم تا 8) وہ افراد یا خواتین جن کی نسبت و شادی کے معاملات عرصہ دراز سے التواء کا شکار چلتے آئے ہیں۔وہ اس سال رشتہ ازدواج میں منسلک ہوجائیں گے۔دولت کی فراوانی ہوگی۔آمدنی کے وسائل بڑھیں گے۔ **غیر ملکی سفر** کے سلسلہ میں رکاوٹوں اور تاخیر کا حائل ہونا نظر آتا ہے۔بہت احتیاط سے وقت گزرنا ہوگا۔کیونکہ آپ کا دوست سیارہ زحل حالت رجعت میں ہے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔جادو کے اثرات تیزی سے اثر کرسکتے ہیں۔ان اثرات سے بچنے کے لئے روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے تا کہ آنے والے خدشات کو دور کیا جاسکے۔فضول قسم کے دوستوں اور فضول خرچی سے احتیاط برتیں۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد کا برج حوت میں رجعت پذیر ہو چکا ہے اس کی یہ رجعت 10 مارچ کو برج دلو میں اختتام کو پہنچے گی۔رجعت ناقص حالت ہے اس نحس حالت کے منفی اثرات آپ پر پڑ سکتے ہیں لہذا ہر معاملہ میں احتیاط کی ضرورت ہے۔رشتہ ازدواج میں منسلک افراد محتاط رہیں بات کا بتنگڑ بن سکتا ہے۔قریبی رشتہ داروں سے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔مذکورہ اور تواریخ میں محتاط رہنا ہوگا۔بہن بھائیوں سے **بلا وجہ جھگڑا** ہوسکتا ہے نئی بیماری بھی پیدا ہوسکتی ہے مرض چھوٹا ہو یا بڑا بے احتیاطی نقصان دہ ہے۔قانونی امور توجہ طلب رہیں گے غیر ضروری کاموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ان ایام میں پریشانیوں کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔مقدمات اور پنچایتی فیصلے آپ کے حق میں ہونگے۔جسمانی امراض ختم ہوجانے کا امکان ہے۔ **مخالفین** کی جانب سے صلح کے مواقع آئیں گے جو کہ آپکے حق میں بہتر ہونگے۔نجی معاملات پر غور کریں جو کہ اس دوران آپ نے حل کرنے ہیں۔اپنی سوچ کا انداز بدلیں زندگی میں کچھ تبدیلیاں آسکتی ہیں۔معاملات بہتری کی طرف آنا شروع ہوجائیں گے۔زیادہ مصروفیت کے باعث صحت کی خرابی کا اندیشہ ہے۔آپ کی صحت جسمانی کے متاثر ہونے کا خدشہ ہے خواہشمند افراد کی ملازمت مل سکے گی۔

(26 تا 29) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات 26 تا 29 فروری ظاہر ہونگے۔یہ ایام آپ کے **خوش قسمتی** لاسکتے ہیں۔لیکن مالی لین دین اور نئے کاروبار کی ابتداء نہایت محتاط کریں۔نئی رشتہ داریاں بنانے کے لئے یہ وقت مناسب ہے۔سیر تفریح کا پروگرام بنائیں۔

مارچ (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تسدیس زہرہ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ ان ایام میں بگڑے ہوئے معاملات درست ہونا شروع ہوجائیں گے۔ خاتون خانہ سے توقعات پوری ہونگی۔ نکاح یا منگنی کیلئے یہ ایام بہترین ثابت ہونگے۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں مہنگی اشیاء خریدنے سے پہلے احتیاط کریں۔ اس ہفتہ کے ابتدائی ایام میں کسی اہم شخصیت سے ملاقات ہوسکے گی آپ کی شخصیت میں مقناطیسیت پیدا ہوگی اپنی سحر انگیز شخصیت سے دوسروں کو متاثر کرسکیں گے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ اپنی کھوئی ہوئی قوت دوبارہ حاصل کر رہا ہے ازدواجی معاملات یا لڑائی جھگڑے کی فضا اور ذہنی تناؤ سے نجات پاسکیں گے۔ بہتر ہے کہ اپنے الفاظوں کو نرم رکھیں کسی بھی قسم کی سختی سے گریز کریں۔ **تلخ کلامی** کی وجہ سے بات بگڑ سکتی ہے۔ آپ کی جانب سے کسی کو کوئی شکایت نہ ہو وقت **خوش و خرم** گزاریں بلاوجہ اپنا بلڈ پریشر ہائی نہ کریں۔ وقت گزرنے کے ساتھ حالات آپ کے حق میں ہوتے جائینگے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزر رہا ہے۔ والدین سے ناراضگی مول نہ لیں اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں۔ شریک حیات سے جھگڑا ہوسکتا ہے آپ کو اس ہفتہ احتیاط کرنا ہوگی ہبوط کسی سیارے کے لئے نحس ترین وقت ہوتا ہے۔ اپنے سامان کی حفاظت کریں اور اہم دستاویزات اپنے ہی پاس رکھیں۔ ایک شخص آپ کو پوری مدد کرنے کے لئے تیار ہے۔ آپ کو اس سے مدد لے لینی چاہئے تاکہ آئندہ کہ کسی نقصان سے محفوظ رہ سکیں وہ لوگ جن کے والدین ان کے پاس رہتے ہیں کوشش کریں کہ بزرگوں کو کسی قسم کی تکلیف نہ ہو اور ہی کوئی بات بزرگوں کی ناراضگی کا سبب بنے۔

(26 تا 31) جب سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزرتا ہے تو بہت سی نحوستیں اپنے ساتھ جمع کرلیتا ہے یہ وقت نہایت محتاط رہنے کا ہے صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ عدالتی کاروائی، پنچائتی معاملات قریبی عزیز رشتہ داروں سے **اختلافات** ہوسکتے ہیں لیکن آپ کو انتہائی محتاط انداز سے یہ وقت گزارنا ہے کیونکہ کچھ بھی بُرا ہوسکتا ہے ان ایام میں ایسے جرم کا بھی سامنا کرنا پڑسکتا ہے جو کہ آپ نے نہ کیا ہو۔ الزام بھی لگ سکتا ہے۔ ان ایام میں سبز رنگ استعمال کریں۔

اپریل (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تثلیث مشتری قائم ہورہی ہے۔ اس نظر کے تحت اہل خانہ کے ساتھ تفریحی کا پروگرام بنا سکتے ہیں ٹوٹی پھوٹی اشیاء کی مرمت بھی کرسکتے ہیں۔ ایک خوشخبری آپ کو انہی ایام میں مل سکتی ہے۔ کہیں سے رقم ملنے کی اُمید ہے یا یہ بھی ہوسکتا ہے کہ انعامی اسکیموں میں آپ کو **کامیابی** مل جائے۔ وراثتی جائیداد سے متعلق جھگڑا ختم ہونے کا امکان ہے۔ ٹانگوں میں درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔ معدہ کے امراض بھی پیدا ہوسکتے ہیں۔ خاتون خانہ کا رجحان گھریلو آرائش وتزئین کی طرف بڑھنے کا شراکت کے کاموں میں معاون افراد سے فائدہ حاصل کرسکیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 10 تا 13 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت بزرگوں کے مشورے سے رکے ہوئے کاموں کی تکمیل کرسکیں گے کوئی خوشخبری ملنے کی توقع ہے۔ اس ہفتہ اپنی صحت جسمانی کے متعلق تشویش رہے گی اور اہم امور کے سلسلے میں مصروفیات بڑھے گی **مستقبل** کے متعلق اہم فیصلہ کرسکیں گے۔ کاروباری معاہدے کامیابی کے ساتھ طے کرسکیں گے۔ دوست بناسکیں گے طالب علم اپنی تعلیم کی طرف توجہ دیں ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ اس ہفتہ رومان روز حضرات کوئی نیا رومانس شروع کرسکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت امراض سے بچاؤ ممکن ہے۔ مقدمہ کا فیصلہ اپنے حق میں کرنے کیلئے اور غلبہ دشمن حاصل کرنے کیلئے اس سے بہتر اور اچھی نظر آپ کو نہیں مل سکتی جس میں مال و دولت کا بھی حصول ہو۔ اب ایام میں فضول بحث سے گریز کریں قریبی عزیز و اقارب سے حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں یہ ایام آپ کیلئے **پریشانیاں** لاسکتا ہے شدید ذہنی دباؤ میں بھی مبتلا ہوسکتے ہیں خوشخبری ملنا متوقع ہے

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ گھریلو معاملات خراب نہ ہونے دیں۔ آپس کے مسائل گھر کی چار دیواری میں حل کر لئے جائیں تو زیادہ بہتر ہے سسرالی رشتہ داروں سے پریشانی لاحق ہے۔ کچھ دیر کیلئے برے بن جائیں لیکن اُن سے شکایت لازمی کریں۔ دشمن آپ پر غالب رہیں گے۔ آپ اپنے برج کا صدقہ ضرور دیا کریں۔ مالی مسائل بھی فی الحال حل ہوتے ہوئے نظر نہیں آتے۔ اہل خانہ کی نگہداشت کی جانب رجحان غالب رہیگا۔ جو لائحہ عمل تیار کیا ہے اس پر عملدرآمد کیا جاسکے گا اس ہفتہ کسی مخلص دوست کی غیر معمولی مدد حاصل ہوگی۔ آپ جلد پریشانی پر قابو پالیں گے۔

مئی (یکم تا 8) ان ایام میں اعلیٰ عہدہ کے لوگوں سے بھی احتیاط برتیں نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن محبوب سے محبت کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں۔ کیونکہ آپ کو اس جانب سے مثبت جواب نہ ملے گا۔ **اچانک حادثہ** آپ کے دل کو ہلادے گا۔ معمولی چوٹیں آسکتی ہیں لیکن بڑا نقصان نہ ہوگا۔ آئندہ ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ نحس ہوجائے گا۔ اس کی گردش آپ کے بنے ہوئے کاموں میں **رکاوٹ** کا باعث بنے گی۔ اس کے نحس اثرات شروع ہوچکے ہیں۔ قرضوں کی وصولی کے لئے یہ ہفتہ بہتر نہ ہے۔ اہل خانہ کے ہمراہ تفریح کے پروگرام بناسکیں گے، اہم گھریلو مسائل کو حل کرسکیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر 12 تا 15 مئی عطارد تثلیث زحل قائم ہورہی ہے۔ شادی شدہ افراد کیلئے یہ ہفتہ خاص **احتیاط طلب** ہوگا۔ تمام امور بخوبی **انجام** پانے متوقع ہے۔ ایک شخص آپ کی مدد کرنا چاہ رہا ہے ذرا توجہ دیں تو **الجھا ہوا مسئلہ** سلجھ سکتا ہے۔ سماجی تقریبات میں شرکت مواقع ملیں گے۔ **شریک حیات** کا تعاون حاصل ہو ہیگا۔ **نجی معاملات** طے کرسکیں گے نئے کاروباری معاہدہ بھی طے ہوسکیگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت مفت کی دولت ہاتھ آنے کے امکانات ہیں وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے۔ چند ناراض دوست منانے کی کوشش کریں گے۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ ایک نادر موقع ملنے والا ہے۔ اس وقت زائچہ کے مطابق آپ کا خانہ مال زیادہ طاقت میں ہے لیکن اخراجات بھی اتنے ہیں۔ ان ایام میں کام کا زائد دباؤ رہیگا اس وقت صحت اچھی ہوگی۔

(26 تا 31) مخالفین سے محتاط رہنے کی سخت ضرورت ہے غفلت میں نقصان دینے کی کوشش کرینگے خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی میں راز کا اخفاء لازمی ہو گا۔ ورنہ نادی نقصان برداشت کرنا پڑے گا۔ اخراجات کی زیادتی سے ہر ممکن گریز کریں نئی سودے بازی، ریس وغیرہ میں بھی حصہ مت لیں سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا دوسروں کی **مالی اعانت** بھی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ شراکتی امور کے ذریعے سے بھی فائدہ ہوگا۔ مالی امور احتیاط کے طالب ہونگے۔

جون (یکم تا 8) لاپرواہی سے مالی نقصان کا اندیشہ پایا جاتا ہے۔ ریس، **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ حفاظتی امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہوگی کوئی غلب اقدام حیثیت و شخصیت پر حرف لاسکتا ہے دوسروں کو شریک کار کر لینا بھی بہتر ثابت ہوگا۔ اس ہفتہ دوسروں سے وابستہ امیدیں پوری نہ ہونگی۔ غیر شادی شدہ حضرات حسب منشاء ازدواجی زندگی کی تکمیل میں تاخیر محسوس کریں گے۔ کاروباری امور کی انجام دہی حسب منشاء نہ ہو سکے گی۔ خواہ مخواہ کی رکاوٹیں نظر آتی ہیں کسی نئے کاروباری اجراء بھی سودمند ثابت نہ ہوگا۔ مشترکہ مفاد کے پروگراموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔

(9 تا 16) دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذبات پر قابو پانا ایک لازمی امر ہوگا ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ **نقصان** کا خدشہ ہے۔ خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی سخت احتیاط کی طالب ہوگی۔ راز کے افشاء سے مالی نقصان کے علاوہ حیثیت و شخصیت پر حرف آنے کا بھی سخت احتمال ہے مخالفین در پے آزار نظر آتے ہیں۔ **ملازمتی امور** کی انجام دہی میں کامیابی نصیب ہوگی۔ حکام بالا کا تعاون شامل حال رہے گا لیکن صحت کی حفاظت ایک لازمی امر ہوگی۔ اس ہفتہ فیکس انشورنس اور ایسے تمام قانونی معاملات جن میں کسی نہ کسی طرح روپیہ ملوث ہے۔ اس ذریعہ سے **مالی فائدہ** ممکن ہے۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ان ایام میں برج سرطان میں ہے 18 جون تا 12 جولائی کو اس سیارہ کو رجعت ہو رہی ہے۔ یہ سیارہ برج سرطان میں استقامت کریگا۔ لیکن اس وقت تک یہ سیارہ اپنی طاقت کھو دیگا۔ روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے تاکہ آنے والے خدشات کو دور کیا جا سکے۔ مقدمات کا اندیشہ ہے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ تلخ کلامی سے بات بگڑ سکتی ہے دوسروں پر بھروسہ کرنا اتنا زیادہ اچھا نہیں۔ جو کہ اس کی ناقص حالت ہے اس نحس حالت کے اثرات آپ پر پڑ سکتے ہیں لہذا ہر معاملہ میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ رشتہ ازدواج میں منسلک افراد محتاط رہیں بات کا بتنگڑ بن سکتا ہے۔

(26 تا 30) ان ایام میں آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ **عزیز و اقارب** سے کسی بارے میں بھی **جھگڑا مول** نہ لیں۔ بیماری کا بھی خطرہ ہے ناگہانی طور پر **بلڈ پریشر** کی شکایت بھی ہو سکتی ہے۔ اس ہفتہ پیار محبت عشق کا سیارہ زہرہ بھی استقامت اختیار کر رہا ہے اب اس کی گردش ختم ہو چکی ہے۔

جولائی (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد آئندہ ہفتہ مستقیم ہو رہا ہے۔ اس کے سعد اثرات ابھی سے آپ کو ملنا شروع ہو جائیں گے بگڑے **معاملات درست** کرنے کیلئے یہ وقت بہترین ہے۔ یہ وقت بیماریوں سے نجات، عزیز و اقارب سے مراسم بڑھانے اولاد کی بہترین تربیت کے لیے عملی اقدامات کرنے، بیرون ملک سفر اور کاروباری معاہدے کرنے کے لیے مناسب وقت ہوگا۔ محبوب یا دوست سے تعلقات بہتر بنائیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کچھ لوگ آپکو خوش نہیں دیکھ سکتے اپنے راز کسی کو نہ بتائیں دل کی بات دل میں رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ **بولتے وقت** محتاط رہیں زیادہ بولنے سے آپ راز کھولنا شروع ہو جاتے ہیں۔ اپنے **اسم الھی** کا ورد بھی کریں۔ اس نظر کے تحت انعامی اسکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ زمین و جائیداد سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل نہ ہونگے اس سلسلہ میں قانونی چارہ جوئی آپ کے لیے نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔ اس برج سے متعلقہ کچھ لوگ جو نیا مکان تعمیر کرنے اے نئے پلاٹ کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں جائیداد بنا سکیں گے۔

(17 تا 25) ان ایام میں زمین و مکان کی خرید فروخت یا تعمیر سے فائدہ کے امکانات پائے جاتے ہیں۔ سرمایہ کاری ریس لاٹری وغیرہ کے ذریعے سے بھی فائدہ ملے گا۔ معاملات حسن و عشق حالات سازگار رہیں گے۔ **اولاد کی صحت** کی حفاظت ایک لازمی امر ہے احتیاط کریں۔ گھریلو حالات پر سکون نظر آتے ہیں۔ الجھانہ سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل ہونگے۔ زوجین کے مابین موافقت رہے گی۔ ترکہ ملنے والا ہے یا کسی قسم کی قانونی ادائیگی ہونے والی ہے۔ مسئلہ خود بخود حل ہو جائیگا۔ لیکن آپ کے برج پر زحل کی **نحوست** پڑتی رہیگی۔ **زحل** کی رجعت 29 ستمبر کو ختم ہوگی جب تک آپ محتاط رہیں۔

(26 تا 31) **قانونی امور** کی انجام دہی احتیاط طلب ہوگی۔ متفقہ طلب امور کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکے گا۔ اجنبی چہروں کو حلقہ دوستی میں شامل کرنے سے گریز کریں۔ **دھوکہ دھی** کا اندیشہ ہے۔ دوسروں سے وابستہ توقعات ہرگز پوری نہ ہو سکیں گی۔ قانونی امور احتیاط کے طالب ہونگے۔ متفقہ طلب امور کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکے گا۔ غیر شادی شدہ حضرات میں سے اکثر حسب منشاء شادی کرانے میں کامیابی و کامران رہیں گے۔

اگست (یکم تا 8) ان ایام میں آپ لاپرواہی یا جلد بازی سے بنا ہوا کام بگاڑ لیں گے۔ اچانک بڑی تبدیلی رونما ہو سکتی ہے۔ خوشخبری بھی مل سکتی ہے اظہار محبت کیلئے یہ وقت بہتر ہے چند نئے رستے نظر آئینگے کاروبار کو فروغ دے سکتے ہیں۔ ایک رُکا ہوا مسئلہ بھی حل ہو سکتا ہے۔ آپ کو ہوش و ہواس رکھ کر بات کرنا ہوگی۔ نازک مزاجی کو چھوڑیں سستی کو قریب نہ آنے دیں۔ کچھ ستارے آپ کے حق میں ہیں۔ اس ہفتہ نحس اثرات کی وجہ عطارد زحل مقابلہ ہے۔

(9 تا 16) **بہتر حکمت عملی** اگر خاص وقت میں تیار کر لی جائے تو آئندہ آنے والی پریشانیوں سے بچا جا سکتا ہے سیارہ عطارد جو کہ آپ کے برج کا حاکم ہے اس ہفتہ اپنے شرفی درجات سے گزریگا اس دوران گھریلو حالات بہتر کرنے کیلئے اور پریشانیوں سے نجات کیلئے لوح شرف عطارد پاس رکھیں۔ سیارہ عطارد کو اس ہفتہ شرف حاصل ہو رہا ہے اس کی یہ شرفی قوت آپ کو ذہنی دباؤ، گھریلو جھگڑے اور جسمانی امراض سے نجات دلا سکتی ہے بشرط ہے کہ آپ اس خاص وقت میں سیارہ کی لوح یہ نگینہ ادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں۔ اس ہفتہ کے ابتدائی دنوں میں آپ سماجی تقریبات میں مصروف رہیں گے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اب ایام میں فضول بحث سے گریز کریں قریبی عزیز و اقارب سے حالات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں یہ ایام آپ کیلئے پریشانیاں لا سکتا ہے شدید ذہنی دباو میں بھی مبتلا ہو سکتے ہیں خوشخبری ملنا متوقع ہے۔ سب کچھ آپ کے ہاتھ میں ہے۔ آپ چاہیں تو حالات کو بدل سکتے ہیں ذہنی تناؤ کا شکار رہینگے۔ ماحول میں بہتری آئیگی۔ ایک شخص آپ کو اپنے مقصد سے ہٹانے کیلئے کوشش کر رہا ہے۔

(26 تا 31) بہتر حکمت عملی اگر خاص وقت میں تیار کر لی جائے تو آئندہ آنے والی پریشانیوں سے بچا جا سکتا ہے سیارہ عطارد جو کہ آپ کے برج کا حاکم ہے اس ہفتہ اپنے شرفی درجات سے گزریگا اس دوران گھریلو حالات بہتر کرنے کیلئے اور پریشانیوں سے نجات کیلئے **لوح شرف عطارد** پاس رکھیں۔ اس کی یہ شرفی قوت آپ کو ذہنی دباؤ، گھریلو جھگڑے اور جسمانی امراض سے نجات دلا سکتی ہے بشرط ہے کہ آپ اس خاص وقت میں سیارہ کی لوح یہ نگینہ ادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں۔ اپنے راز کسی کو نہ بتائیں یہی آپ کی کامیابی کا راز ہے ایسے افراد سے ہوشیار رہیں جو کہ بلاوجہ آپ کی تعریف کرتے ہوں۔

ستمبر (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 07 ستمبر رہیں گے یہ نظر دوستوں سے وفاداری کی امید دلواتی ہے۔ **محبوب** کی جانب بھیجے ہوئے پیغام کا مثبت جواب مل سکتا ہے۔ اگر آپ اب تک اظہار محبت میں ہچکچا رہے تھے۔ اب اظہار کر دیں۔ ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل بھی قائم ہو رہی ہے۔ **جو کچھ ہو چکا** اسے جانے دیں اپنے ساکھ بحال کرنے کی کوشش کریں۔ بہت محنت کے بعد حلقہ احباب میں عزت بنتی ہے۔ خاندان کے اکثر لوگ آپ سے متاثر ہیں۔ کچھ لوگ حسد کی نظر سے دیکھ رہے ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ اعلیٰ تعلیم کے حصول میں رکاوٹیں نظر آتی ہیں غیر ملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹوں کا حائل ہونا پایا جاتا ہے۔ اگر سفر پیش آ گیا تو تکلیف دہ ثابت ہوگا۔ کاروباری امور کی انجام دہی حسب منشاء نہ ہو سکے گی ہر اقدام احتیاط کا طلب ہوگا نیا کاروبار کرنا بھی سودمند ثابت نہ ہوگا البتہ پہلے سے جاری مشترکہ مفاد کے پروگراموں کے ذریعہ فائدہ ملے گا۔ دوستوں میں سے اکثر کی طرف سے دھوکہ دہی کا خدشہ ہے اجنبی چہروں پر اعتماد کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نحس نظر کے اثرات آپ پر پڑنا شروع ہو گئے ہیں ان ایام میں نئے فیصلے لینے سے پہلے خوب سوچ سمجھ لیں۔ سرمایہ کاری کرنا بہتر نہیں۔ جادو کے اثرات بھی آپ پر ہو سکتے ہیں اور نظر بد بھی بہت جلد لگ سکتی ہے۔ ماحول کو خوشگوار بنائیں۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنائیں۔ اپنے **گھریلو معاملات** میں کسی دوسرے شخص کی مداخلت نہ ہونے دیں۔ کوشش کریں کہ معاملات جلد نبٹا لیں۔ ورنہ آئندہ پریشانی کا خطرہ ہے۔ ان ایام میں کسی بزرگ سے دعا کروائیں۔ تاکہ بگڑے ہوئے معاملات میں کسی حد تک بہتری آ سکے۔ منفی سوچ نہ آنے دیں۔

(26 تا 30) جائیداد سے متعلقہ مسائل احتیاط سے حل کئے جا سکتے ہیں **غلط فیصلے** نقصان دہ ثابت ہونگے۔ کاروبار میں خیر و برکت مفقود نظر آتی ہے ترقی و توسیع کی کوششیں ناکام رہیں گی کوئی نیا کاروبار کرنا بھی سودمند ثابت نہ ہوگا۔ زیر غور معاشی سکیموں پر عمل درآمد سے گریز کریں۔ آپ کو سیر و تفریح کی مواقع راس آئیں گے رومانوی ماحول سازگار رہے گا **تقریبات** میں شرکت کے مواقع پیش آئیں گے۔ بچوں کے معاملات **توجہ طلب** ہونگے گھریلو کاروباری اور جائیداد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے سماجی تقریبات میں شرکت کے لئے یہ **وقت موزوں** ہے۔ سماجی حیثیت میں اضافہ ہوا۔

اکتوبر (یکم تا 8) اوج عطارد ان ایام میں سیارہ عطارد جو کہ آپ کے برج کا حاکم ہے شرف کے بعد دوسری قوت اوج کی ہوتی ہے یہ مبارک وقت شمار کیا جاتا ہے اس سال یکم اکتوبر کو یہ سیارہ اپنے اوجی درجات سے گزریگا۔ جو کہ آپ کیلئے خوش بخت ثابت ہوگا ایسے میں آپ رُکے ہوئے کام سر انجام دے سکتے ہیں طالب علموں کیلئے یہ ہفتہ مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔ ذہنی صلاحیتوں کو مثبت انداز میں استعمال کریں یاد رکھیں ہر بری شے کا انجام برا ہوتا ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں ایک سعد نظر زہرہ تسدیس عطارد قائم ہو رہی ہے۔ وہ افراد جو کہ **روحانی وظائف** سے قوت لینا چاہتے ہوں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھائیے۔ یہ وقت ڈپریشن کو بڑھنے میں بھی مدد دیتا ہے۔ کسی بھی بات کو ذہن پر سوار نہ کریں۔ مالی فائدہ ہو سکتا ہے۔ اپنے برج سے متعلقہ صدقہ ضرور دیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں شمس تربیع زحل کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ جائیداد کی خرید و فروخت میں نقصان ہو سکتا ہے۔ نیا کاروبار شروع کر سکتے ہیں۔ ایک مخلص دوست آپ کی راہنمائی کرے گا۔ **چوری** کا اندیشہ ہے۔ والدین کی جانب سے صدمہ مل سکتا ہے۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔ ذہن کو اس ہفتہ اچانک صدمہ یا جھٹکا پہنچنے کا اندیشہ ہے۔ جس کی آپ نے کبھی توقع نہ کی تھی۔ اس وجہ سے **ذہنی** اور جسمانی صحت بہتر نہ رہے گی اور کاروباری حالات کمزور ہو سکتے ہیں اپنے ماتحت افراد پر زیادہ اعتبار نہ کریں۔ محبوب یا مخلص دوست بھی دھوکہ دے سکتا ہے۔ حد سے کیا گیا اعتبار بھی نقصان دہ ثابت ہوگا۔

(26 تا 31) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے اثرات کے تحت **مقدمہ** میں کامیابی پنچایتی فیصلے آپکے حق میں ہونگے۔ پیچیدہ امراض سے نجات' الیکٹرونکس کی اشیاء زمین کی خریداری کر سکتے ہیں۔ تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔ کاروباری حضرات ان ایام میں اپنے لئے بہتر پلاننگ کر سکتے ہیں۔ جس کا فائدہ آئندہ ہوگا ان دنوں میں قرض لینا آپ کیلئے وبال جان ثابت ہو سکتا ہے۔ لکی عدد 15 ہے۔

نومبر (یکم تا 8) عطارد علم عقل اور دانش حکمت کا سیارہ جو کہ آپ کے برج کا حاکم بھی ہے اس ہفتہ 14 اکتوبر راجع ہوا اب اس کی رجعت 03 نومبر کو اپنی رجعت ختم کر رہا ہے کسی بھی سیارے کی رجعت اُسکی سعد قوت کو کھو دیتی ہے اب یہ حالت رجعت سے **مستقیم** حالت میں آ رہا ہے۔ استقامت کی یہ حالت رُکے ہوئے معاملات اور **مصائب** کے حل ہونے کا اشارہ ہے۔ گزشتہ ہفتہ جو نقصانات اور پریشانیاں آپ کو برداشت کرنا پڑی وہ عطارد کی رجعت کی وجہ سے تھی۔ **خرابی صحت** کی بھی یہی وجہ تھی۔ ذہنی دباؤ کا شکار تھے لیکن اب وقت بدل گیا۔ روپے کے لین دین میں احتیاط برتیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان نوں **بچت** سے کام لیں ایک نیا خرچہ آنے والا ہے۔ چند لوگ آپ کو سنجیدہ افسردہ اور ناکام دیکھنا چاہتے ہیں آپ کو خوش مزاجی سے ان حالات کا مقابلہ کرنا ہوگا۔ اپنے **چہرے پر غمی** افسردگی کا تاثر نہ لائیں۔ چھوٹی چھوٹی مگر بیزار کر دینے والی **پریشانیاں** آپ کو ذہنی طور پر بہت بری طرح متاثر کر سکتی ہیں۔ لیکن آپ کو چاہیئے کہ مشکل سے مشکل کام سے بھی نہ گھبرائیں۔

(17 تا 25) **ذہنی اور جسمانی توجہ** عملی معاملات کی جانب مائل رہے گی۔ اطمنان بخش حل نکالنے کیلئے بہتر ہے کہ خود کو تر و تازہ رکھیں۔ شام کو کسی عزیز دوست سے ملاقات ہو سکے گی۔ اپنے نجی مسائل کو حل کر سکیں گے کوئی نیا معاہدہ عمل میں آئے گا ذاتی ترقی کے لئے مثبت اقدامات کر سکیں گے۔ رومان پرور حضرات کو کوئی تعاون کرنے کی کوشش کریں خانگی امور میں خوش اسلوبی سے طے ہو سکیں گے۔ مگر یہ سب کچھ آپ کی گھریلو دلچسپی سے ہی ممکن ہوگا۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تسدیس مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اہل خانہ کے ساتھ تفریحی کا پروگرام بنا سکتے ہیں ٹوٹی پھوٹی اشیاء کی مرمت بھی کر سکتے ہیں۔ ایک خوشخبری آپ کو انہی ایام میں مل سکتی ہے۔ **اہم فیصلے** بہت آسانی سے کر پائیں گے جن میں آپ کو کامیابی ملے گی۔ قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر بنائیں عدالتی فیصلے اور معاہدے کرنے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ اگر آپ نے ان دنوں کسی سے وعدہ کیا ہے تو اس کو پورا کریں ورنہ آپ کا معیار دوسری کی نظر میں کر سکتا ہے۔ ایسا قدم اٹھانے سے گریز کریں کہ جس سے آپ کی بدنامی کا خدشہ ہو اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

دسمبر (یکم تا 8) ان ایام میں ایک خاص قائم ہونے والی سعد نظر عطارد تسدیس زحل یکم تا 04 دسمبر کو ظاہر ہو رہی ہے۔ یہ وقت ناراض لوگوں کو منانے کیلئے بہت اچھا ہے۔ ان ایام میں کوئی نیا کاروبار بھی فائدہ دے سکتا ہے۔ بیروزگار افراد کو روزگا بھی مل سکتا ہے۔ جو لوگ آپ کے دشمن تھے آپ کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھائینگے۔ آپ پیچھے نہ ہٹیں محبت سے دُنیا قائم ہے عزیزوں اقارب سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اپنے معیار کو ہمیشہ بلند رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ سب کچھ آپ کے ہاتھ میں ہے۔ آپ چاہیں تو حالات کو بدل سکتے ہیں ذہنی تناؤ کا شکار رہینگے۔ ماحول میں بہتری آئیگی۔ وہ افراد جو **سفر** کے خواہشمند ہیں ان دنوں سفر کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ امراض بھی **جسم پر غلبہ** پا سکتے ہیں۔ لیکن دوسری نظر سے دیکھا جائے تو آپ کے برج کے حاکم عطارد سیارہ زہرہ سے گہرا تعلق اور دوستی قائم کرتا ہے۔ مالی امور احتیاط کے طالب ہونگے۔

(17 تا 25) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ سیارگان کی یہ نظر آپ کے لئے مبارک ثابت ہو سکتی ہے۔ نئے کاروبار کے آغاز کے لئے یہ مناسب وقت ہے۔ لیکن ہر کام کرنے سے قبل **تحریر** میں لائیں۔ چھان بین ضرور کریں۔ ان ایام میں آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر **بھروسہ** نہ کریں۔ عزیز و اقارب سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔ بیماری کا بھی خطرہ ہے۔

(26 تا 31) معاہدات اور مشترکہ مالی معاملات سے متعلق طویل عرصے سے اگر مشکلات کا سامنا ہے تو انہیں حل کرنے کیلئے یہ وقت مناسب ثابت ہوگا اپنی کوششوں کو تیز کریں۔ طبیعت **میں متلون مزاجی** پر قابو پانے کی اشد ضرورت ہوگی اور دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذباتیت پر قابو پانا لازمی ہوگا ورنہ بنتے کام بگڑ جائیں گے۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد تیزی سے اتار چڑھاؤ کا شکار رہتا ہے۔ ان دنوں سے ہی اس سیارے کا قیام برج جدی میں ہے۔ یہ برج آپ کے حق میں مساوی ہے۔ آئندہ سال کے آغاز میں بھی اسی برج میں رہے گا۔ اس ماہ کا لکی عدد 85 ہے۔

# LIBRA میزان



تاریخ پیدائش: ۔ 24 ستمبر تا 23 اکتوبر | نام کا سر حرف: ۔ ر، ت، ط | موافق دن: ۔ جمعہ | حاکم سیارہ: ۔ زہرہ

خاصیت: ۔ باشعور شفقت آمیز شائستہ
امراض: ۔ نزلہ زکام سر درد، درد گردہ
ذاتی خصلت: ۔ حساس، جلد غم زدہ ہونے والے

موافق عدد: ۔ 6
موافق رنگ: نیلا، زرد، سبز، نارنجی
موافق پتھر: پکھراج، عقیق، موتی

**جنوری** (یکم تا 8) آپکے سالانہ زائچہ میں ممکنہ حالات، واقعات یونانی نجوم کے مطابق بتائے جا رہے ہیں۔ **ملازمین** رکھنے سے قبل خوب جانچ پڑتال کرلیں۔ ذہنی توجہ سے آپ ایک بگڑے ہوئے کام کو بہتر انداز سے سنوار سکتے ہیں ہم مزاج افراد سے رابطہ رکھیں۔ ایسے حالات اور واقعات پیش آسکتے ہیں۔ جو آپ کی ترقی کو مزید بڑھانے میں مددگار ثابت ہونگے خواں مقصد کچھ بھی ہو کامیابی ملے گی۔ صلاحیتوں کو بہتر بنائیں اس سلسلہ میں ضروری معاملات جمع کریں دور دراز سے دوستوں سے خاص مسئلہ پر مشورہ کیا جاسکتا ہے۔ تخلیقی سرگرمیاں بڑھیں گی اس ہفتہ سفر نہ کرنا آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔

(9 تا 16) ان ایام میں سفر کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔ کاروباری سفر سودمند ثابت نہ ہوگا۔ تعلیمی امور میں احتیاط کریں۔ صحت کے ناقص رہنے کا احتمال ہے نقل و حرکت کی زیادتی سے گریز کریں۔ غفلت **طویل علالت** کو جنم دے سکتی ہے۔ ملازمتی فرائض کی بجا آوری بھی احتیاط کی طالب ہے۔ کوئی غلط اقدام حیثیت و شخصیت پر حرف لاسکتا ہے۔ گھریلو مسائل حسب منشاء حل نہ ہوسکیں گے۔ مختلف پریشانیوں کا ہونا پایا جاتا ہے۔ مختلف امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہوگی۔ ان ایام میں اپنے برج کے مطابق **صدقے** کا اہتمام کریں اگر ممکن ہوسکے تو 2 رکعت نفل دفع پریشانی و مصیبت ادا کریں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے۔ جس کے اثرات 21 تا 24 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں با آسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ عشق و محبت کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ **بہت جلد خوشی** ملنے والی ہے جو محبت کے سلسلے میں ہوگی، یقین کیجئے کہ جو کچھ آپ کے گھر میں ہے وہ آپ کیلئے بہتر ہے۔ دوسروں کے دل کو موہ لینے والے الفاظ پر نہ جائیں اگر آپ اس نصیحت پر کاربند رہے تو آپ کی خوشی دیرپا ہوگی۔

(26 تا 31) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ جس کی وجہ سے سخت احتیاط کی ضرورت ہے گھبراہٹ، ذہنی دباؤ، ہائی بلڈ پریشر، خون اور جلدی امراض میں مبتلا ہوسکتے ہیں۔ ڈراؤنے خواب اور دہشت کی کیفیت طاری ہوسکتی ہے اس وقت میں مخالفین بھی آپ پر غلبہ حاصل کرسکتے ہیں **لڑائی جھگڑے** سے بچئے۔ دوسروں کو سمجھنے سے آپ کی وفاداریوں اور وقار میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ اپنی عقل و فراست سے لوگوں کو دوست بنا سکتے ہیں آپ کیلئے یہ ہفتہ اچھا ثابت نہ ہوگا۔ بغیر کسی خرچ کے اپنے گھر کے ماحول کو ٹھیک کرسکتے ہیں۔ ملازمین پر بھروسہ حد سے زیادہ نہ کریں نقصان کا اندیشہ ہے۔

**فروری** (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت آپ اپنے آپ کو پہلے سے زیادہ **طاقتور محسوس** کریں گے دشمنوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کریں اپنے مطالبات منوائیں آپ بظاہر کمزور ہیں لیکن کمزور نہیں۔ احساس کمتری کو نزدیک نہ آنے دیں۔ محبوب یا شریک حیات سے مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہوسکتے ہیں۔ کاروبار میں تیزی آئیگی مالی فائدہ ہوگا۔ خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ عزیز و اقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کرسکتے ہیں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہیگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ معاملات **حسن و عشق** میں سازگار حالات میسر نہ آسکیں گے۔ رسوائی کا خدشہ ہے۔ سودے باری لاٹری، انعامی اسکیموں ریس بانڈ وغیرہ میں حصہ لینے سے بھی گریز کریں۔ سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ **کاروبای امور** کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی۔ ترقی و سیع کی کوششیں کامیاب ہونگی۔ مشترکہ مفاد کے پروگراموں میں حصہ لینا بہتر ثابت ہوگا۔ غیر متوقع نقصان کا اندیشہ ہے محتاط رہیں بلاوجہ سفر سے اجتناب کریں۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ اچھے حالات میں نہیں لہذا دوران سفر احتیاط کریں کسی قیمتی شے کی چوری کا خدشہ ہے یا مشینری خراب ہوسکتی ہے وہ افراد جن کا تعلق شیئرز یا انعامی بانڈ یا انعامی اسکیموں میں حصہ لینے سے ہے اس ہفتہ محتاط رہیں اگر کسی کو آپ نے رقم دی تو واپس نہ ملے گی نئے کاروبار کے آغاز کیلئے یہ ہفتہ مناسب نہ ہے۔ شراکتی کاروبار بھی فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ آپ اپنے ساتھ دوسرے کو بھی لے ڈوبیں گے۔ زہرہ مشتری تربیع قائم ہے۔

(26 تا 29) ان ایام میں کاروباری امور کی انجام دہی بہتر طریقہ پر ہوگی **آمدنی میں اضافہ** کی صورتیں پیدا ہونگی۔ دوسروں کو شریک کار کرلینا بھی بہتر رہیگا۔ نئے کاروبار کا اجراء سودمند ہوگا۔ غیر شادی شدہ حضرات حسب منشاء شادی کرانے میں ناکام رہیں گے۔ شادی شدہ حضرات بھی خوانگی امور انجام دہی محتاط طریقہ سے کریں۔ ورنہ پریشانیوں کا احتمال رہے گا۔ صحت کی حفاظت ایک لازمی امر ہے۔ غفلت طویل علالت کو جنم دے سکتی ہے۔

**مارچ** (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہورہی ہے اس نظر کے تحت کسی قریبی عزیز کا **صدمہ** برداشت کرنا پڑسکتا ہے۔ بھائیوں سے علیحدگی ہوسکتی ہے۔ شریک حیات سے **جدائی** کا خطرہ ہے۔ لڑائی جھگڑا سے گریز کریں۔ یہ ایام آپ کے حق میں نہیں بہت زیادہ احتیاط کی ضرورت ہے۔ کوئی الجھا ہوا مسئلہ حل ہوجائے گا۔ شہرت میں غیر معمولی اضافہ ہوسکتا ہے۔ مختلف سیاروں کا اجتماع آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ تفریحی مقامات پر جانے سے طبیعت میں چڑچڑاپن ختم ہوجائیگا۔ دوران سفر احتیاط کریں نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔ کچھ معاملات حسب منشاء طے پاجائینگے۔

(9 تا 16) ان ایام میں بعض افراد کو دشمنوں کی سرگرمیاں نقصان پہنچائیں گی۔ گھریلو مسائل پیدا ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کیلئے بھی یہ ایام تنگ دستی لائیگا۔ ان ایام میں آمدن کے ذرائع مسدود اور اخراجات زیادہ رہیں گے کچھ عرصہ بعد حالات آپکے قابو میں آجائیں گے۔ صحت بہتر ہوجائیگی۔ **کاروبار** میں فائدہ ہوگا۔ ملازمین پر کنٹرول ہوگا آپکی شخصیت مربوط اور مستحکم شخصیت کے طور پر ابھر کر سامنے آئیگی جسکی وجہ سے آپ دوسروں میں ممتاز مقام حاصل کرسکیں گے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اولاد کی جانب سے خوشی ملنے کی امید ہے وہ افراد جو کہ اب تک اولاد کی نعمت سے محروم رہے **روحانی وجسمانی** علاج سے فائدہ اٹھاسکتے ہیں قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر ہوجائیں گے۔ غیر ملکی سفر کے خواہشمند عقربی افراد کو بھی خوشخبری ملنے کا امکان ہے۔ حصول روحانیت کے سلسلے میں سرگراں افراد کو اس ہفتہ میں کامیابی مل سکتی ہے۔ **کاروباری** امور کی انجام دہی حسب منشاء ہوگی ترقی وتوسیع کی کوششیں کامیاب رہیں گی۔

(26 تا 31) اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے **عاشق و معشوق** کے مابین مفاہمت رہے گی۔ اس ہفتہ کسی بچھڑتے ہوئے دوست یا عزیز سے ملاقات ہوگی اندرون خانہ ہر طرح سے خیر وعافیت رہے گی۔ اس ہفتہ زائچہ میں زہرہ اور مشتری سیارگان سعد حالت میں ہیں اس لئے آپ کا یہ ہفتہ ملتے جلتے حالات میں بسر ہوگا اس ہفتہ معاملات عشق ومحبت پروان چڑھیں گے۔ عزیز یا دوست احباب کے درمیان پیدا شدہ **شکوک و شبہات** کا ازالہ ہوگا بعض نوآموز حضرات عورتوں کے چنگل میں پھنس کر مالی **نقصان** کے علاوہ بدنامی بے عزتی کا خطرہ مول لینے کا اندیشہ ہے۔

**اپریل** (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تثلیث زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے۔ یہ وقت بزرگوں سے دعا کروانے کیلئے بہتر ہے وہ افراد جن کے والدین حیات ہیں زندگی میں **مسائل** سے نجات کیلئے خصوصاً اپنی والدہ سے دعا کروائیں۔ یا کسی روحانی بزرگ سے فیض حاصل کریں۔ یہ وقت ناراض عزیز واقارب کو منانے کیلئے بہتر ثابت ہوسکتا ہے۔ وہ افراد جو کہ روحانی وظائف سے قوت لینا چاہتے ہوں فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔ ان ایام میں منگنی شدہ افراد کی شادی ہونے کا امکان ہے۔ عزیز واقارب کی طرف سے کوئی خوشخبری مل سکتی ہے۔ کاروبار میں ترقی ہوگی۔

(9 تا 16) ان ایام میں خفیہ امور کی انجام دہی میں راز کا اخفاء لازمی ہے۔ مشترکہ مفاد کے پروگراموں میں حصہ لینے سے مالی فوائد ملیں گے دوسروں کی مالی مدد کرنے کا موقع ملے گا۔ فرائض منصوبی کی بجاآوری میں کوتاہی حیثیت وشخصیت ہر حرف لاسکتی ہے۔ دوستوں کے عدم اعتماد کی وجہ سے نقصان اٹھانا پڑے گا اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ شراکت کے کاروبار میں ناکامی ہوسکتی ہے۔ ملازم پیشہ اور ذاتی کاروبار والے حضرات اپنے کام کی طرف دھیان دیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 17 تا 22 اپریل رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ محبوب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ منگنی یا نکاح کے حالات بھی پیدا ہوسکتے ہیں۔ **آمدنی میں اضافہ** اور کاروبار میں ترقی بھی مل سکتی ہے۔ تقریبات میں شرکت کیلئے موافق وقت ہے۔ انہی ایام میں خریدی گئی **جائیداد** فائدہ دے سکتی ہے۔ پنچایتی وعدالتی امور میں کامیابی ممکن ہے۔

(26 تا 30) ان ایام میں بعض ملازم پیشہ افراد کا تبادلہ انکی مرضی کے مطابق ہوجائیگا جبکہ کاروبار افراد کیلئے ممکن ہے کہ وہ کاروبار کی جگہ یا رہائش تبدیل کریں گے۔ تاہم وہ افراد جن کے تعلقات شریک حیات سے کشیدہ چلے آرہے ہیں انکو درست کرنے کی کوشش کریں۔ کسی عزیز کے علیحدگی اختیار کرلینے کا اندیشہ ہے۔ یہ شخص آپکو مستقبل میں نقصان پہنچاسکتا ہے۔ **تیز دھار آلات** اور مشینوں پر کام کرتے ہوئے محتاط رہیں۔ صدقہ دینے سے بھی بہت سی بلائیں اور ناگہانی آفات ٹل جائیں گی۔ درود پاک کا ورد کثرت سے جاری کریں۔ ان شاء اللہ پریشانیاں ختم ہوجائیں گی۔ اس ہفتہ **اخراجات** میں اضافہ ہوگا۔

**مئی** (یکم تا 8) آپکے برج کا حاکم سیارہ 06 مئی کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے جو کہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت ہے۔ اس کا یہ درجہ ناقص شمار کیا جاتا ہے مگر بعض اہل فن اس وقت بھی زہرہ کی قوتوں سے کام لیتے ہیں **زہرہ درجہ اوج** پر 19 مئی تک رہے گی۔ جب سیارہ زہرہ برج جوزا کے 22 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف کے بعد دوسرے درجہ کی قوت اوج حاصل کرتے ہیں۔ اس ساعت قوت میں زہرہ سے متعلقہ امور میں مدد لی جاسکتی ہے۔ یعنی تسخیر خلق، تسخیر خواتین، رجوع خلق، دفع امراض زنانہ یہ خاص وقت حب تسخیر کی قوت رکھتا ہے۔ اوج زہرہ کے خاص وقت میں نگینہ یا لوح اوج زہرہ بنوانا فائدہ مند ہوگا۔

(9 تا 16) ان ایام میں دوسروں سے **مراسم احتیاط** کے طالب ہونگے مختلف معاہدات حسب منشاء طے نہ پاسکیں گے۔ غیر شادی شدہ حضرات حسب منشاء ازدواجی زندگی کی تکمیل میں کامیابی حاصل نہ کرسکیں گے۔ کاروبار میں **خیروبرکت** رہے گی۔ آمدوخرچ میں توازن قائم رکھیں لیکن **مشترکہ مفاد** کے پروگراموں میں حصہ لینے سے ہر ممکن گریز کریں کوئی فائدہ حاصل نہ ہوگا۔ ملازمتی امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہوگی۔

(17 تا 25) یہ سعد وقت ہے جب آپ بہت سے مسائل کا حل نکال سکتے ہیں۔کوئی دیرینہ آرزو پوری ہوسکتی ہے۔کاروبار وسعت اختیار کر جائیگا دوستوں سے **وفا کی اُمید** رکھی جاسکتی ہے۔برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ بلاوجہ کسی بھی بات پر دوست سے ناراضگی پیدا ہوسکتی لیکن زہرہ عطارد قران قائم ہونے کی وجہ سے جلد ہی صلح بھی وہ جائیگی۔عزیز و اقارب جو کہ اب تک ناراض تھے ان کو منانے کا اچھا وقت ہے اس موقع کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔زمین، جائیداد یا گھریلو اشیاء خریدنے کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔ان ایام میں سیونگ اسکیموں میں بھی حصہ لے سکتے ہیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں حالات کو سنبھال کر وقت گزارنا ہوگا ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔خصوصاً اہل خانہ سے یا شریک حیات سے معاملات کو بہتر طریقہ سے حل کرنے کی کوشش کریں۔گھریلو ماحول بہتر بنائیں۔یاد رکھیں دھوکہ تو صرف ایک بار ہی کھایا جاسکتا ہے کسی سے بار بار دھوکہ کھانے پر بیوقوف کہا جائے گا۔آپ عقل و دانش بروئے کار لاتے حالات کو دیکھتے ہوئے قدم اٹھائیں گردوپیش پر نگاہ رکھیں۔سب کچھ درست ہو جائیگا۔کوئی دیرینہ خواہش پوری ہوگی۔

جون (یکم تا 8) سیارہ زہرہ جو کہ آپ کے برج کا حاکم بھی ہے۔اس ہفتہ سعد قران کی حالت سے گزر رہا ہے ہر شخص چاہتا ہے کہ اُس کے چاہنے اور محبت کرنے والے بے شمار ہوں آپ اپنی صلاحیتوں سے **فائدہ** اُٹھاسکتے ہیں مگر ایک بات یاد رکھیں آپ کی گفتگو بات سے کھال اتارنے والی ہوتی ہے ان ایام میں مختصر گفتگو سے دوسروں کو با آسانی گرویدہ کر سکتے ہیں۔ایسے افراد جو کہ عرصہ دراز سے اپنی محبت دل میں لئے بیٹھے تھے اس ہفتہ اظہار محبت کر سکتے ہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں سیاستدان حضرات اس عرصہ میں مخالف پارٹیوں کی ریشہ دوانیوں کا منہ توڑ جواب دیں گے۔بلکہ دوسری جماعتوں پر بھرپور طریقہ سے اثر انداز ہونگے۔عوام میں **مقبولت** بڑھے گی۔ملازمت پیشہ افراد کی **آمدنی** کے وسائل بڑھیں گے ممکن ہے کہ ترقی ملے یا پھر بونس وغیرہ کے ذریعہ رقم حاصل ہوگی۔انعامی اسکیموں میں بھی قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔آپ کی فلاح، شخصیت کی تعمیر شادی بیاہ کے معاملات شریک کار اور شریک زندگی کے ساتھ بہتر روابط کاروباری زندگی میں ٹھیکہ جات کے حصول اور ملازمت پیشہ افراد کے **تبادلوں** کے مسائل حل کرنے میں مددگار ثابت ہونگے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ یقیناً آپ کو کسی غلط فہمی میں مبتلا کیا جائیگا جو کچھ آپ سوچ رہیں ضروری نہیں کہ ویسا ہی ہو آپ کے برج میں چند ستارے کمزوری کی حالت میں موجود ہیں۔علم و عقل کا سیارہ اپنا برج تبدیل کرتے ہوئے وبال اور سختی کی جانب آئیگا لہٰذا یہ وقت ہے جب فیصلے سوچ سمجھ کر کیے جائیں **تحریری کاموں** میں احتیاط کریں اعتبار نہ کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ضرورت کے مطابق ہی کم گفتگو کریں حد سے زیادہ بولنا آپ کیلئے خوشخبری لاسکتا ہے۔اس ہفتہ کے آخری ایام آپ کیلئے مبارک ہیں جو کچھ کریں سوچ سمجھ کر بہتر طریقہ سے انجام دے سکتے ہیں۔گھریلو ماحول خوشگوار بنانے کی کوشش کریں۔

(26 تا 30) یہ ہفتہ قرض دینے یا لینے کے **معاملہ** میں نحس ثابت ہوگا کسی بھی نقصان سے محفوظ رہنے کیلئے خاص طور سے کسی بزرگ سے دعا کروائیں ان شاء اللہ بہتری ہوگی۔انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ بہتر ثابت نہ ہوگا لیکن ایک حد تک **قسمت آزمائی** کر سکتے ہیں کاروبار میں لگائی گئی رقم فائدہ دیگی **اچھے فیصلے** کرنے کا وقت ہے۔غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج میں منسلک ہوسکتے ہیں۔محبوب سے اظہار محبت کا اچھا وقت ہے۔

جولائی (یکم تا 8) وہ افراد جو کہ اب تک خاموش محبت اپنے دل میں لئے بیٹھے تھے چاہئے کہ اس کا اظہار اس سے کر دیں جس کو وہ قابل محبت سمجھتے ہیں۔**عشق و جنون** سر پر سوار نہ ہونے دیں ایک حد میں رہ کر تمام امور کو بخوبی انجام دیں۔اخراجات کی زیادتی کہ وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رہینگے۔آمدنی میں کمی ہو سکتی ہے یا یوں کہہ لیں کہ **بے برکتی** کی وجہ سے چند مسائل کھڑے ہو جائیں گے۔یہ وہ وقت ہے جب آپ کو نہایت احتیاط سے تمام مسائل کو حل کرنا پڑتا ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کئی سیارے **اپنا گھر** تبدیل کر رہے ہیں تیزی سے اتار چڑھاؤ طبیعت میں رہے گا۔ایک دیرینہ آرزو پوری ہوگی آپ دوستوں سے توقعات حد سے زیادہ رکھ لیتے ہیں قریبی عزیزوں سے حالات کو بہتر بنائیں کاروباری پوزیشن بہتر رہیگی۔لیکن **اخراجات** میں بھی اضافہ رہے گا۔شریک حیات محبوب یا دوست سے پیدا ہو چکے **اختلافات** ختم ہو جائیں گے۔شریک حیات کو جگر یا دل کے امراض کا خطرہ ہے بے احتیاطی نہ کریں

(17 تا 25) ان ایام میں کچھ لوگ خلاف توقع آپکی اُمید پر پورا اتریں گے۔شریک حیات کی صحت خراب ہوسکتی ہے۔جس کی وجہ سے آپ کو خصوصی توجہ دینی ہوگی۔آپ میں سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ جب آپکے ہاتھ میں کچھ رقم آجاتی ہے تو گویا آپ سے بڑا کوئی بادشاہ نہیں ہے۔آئندہ حالات کی بہتری کیلئے کچھ سوچیں بہترین لائحہ عمل تیار کریں۔ایک خواہش پوری ہوگی۔انعامی سکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ بہتر نہیں طبیعت میں چڑچڑاپن آسکتا ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زہرہ 28,29 جولائی کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے جو کہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت ہے۔یہ ایسی قوت ہے جب آپ اپنے رُکے ہوئے معاملات حل کر سکتے ہیں۔وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے ان ایام میں اگر کوشش کی جائے تو مقصد پورا ہوسکتا ہے۔من پسند فرد سے نکاح کا پیغام بھیجنا چاہیں تو یہ بہترین وقت ہے خواتین اپنے نسوانی حسن میں اضافہ کیلئے خاص لوح بنواسکتی ہیں یا کسی شخص کی مکمل تسخیر کہ کبھی وہ آپ سے جدا نہ ہو یا ہمیشہ وہ آپ کے گن گاتا رہے۔ **لوح یا نگینہ اوج زہرہ** ادارہ سے ضرور بنوائیں۔ان ایام میں اگر ایسا کاروبار شروع کیا جائے جس میں خواتین سے منسوب اشیاء کی فروخت کا ہو تو ایسا کاروبار جلد ترقی پکڑے گا یعنی یوں کہہ لیں کہ کم محنت سے زیادہ فائدہ حاصل ہوگا۔

اگست (یکم تا 8) اس ہفتہ کے آغاز سے ہی کچھ پریشانیاں سر پر منڈلا رہی ہونگی۔ اخراجات میں از حد ہوسکتا ہے روپے پیسے کی بربادی نہ کریں۔ **حالات** کو بہتر ہونے میں کچھ وقت ضرور لگے گا۔ بہتر حکمت عملی اختیار کریں۔ خدشات کو ذہن میں نہ آنے دیں۔ اپنے فیصلہ کو تبدیل کرنے کیلئے یہ **اچھا وقت** نہیں ہے۔ **نئے کام** کا آغاز ان دنوں نہ کریں اہم کاموں میں بزرگوں سے مشورلازمی لیں فائدہ ہوگا۔ نیا کاروبار شروع کرنا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔

(9 تا 16) کاروباری افراد آئندہ آنے والے وقت کیلئے ان دنوں بہترین حکمت عملی بنا سکتے ہیں۔ دوران سفر احتیاط کرنا ہوگا۔ والدہ کی جانب سے **وراثتی جائیداد** یا مفت کی دولت ملنے کی توقع ہے۔ بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔ انعامی اسکیموں میں فائدہ زہرہ تسدیس مشتری کی وجہ سے ہوسکتا ہے۔ سفر بہترین ثابت ہوگا ایک اچھا اور اہم موقع آپ کے ہاتھ آنے والا ہے۔ کچھ لوگ آپ سے متعلق غلط افواہیں پھیلا رہے ہیں آپ اپنے ارادے کو جاری رکھیں۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ پہلے کی نسبت بہتر گزریگا کچھ دوستوں سے مل کر خوشی کا احساس ہوگا مہمانوں کو گھر پر مدعو کرنے کیلئے مناسب وقت ہے۔ دوسروں کو اپنا غلام بنانے کیلئے کچھ تو قربانی دینا ہوگی۔ مکان و جائیداد سے متعلقہ معاملات فوری حل کرلیں وقت کم ہے اگر آپ نے کوئی **عملی قدم** نہ اٹھایا تو بعد میں پچھتا نا پڑیگا۔ اس ہفتہ میں جگر اور معدہ کے امراض پیدا ہوسکتے ہیں **کم غذاء** کا استعمال آپ کی **صحت** کو بہتر بنا سکتا ہے۔ روپے کے لین دین میں احتیاط ضروری ہے وہ افراد جو کسی محکمہ میں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں کوشش کریں کہ ان دنوں کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر پر نہ لیں اور نہ ہی اہم دستاویز بے احتیاطی سے رکھیں۔

(26 تا 31) دو سیارے زہرہ مشتری کی نحس نظر مقابلہ قائم ہو رہی ہے جن میں سے ایک سیارے زہرہ کا تعلق آپکے برج سے ہے لہذا بہت زیادہ احتیاط کرنی ہوگی کیونکہ جب کوئی **سیارہ نحس** حالت سے گزر رہا ہوتا ہے تو وہ اس برج کے حامل فرد کو بھی نقصان دیتا ہے۔ شریک حیات سے تعلق بہتر بنانے کی کوشش کریں کسی سے بلاوجہ بحث نہ کریں اور اگر ایسا ماحول بن جائے تو کوشش کریں کہ اُس جگہ سے دور نکل جائیں۔ گھریلو ماحول خراب ہوسکتا ہے جتنا ہوسکے خاموش رہیں۔

ستمبر (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ نظر قائم ہو رہی ہے جس کے مجموعی ان ایام میں تیزی سے اثر انداز ہونگے۔ انہیں آپ نظر انداز کئے ہوئے ہیں۔ **مفادات** کی تقسیم آپ کو اس شہرت و مقبولیت کو مجروح کرسکتی ہے۔ جو آپ کا حق ہے اپنے دوسروں کو اپنے قریب لانے کی کوشش کیجیے۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ اس ہفتہ زہرہ تربیع زحل کی نحس نظر بھی قائم ہو رہی ہے۔ دوستوں میں بہت کم رفاقت اور وفا پائی جائیگی۔ **بے وفائی** کا زیادہ اندیشہ ہے۔ جنسی تعلقات میں بھی کمزوری ہوگی۔ **سخت رویہ** اور غیر ذمہ دارانہ طبیعت کا رجحان رہے گا۔ نیا طرز زندگی خوش بختی لائے گا۔ لڑائی جھگڑے سے بچئے۔

(9 تا 16) ان ایام میں ملازم پیشہ افراد اپنے امور کو بخوبی انجام دیں ورنہ ایک بڑی پریشانی کھڑی ہوسکتی ہے افسران بالا تعلقات بہتر بنائیں یقیناً اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ بگڑے ہوئے معاملات بہتر بنانے کیلئے کسی بزرگ سے اپنے حق میں خصوصی دعا ضرور کروائیں۔ **سابقہ غلطیوں** سے سبق حاصل کرلینا چاہئے۔ چھوٹی سی کامیابی کو بڑی کامیابی ہرگز نہ سمجھیں۔ اس ہفتہ حالات قدرے بہتر اور آپ کے حق میں ہیں لیکن آنے والے دنوں میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ خطرہ ابھی سر سے نہیں ٹلا جو لائحہ عمل تیار کیا گیا ہے اگر آپ نے **خاموشی** سے اس پر عمل کیا تو یقیناً فائدہ ہوگا۔ سواری کا خاص خیال رکھیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں معاملات کو ٹھنڈے طریقے سے حل کریں عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ نہ ہونے دیں۔ سسرالی رشتہ داروں سے مل کر معاملہ کو بہتر بنایا جاسکتا ہے۔ جو شخص قابل عزت ہے اس کی **عزت دینا** آپ کا فرض ہے۔ احتیاط نہ کی تو کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔ عدالتی کاروائیوں سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں۔ فی الوقت آپ اس پوزیشن میں نہیں کہ ہر فیصلہ آپ کے حق میں ہو۔ آپ کو سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ محبوب سے بلاوجہ تنازعہ کھڑا ہوسکتا ہے۔

(26 تا 30) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ آسودگی اور خوشحالی ان ایام میں میسر آئیگی۔ ہمت سے کام لیں اور ذہانت کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر لائحہ عمل تیار کریں۔ **نکاح** کیلئے یہ ایام بہترین ثابت ہونگے۔ بیشک حالات آپکے حق میں ہیں لیکن پھر بھی احتیاط ضروری ہے۔ سیارگان کی اس سعد نظر کی وجہ سے ان ایام میں امدادی غرض کیلئے مالی امداد کرنا، ہمت اور بہادری کیلئے، مستقبل کی منصوبہ بندی کرنا اور بری عادتوں سے چھٹکارا حاصل کرنے کیلئے بے حد مفید ہے۔ جمعہ کا دن خصوصاً **اختراعی مقاصد** کی خاطر بہت عمدہ ہے۔ جائیداد کی خرید و فروخت سے فائدہ ہوگا۔

اکتوبر (یکم تا 8) زائچہ میں بہت سے سیارگان کمزوری کو ظاہر کر رہے ہیں۔ ابھی چند دنوں تک ہر بات میں تحمل مزاجی سے کام لیں تو یقیناً آپ کو فائدہ ہوگا۔ کاروباری پوزیشن بہتر نہ رہے گی۔ وہ افراد جو کہ غیر ملکی سفر کے خواہاں ہیں اُنکے **سفر** میں رکاوٹیں پیش آسکتی ہیں۔ **شراکتی کاروبار** سے گریز کریں۔ صحت کا خیال رکھیں۔ بخار یا **سینے کے امراض** پیدا ہوسکتے ہیں۔ نمود و نمائش سے گریز کریں۔ ہر کام رازداری سے کرنا اچھا ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زہرہ قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 10 تا 14 اکتوبر رہیں گے اس نظر کے تحت حالات میں بہتری ملے گی۔ تقاریب جانے کا موقع ملے گا۔ آپکی زندگی میں بے شمار انقلابات آنے والے ہیں۔ **گرم مزاج** ہونے کی وجہ سے سرد مقامات پر رہنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس ہفتہ مایوسی کا خاتمہ ہوگا دل و ذہن میں ایک خوشی کا احساس پیدا ہوگا۔ شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی متاثر ہوگی۔ قریبی رشتہ داروں خصوصاً بھائی، بہن کی محبت آپ کے دل میں جوش پیدا کرے گی اس دوران ہوش و حواس سے کام لیں قرض دینا اچھی بات ہے مگر احتیاط کریں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے سیارگان کی یہ نظر آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ اس دوران **نئے کام کی ابتداء** انعامی اسکیموں میں حصہ لینا شیئرز کی خرید و فروخت سونا چاندی کی خرید و فروخت فائدہ دے سکتی ہے۔ اس ہفتہ طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہیگا آپ کو آرام کرنا چاہئے یا کسی تفریحی مقام پر چلے جانا چاہے ماحول کی تبدیلی سے صحت بہتر رہیگی۔
(26 تا 31) ان ایام میں اپنے گھریلو معاملات بارے کسی بھی شخص کو دخل اندازی کرنے کی اجازت نہ دیں۔ **فضول اخراجات** سے گریز کریں۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ ٹانگوں میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ معدہ کے امراض بھی پیدا ہو سکتے ہیں۔ اس ہفتہ طبیعت میں بوجھل پن اور سستی رہیگی۔ مجالس و روحانی محافل میں شرکت کرنے سے تقویت ملے گی۔ کام کی زیادتی رہے گی لیکن عبادت و ریاضت کی طرف بھی زیادہ توجہ ہوگی۔ ان ایام میں **بحث و تکرار** سے گریز کریں۔ مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ حالات تیزی سے بہتر ہو رہے ہیں۔ **غلط فہمی** سے بچنے کیلئے خود معاملہ کے تہہ تک پہنچیں۔
نومبر (یکم تا 8) آپ کیلئے اچھی خبر یہ ہے کہ علم عقل اور دانش حکمت کا سیارہ جو کہ آپ کے برج میں مقیم ہے اس ہفتہ 03 نومبر کو اپنی رجعت ختم کر رہا ہے کسی بھی سیارے کی رجعت اُسکی سعد قوت کو کھو دیتی ہے اب یہ حالت رجعت سے مستقیم حالت میں آ رہا ہے۔ استقامت کی یہ حالت رُکے ہوئے معاملات اور مصائب کے حل ہونے کا اشارہ ہے۔ گزشتہ دنوں جو **نقصانات** اور پریشانیاں آپ کو برداشت کرنا پڑی وہ عطارد کی رجعت کی وجہ سے تھی۔ خرابی صحت کی بھی یہی وجہ تھی۔ ذہنی دباؤ کا شکار تھے لیکن اب وقت بدل گیا۔ ان ایام میں گھریلو معاملات خود بہتر طریقہ سے حل کر سکتے ہیں۔ **خوشی کی تقریبات** میں جانے کا موقع ملے گا کچھ پرانی یادیں تازہ ہونگی جذبات کو کنٹرول میں رکھیں۔ چہرے سے پریشانی کو ظاہر نہ ہونے دیں۔
(9 تا 16) زہرہ مشتری تربیع کے نحس اثرات کیوجہ سے اس ہفتہ گھر سے نکلتے ہوئے یا رات کو کاروباری مقام یعنی دوکان یا دفتر کو تالا لگانے کے بعد اچھی طرح چیک کر لیں ذرا سی سستی نقصان دے سکتی ہے ملازمین پر بھروسہ نہ کریں خاص طور سے وہ خواتین جو کہ گھریلو ملازمہ رکھتی ہیں اس پر خاص نظر رکھیں قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے۔ علاوہ ازیں الیکٹرک اور الیکٹرونکس اشیاء **غفلت** کے باعث خراب ہو سکتی ہیں۔ اپنی قیمتی اشیاء کی خود حفاظت کریں اور یاد رکھیں کسی پر بھی حد سے زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ اس ہفتہ کوئی ایسی غلطی نہ کریں جسکی وجہ سے آپ کو نقصان سے گزرنا پڑے۔ ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔
(17 تا 25) قرضوں کی وصولی کیلئے یہ ہفتہ بہتر ہے کاروباری ترقی یا نیا کاروبار کرنا آپکے حق میں بہتر ہوگا۔ الیکٹرانک اشیاء کی خریداری کیلئے یہ بہترین دن ہیں۔ غیر قانونی ذرائع سے آمدن میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ بذریعہ سفر کچھ رکے ہوئے کام انجام پا سکیں گے۔ شریک حیات کا ذہنی لگاؤ مذہب کی جانب ہوگا۔ آپکے خفیہ دشمن مغلوب رہیں گے سرگرمیوں میں زیادہ تر فلاح و بہبود کے کاموں میں توجہ رہیگی۔ منافع بخش اسکیموں میں سرمایہ لانے سے فائدہ ہو سکتا ہے۔
(26 تا 30) ان ایام میں کوئی بھی کام شروع کرنے سے قبل گرد و پیش کے حالات کا جائزہ ضرور لگا لیں ایسا نہ ہو کہ بعد میں پچھتانا پڑے۔ کچھ لوگ آپکے ہمت اور حوصلہ کم کرنے کی کوشش کریں گے لیکن آج آپ ثابت قدمی سے اپنے **مشن کی تکمیل** کریں کسی کی باتوں پر دھیان نہ دیں۔ ان شاء اللہ فیصلہ آپکے حق میں ہوگا۔ گھریلو امور کو اس ہفتہ انجام دے سکتے ہیں کچھ لوگ نہیں چاہتے کہ آپ بہتر طریقہ سے اپنے نظام کو چلا سکیں۔ سفر کے دوران احتیاط کریں۔
دسمبر (یکم تا 8) ان ایام میں کاروباری معاملات انعامی اسکیموں میں حصہ، شیئرز کی خرید و فروخت کیلئے اس سے اعلیٰ موقع آپ کو دوبارہ نہیں ملے گا۔ قریبی عزیز یا بھائی کی جانب سے مالی نقصان کا خدشہ ہے۔ اخراجات میں کمی کر کے **فائدہ** حاصل کر سکتے ہیں۔ پیار و محبت کا سیارہ محبوب سے تعلقات استوار رکھنے کی جانب اشارہ دے رہا ہے یا وہ لوگ جو کہ ابھی رشتہ ازدواج میں منسلک نہ ہوئے۔ خوشخبری مل سکتی ہے۔ خدشات کو ذہن میں نہ آنے دیں کچھ لوگ بلاوجہ آپکو پریشان کرنا چاہ رہے ہیں ان کی باتوں پر ذرا توجہ نہ دیں۔ کاروبار میں کسی بھی قسم کی تبدیلی نہ کریں جو جیسا ہے اسے ویسا ہی چلنے دیں۔
(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں با آسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ عشق و محبت کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ خواتین میں جنسی امراض بڑھ جانے کا خدشہ ہے۔ بہت سی نئی چیزیں آپ کے سامنے کھل کر آئینگی۔
(17 تا 25) آپ کو حد سے زیادہ سخی بننے کا شوق ہے لین دین کے معاملات میں احتیاط کریں۔ الیکٹرانکس اور الیکٹرک اشیاء کی خریداری اس ہفتہ کر سکتے ہیں۔ گھر کے برقی آلات مرمت کروالیں۔ بے احتیاطی بڑا نقصان بھی دے سکتی ہے۔ شریک حیات کی جانب سے کسی بات پر انتہائی دکھ پہنچ سکتا ہے لیکن ایک خوشی بھی آپ کو ملے گی۔ وہ شخص جو کہ آپ کے ساتھ زندگی گزارنے کیلئے تیار ہے آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ ازدواجی زندگی اس ہفتہ یقیناً متاثر ہوگی۔
(26 تا 31) ان ایام میں دشمنوں پر نظر رکھیں بجائے اس کے کہ گھنٹوں سوچتے رہیں۔ **عملی کاموں** کی طرف توجہ دیں تو زیادہ فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ ایسی مصروفیات سے دور رہیں جن میں آپکو حاصل کچھ نہ ہو ورنہ مفت کی **بدنامی** ملنے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو حالات بہتر نہ ہونگے لیکن آپکو بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر کوئی شخص آپ کی بات نہیں مانتا تو ضد اور بحث سے گریز کریں۔ دیرینہ مرض دوبارہ سے پیدا ہو سکتا ہے اخراجات میں اضافہ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں۔

SCORPIO

تاریخ پیدائش:۔ 24 اکتوبر تا 22 نومبر | نام کا سرحرف:۔ ن، ز، ظ، ض | موافق دن:۔ منگل | حاکم سیارہ:۔ مریخ



# عقرب

نوعی خصلت:۔ مضطرب، گرم مزاج

موافق عدد:۔ 9

خاصیت:۔ جسمانی کیفیت مضبوط، قوت ارادی

موافق پتھر:۔ مکھراج، عقیق، موتی

امراض:۔ حلق کی بیماریاں، نزلہ، زکام، معدہ کے امراض

موافق رنگ:۔ سرخ، قرمزی، تیز براؤن، میرون

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ نظر قائم ہو رہی ہے آپ کے بعض کاموں میں قدرتی طور پر رکاوٹیں پیدا ہونگی جس سے **دل کو صدمہ** اور دکھ ہوگا، مگر یہ رکاوٹیں سعی فرمانے کے بعد دور بھی ہوسکیں گی لہذا چنداں متفکر اور پریشانیوں ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ اس ہفتہ میں عنصر آب سے پرہیز کریں اس سے **کچھ نقصان** پہنچتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ آپ بارش میں بھی نہ نہائیں چوٹ لگنے کا احتمال ہے کوئی نیا کام خود کرنا تو **نفع بخش** ثابت ہوگا مگر وہی کام اگر کسی عزیز کی شرکت سے کریں گے تو انجام کار نقصان دہ ثابت ہوگا۔ جائیداد یا قیمتی شے کا فروخت کرنا اس ہفتہ میں بہتر نہیں۔

(9 تا 16) بہت سے معاملات حالات آپ کی گرفت میں ہے برج حوت سے تعلق رکھنے والا شخص آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ شراکتی کاروبار کرنا چاہتے ہیں۔ تو برج حوت سے متعلقہ شخص کے ساتھ کریں **یقینی فائدہ** ہوگا۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے موزوں وقت ہے، 31,35,36 یہ ایسے اعداد ہیں جو کہ آپکو نقصان نہیں دینگے۔ اس ہفتہ اولاد کی جانب سے خوشی ملنے کی امید ہے وہ افراد جو کہ اب تک اولاد کی نعمت سے محروم رہے روحانی وجسمانی علاج سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر ہوجائیں گے۔ غیر ملکی سفر کے خواہشمند عقربی افراد کو بھی خوشخبری ملنے کا امکان ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں نظر عطارد تسدیس مریخ اثرات کیوجہ کے سبب مسلسل بہتری کی جانب جارہے ہیں اگر کسی سے کوئی دُکھ پہنچا ہے تو اُسے اپنے سر پر سوار نہ کریں۔ قانونی معاملات نہایت سوچ سمجھ کر طے کرنا ہونگے۔ کسی بھی وجہ سے کہیں پر بھی اپنے آپ کو کمزور ظاہر نہ کریں۔ روحانی محافل میں شرکت اختیار کریں۔ آپ اس وقت طاقت ور انسان ہیں۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔ اس وقت صبر و تحمل اور ثابت قدمی سے کام لیں خوشخبری ملنے کی امید ہے۔

(26 تا 31) حاسدین جو کچھ کررہے ہیں ان کو یقیناً منہ کی کھانی ہوگی۔ **حصول روحانیت** کے سلسلے میں سرگراں افراد کو اس ہفتہ میں کامیابی مل سکتی ہے۔ کوئی الجھا ہوا مسئلہ حل ہوجائے گا۔ شہرت میں غیر معمولی اضافہ ہوسکتا ہے۔ مختلف سیاروں کا اجتماع آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ کہ آپ جو کچھ کرنا چاہئیں تو کر گزریں۔ **تفریحی مقامات** پر جانے سے طبیعت میں چڑچڑاپن ختم ہوجاتا ہے۔ دوران سفر احتیاط کریں نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔

**فروری** (یکم تا 8) کچھ معاملات حسب منشاء طے پاجائینگے۔ وہ عقربی افراد جو کہ اولاد کے خواہشمند تھے اور اس ہفتہ اولاد کی نعمت سے مالا مال ہوئے انہیں بیٹی کی نعمت ملنے کا امکان ہے۔ سیارہ مشتری زائچے کے تیسرے گھر میں حرکت پذیر ہے اس سیارے کی حرکت **حالت استحکام** پیدا کرے گی۔ اس دوران آپ کی صحت کے معاملات متاثر ہونگے۔ ذاتی ملازمین سے **اختلاف رائے** پیدا ہوگا۔ گھریلو خواتین گھر میں کام کاج کرنے والوں سے سخت تنگ آجائیگی۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 16 فروری کو خانہ شرف میں داخل ہورہا ہے برج جدی کے 28 درجہ پر یہ سیارہ درجہ شرف سے گزریگا لیکن یہ وقت آپ کیلئے انتہائی موزوں ہے جب تک یہ سیارہ خانہ شرف میں موجود ہے ہر شے آپ کی مٹھی میں ہے۔ ہر جائز کام کرسکتے ہیں۔ جب بھی کوئی سیارہ خانہ شرف میں موجود ہوتا ہے تو انتہائی طاقتور ہوجاتا ہے آپ کی پوشیدہ قوتوں کو طاقت دینے کیلئے آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ یہاں پر یہ انتہائی طاقتور اثرات ظاہر کریگا اس برج میں اس کا قیام 31 مارچ تک ہے۔ اس دوران نیا کاروبار شروع کرسکتے ہیں اگر سرکاری ملازمین کوشش کریں تو ترقی ممکن ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تسدیس مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ بزرگوں سے مالی فائدہ ہوسکتا ہے۔ یہ ہفتہ قانونی اور دفتری معاملات میں بھی مسائل لائے گا۔ روزگار اور **پیشہ وارانہ** معاملات پر زبردست دباؤ لائے گا۔ اس ہفتہ بعض اوقات زائد کام اور ذمہ داریوں سے واسطہ پڑے گا لیکن یہی چیز مستقبل میں آپ کے کام آئے گی۔ مستقبل میں ترقی کیلئے منصوبہ پر بنیادیں رکھنے کے لئے بہت کچھ کرسکتے ہیں۔ اپنی صلاحیتوں کو **زنگ آلود** نہ ہونے دیں۔ خوف اور بزدلی کی کیفیت کو دور کرنے کیلئے سلام مریخ کا ورد کریں اس دوران نگینہ مرجان اور زبرجد کا استعمال آپ کیلئے فائدہ کا باعث ہوگا۔

(26 تا 29) سیارگان اس پوزیشن میں ہیں کہ نظر عطارد تسدیس مریخ اچھی نظر ہے ظاہری طور پر بڑے ہی بلند بانگ دعوؤں کیساتھ خود کو بڑا بہادر ثابت کرنیکی کوشش کریں گے لیکن سیاروں کی حالت کو دیکھتے ہوئے کہا جاسکتا ہے کہ آپ میں اتنی جرات ہے کہ جسمانی اور روحانی طور پر خود کو طاقت ور محسوس کریں گے۔ بہتر حال ہر قدم آزادنہ طور پر اٹھایئے۔ نہ بھولیں کہ اس وقت آپ پر جادوئی حملے بھی کئے جارہے ہیں لیکن آپ کے برج کا **حاکم سیارہ قوت** اور طاقت میں ہونے کی وجہ سے ان حملوں کو بے اثر کررہا ہے۔ جتنا ممکن ہوسکے اپنے برج کے مطابق صدقے کا خصوصی اہتمام کریں اور اپنے نام کا اسم اعظم لازمی ورد کریں۔

مارچ (یکم تا 8) غیرملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹیں حاصل ہوں گی۔ اور اگر سفر پیش آئے تو تکلیف دہ ثابت ہوگا اس لئے نہ کریں تو بہتر ہے۔ اس ہفتہ قانونی چارہ جوئی سے بھی گریز کریں سوائے شکست کے کچھ حاصل نہ ہوگا۔ آپ کیلئے نگینہ مرجان پہننا مفید ہے۔ مخالفین سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ غفلت سے فائدہ اٹھا کر نقصان دینے کی کوشش کرینگے۔ خفیہ امور کی انجام دہی میں راز کا اخفاء لازمی ہے۔ کاروبار میں خیر و برکت رہے گی۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ نئے کام کا اجراء بھی فائدہ مند ثابت ہوگا۔ مشترکہ مفاد کے پروگراموں میں حصہ لینے سے مادی فوائد ملیں گے دوسروں کی مادی اعانت نقصان دیگی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کاروباری امور کی انجام دہی حسب منشاء ہوگی ترقی و توسیع کی کوششیں کامیاب رہیں گی نئے کاروبار کے کرنے سے مادی فوائد ملیں گے دوسروں کو شریک کار کرلینا بھی بہتر ثابت ہوگا۔ کچھ نئے راستے آپ کو نظر آئینگے ان پر عمل کرلینا چاہئے۔ جن پر عمل کرکے آپ کو فائدہ مل سکتا ہے۔ اہل خانہ سے حالات بہتر قائم ہونگے۔ حالات کو سنبھال کر وقت گزارنا ہوگا ورنہ نقصان کا اندیشہ بھی ہے۔ خصوصاً اہل خانہ سے یا شریک حیات سے معاملات کو بہتر طریقہ سے حل کرنے کی کوشش کریں۔ گھریلو ماحول بہتر بنائیں۔ آپ کے لئے خوش آئین بات ہے۔ ان دنوں طبیعت میں ہمت اور حوصلہ پیدا ہوگا۔

(17 تا 25) ہمت بہادری طاقت کا احساس آپ کو رہے گا کیونکہ طاقت حکمت علی بہادری اور آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ آپ کے دوست برج جدی میں قیام پذیر ہے۔ اس برج میں اس سیارہ کر شرفی قوت بھی حاصل بہتر ہے کہ اپنی راہنمائی کے لئے کسی اسدی دوست سے مدد طلب کریں یقیناً کامیابی حاصل ہوگی لکی عدد 59 ہے۔ کوئی دیرینہ آورز پوری ہوگی لیکن دھوکہ تو صرف ایک بار ہی کھایا جاسکتا ہے کسی سے بار بار دھوکہ کھانے پر بیوقوف کہا جائے گا۔

(26 تا 31) اپنے حاکم سیارہ کی لوح شرف مریخ اس نایاب وقت میں ضرور بنوائیں۔ کیونکہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ ڈیڑھ سال بعد 26 مارچ کو شرف کے درجہ پر آرہا ہے شرفی درجات سے گزرتے ہوئے آپ کے برج کا حاکم سیارہ قوتوں سے بھرپور ہوگا۔ ہمت جرات بہادری میں اضافہ ہوگا آپ دشمنوں پر بھاری ہوسکتے ہیں۔ جلدی امراض، معدہ کے امراض اور بخار سے بھی نجات مل سکتی ہے۔ لوح شرف مریخ آپ کی زندگی کو بدل کر رکھ دے گی۔

اپریل (یکم تا 8) اس ہفتہ کے آغاز سے آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ برج دلو میں داخل ہو رہا ہے یہاں اس کا قیام 31 مارچ تا 13 مئی ہے۔ یہ سیارہ زوال اور بیقدری کا شکار ہوگا آپ کی قوتیں کمزور ہوسکتی ہیں۔ ہر کام محتاط انداز سے کریں خاص طور سے پنچائتی معاملات، لڑائی جھگڑا، آگ، ہتھیار اور اوزار کے استعمال میں محتاط رہیں۔ مریخ جو کہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہے اس سیارہ کی تمام تر کیفیات آپ کو متاثر کرتی ہیں 31 مارچ تا 13 مئی یہ سیارہ ناقص حالت اور اپنے زوالی برج یعنی دلو میں داخل ہوا جہاں پر یہ کمزرویوں کو ظاہر کریگا اس دوران کسی بھی قسم کا اہم قدم آپ کیلئے نقصان دہ ہوسکتا ہے محتاط رہیں۔

(9 تا 16) آپ عقل و دانش بروئے کار لاتے حالات کو دیکھتے ہوئے قدم اٹھائیں گرد و پیش پر نگاہ رکھیں۔ سب کچھ درست ہو جائیگا۔ اس ہفتہ یقیناً آپ کو کسی **غلط فہمی** میں مبتلا کیا جائیگا جو کچھ آپ سوچ رہیں ضروری نہیں کہ ویسا ہی ہو آپ کے برج میں چند ستارے کمزوری کی حالت میں موجود ہیں۔ علم و عقل کا سیارہ اپنا برج تبدیل کرتے ہوئے وبال اور نحتی کی جانب آئیگا۔ لہٰذا یہ وقت ہے جب فیصلے سوچ سمجھ کر کیے جائیں تحریری کاموں میں احتیاط کریں۔

(17 تا 25) اس سے زیادہ مزید بہتر وقت آپ کے ہاتھ نہ آئے گا کیونکہ عطارد تسدیس مریخ سعد نظر ہے اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے کی گئی کوششیں کامیاب ہونگی۔ ایسے خواتین حضرات جن کا شریک حیات سے کوئی **جھگڑا** یا ناراضگی چل رہی تھی۔ ان ایام میں اپنی اس ناراضگی کو صلح میں تبدیل کر سکتے ہیں اور اگر کسی کا محبوب ناراض ہو تو اسے بھی منانے کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہے گا۔ یہ ہفتہ مقدمات کو فیصلہ کروانے کے لئے یا عزیز و اقارب سے بہتر تعلقات استوار کرنے کے لئے اچھا رہے گا۔ خواتین اس ہفتہ منگل یا بدھ کے دن زیورات کی خریداری کریں تو اس سے ان کو فائدہ ہوگا نیا کاروبار شروع کرنے کے لئے یہ اچھے دن ہیں۔

(26 تا 30) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 25 اپریل تا 13 مئی کو برج دلو میں اس سیارہ کو حضیض حاصل ہے برج دلو سیارہ مریخ کیلئے نحس ہے۔ لہٰذا ہر قسم کے معاملات میں احتیاط برتیں خصوصاً آگ یا چھری یا ہتھیار کسی بھی قسم کا ہو محتاط رہیں لڑائی جھگڑے کا اندیشہ ہے۔ **دشمنوں کی چالیں** آپ پر کامیاب ہوسکتی ہیں محبت میں ناکامی اور مذہبی لوگوں سے ناراضگی کا اندیشہ ہے۔ اپنے برج کا **صدقہ** ضرور دیں یا لوح شرف مریخ ضرور بنوائیں۔

مئی (یکم تا 8) ذمہ داریاں آپ کے کاندھوں پر ہیں آپ بخوبی ان کو حل کرسکتے ہیں۔ گھبراہٹ کچھ غلط کرنے سے گریز کریں۔ تحمل مزاجی آپ ہی کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ کچھ کوا کب آپ کے حق میں نہیں ہیں لیکن اپنے معیار کو برقرار رکھیں کمزوری کو ظاہر نہ ہونے دیں چہرے کے تاثرات اطمینان بخش رکھیں۔ ضروری بھی نہیں کہ ہر شخص آپ کی بات مانے۔ قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے آپ کو احتیاط کی ضرورت ہے۔ قریبی دوست پر اعتبار نہ کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ ضرورت کے مطابق ہی کم گفتگو کریں حد سے زیادہ بولنا آپ کیلئے خوشخبری لاسکتا ہے۔ اس ہفتہ کے آخری ایام آپ کیلئے مبارک ہیں۔

(9 تا 16) 13 مئی مریخ کا داخلہ برج حوت میں ہے اس دوران آپ کی **وجدانی قوتوں** پر زبردست دباؤ ہوگا ہر معاملے کو سلجھانے کی صلاحیت **خود اعتمادی** اور ثابت قدمی پیدا کرنا ہوگی اور یہی دو عناصر ہیں جو **مادی کامیابی** اور سماجی استحکام بخشنے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ دوکاندار حضرات اپنے ملازمین پر زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بنا کر رکھیں سخت بات کرنے کی وجہ سے آپ کو اس کا بہت زیادہ خمیازہ بھگتنا ہوگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ نئے تجربات ابھی نہ کریں بدنامی کا اندیشہ ہے سماجی بھلائی کے کاموں سے استفادہ کے لئے موزوں وقت نہیں ہے۔ وراثت سے متعلقہ مسائل حل نہ ہونگے۔ آپ کو موجودہ منصوبے جتنے پر کشش ہیں آنے والے ہفتوں میں آپ کو ان کے لئے اتنی ہی محنت کرنا پڑے گا بہتر ہے کہ پہلے تمام حالات وواقعات کا اچھی طرح جائزہ لے لیا جائے اور پھر منزل مقصود کا تعین کیا جائے۔ ان ایام میں معدہ کے امراض' سینے کی جلن خواتین میں امراض مخصوصہ بڑھ سکتے ہیں۔ احتیاط علاج سے بہتر ہے۔ اہل خانہ کے ہمراہ زیادہ وقت گزارنے سے پریشانیوں میں کچھ کمی آئیگی۔

(26 تا 31) جو کچھ کریں سوچ سمجھ کر بہتر طریقہ سے انجام دے سکتے ہیں۔ اس ہفتہ میں جگر اور معدہ کے امراض پیدا ہو سکتے ہیں کم غذاء کا استعمال آپ کی صحت کو بہتر بنا سکتا ہے۔ روپے کے **لین دین** میں احتیاط ضروری ہے وہ افراد جو کسی محکمہ میں اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں کوشش کریں کہ ان دنوں کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر پر نہ لیں اور نہ ہی اہم دستاویز بے احتیاطی سے رکھیں۔ قریبی رشتہ داروں خصوصاً بھائی، بہن کی محبت آپ کے دل میں جوش پیدا کرے گی اس دوران ہوش وحواس سے کام لیں **قرض** دنیا اچھی بات ہے۔ کاروباری پریشانی آسکتی ہے۔ بہتر عملی اختیار کریں۔ اس ماہ آپ کا نحس عدد 9 اور 4 ہے۔

جون (یکم تا 8) نحس ایام کا آغاز ہو چکا ہے جس کی وجہ زہرہ تربیع مریخ نظر قائم ہو رہی ہے۔ عزیزوں دوستوں اور رشتہ داروں افسران بالاخصوصا کسی جگری دوست اور کسی واقف کار افسر اعلی سے خاص طور نقصان کا اندیشہ ہے۔ جس سے دل رنجیدہ ہو جائے گا آپ کی اپنی صحت جسمانی چند روز خراب رہے گی اور اندرون خانہ بھی کسی بیماری کے باعث تشویش لاحق ہوگی۔ انعامی اسکیموں لاٹری اور سٹہ میں بھی فائدہ کی امید دکھائی دیتی ہے لیکن حد سے زیادہ تجاویز نقصان دہ رہے گا۔ زمین وجائیداد کے مسائل بھی حل ہونگے۔ اس سال مشتری کی گردش سے کاروباری معاملات میں دشواری کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

(9 تا 16) بہن بھائیوں سے لڑائی جھگڑا' مصیبت اور رنج میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ شمس تربیع مریخ نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ امراض قلب اور آنتوں کا مرض بھی پیدا ہو سکتا ہے۔ عمر رسیدہ افراد کی جانب سے صدمہ کا امکان ہے۔ کاروباری افراد کے سلسلے میں اپنے ملازمین کے ہاتھوں خاصا نقصان اٹھانا پڑے گا۔ سیارہ مریخ کے نحس ہو جانے کی وجہ سے دشمنوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہوگا۔ بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں چوری کا بھی امکان ہے۔ سفر کامیاب رہے گا۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ قرض دینے یا لینے کے معاملہ میں نحس ثابت ہوگا کسی بھی نقصان سے محفوظ رہنے کے لئے خاص طور سے کسی بزرگ سے دعا کروائیں ان شاءاللہ بہتری ہوگی۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے یہ ہفتہ بہتر ثابت ہوگا لیکن ایک حد تک قسمت آزمائی کر سکتے ہیں کاروبار میں لگائی گئی رقم فائدہ دیگی اچھے فیصلے کرنے کا وقت ہے۔ غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج میں منسلک ہو سکتے ہیں۔ محبوب سے اظہار محبت کا اچھا وقت ہے۔ وہ افراد جو کہ اب تک خاموش محبت اپنے دل میں لئے بیٹھے تھے چاہئے کہ اس کا اظہار اس سے کر دیں جس کو وہ قابل محبت سمجھتے ہیں۔ منگنی یا شادی ہونے کا بھی امکان ہے۔

(26 تا 30) برج کا حاکم مریخ 28 جون کو برج حمل میں داخل ہوگا۔ **مفاد پرست** لوگوں سے ہوشیار رہیں ان ایام میں کسی شخص سے بدنامی کا خدشہ ہے۔ اس دوران بہت سی تبدیلیاں واقع ہو سکتی ہیں۔ **نرم رویہ** اختیار کریں تلخ کلامی سے مزید مسائل پیدا ہونگے جس حد تک ہو سکے **اختلافات** سے بچنے کی کوشش کریں لیکن یاد رکھیں کسی پر بھروسہ کرنا آپ کیلئے نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ چند لوگ مل کر آپ کے خلاف سازشوں کا جال بن رہے ہیں۔

جولائی (یکم تا 8) اس ہفتہ آپ کے ستارے کمزور حالت میں ہیں عطارد مریخ نحس نظر بنا رہے ہیں۔ بڑی عمر کی عورتوں سے **رومانس** کرنا تو اچھی بات نہیں یہ الگ بات ہے کہ وہ اگر آپ کو پسند کریں اور ان کی توجہ آپ کی جانب رہے **جسمانی صحت** کا خیال رکھیں۔ پر اعتماد کی فضا قائم کرنے کے لئے آپ کو کچھ تبدیلیاں لانی ہونگی۔ زائچہ میں بچوں کی جانب سے بہتر **لائحہ عمل** پیش کرنے کی نشانی موجود ہے۔ جس سے گھریلو ماحول خوشگوار ہوگا

(9 تا 16) عشق وجنون سر پر سوار نہ ہونے دیں ایک حد میں رہ کر تمام امور کو بخوبی انجام دیں۔ اخراجات کی زیادتی کہ وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رہینگے۔ آمدنی میں کمی ہو سکتی ہے یا یوں کہہ لیں کہ بے برکتی کی وجہ سے چند مسائل کھڑے ہو جائیں گے۔ یہ وہ وقت ہے جب آپ کو نہایت احتیاط سے تمام مسائل کو حل کرنا پڑتا ہوگا۔ کچھ لوگ خلاف توقع آپ کی امید پر پورا اتریں گے۔ شریک حیات کی صحت خراب ہو سکتی ہے۔ جس کی وجہ سے آپ کو خصوصی توجہ دینی ہوگی

(17 تا 25) اس ہفتہ کوئی ایسی غلطی نہ کریں جسکی وجہ سے آپ کو نقصان سے گزرنا پڑے۔ کاروبار کسی بھی قسم کی تبدیلی نہ کریں جو جیسا ہے ایسے ویسے ہی چلنے دیں۔ اس ہفتہ سفر نہ کریں تو آپکے حق میں بہتر ہے ازدواجی متاثر ہو سکتی ہے۔ روپے کے لین دین بحث وتکرار فائدہ نہ دیگی معاملہ کو بہتر طریقہ سے سلجھانے کی کوشش کریں۔ ملازمین پر نگاہ رکھیں حد سے زیادہ اعتبار نقصان دے سکتا ہے، سسرالی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر بنائیں کیونکہ اپنی عزت اپنے ہاتھ ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ کی ابتداء بہتری سے ہوگی سفر سے **بہتر نتائج** برآمد ہونگے لیکن طویل سفر سے گریز کریں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ یہ ہفتہ ایک بڑے فائدہ کی جانب اشارہ دے رہی ہے لیکن اس کے نتیجہ میں آنے والی رقم ضائع نہ کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دنوں میں کہیں سے **مفت کی دولت** ہاتھ آسکتی ہے۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے کوشش کریں تو کامیابی ممکن ہے۔ **غصہ کو قابو** میں رکھیں۔ اپنی چرب زبانی سے پرہیز کریں۔ سماجی واقعات اور تقریبات بڑی سودمند ثابت ہوں گی لہذا زیادہ سے زیادہ **تقریبات اور اجتماعات** میں شریک ہونے کی کوشش کریں

**اگست** (یکم تا 8) کاروباری پوزیشن اس ہفتہ بہتر رہے گی۔ آپ میں سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ جب آپ کے ہاتھ میں کچھ رقم آجاتی ہے تو گویا آپ سے بڑا کوئی بادشاہ نہیں ہے۔ آئندہ حالات کی بہتری کے لئے کچھ سوچیں بہترین لائحہ عمل تیار کریں۔ ایک خواہش پوری ہونے کا امکان ہے۔ قرضوں کی وصولی کے لئے یہ ہفتہ بہتر ہے کاروباری ترقی یا نیا کاروبار کرنا آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ الیکٹرانک اشیاء کی خریداری کیلئے یہ بہترین ایام ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ شمس تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت کوئی نیا کام کریں اور اس سے لطف اندوز ہوں اگرچہ آپ کو خاصی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن اس کے باوجود آپ شفقت آمیز برتاؤ کی وجہ سے اپنی منزل پر پہنچ جائیں گے اس مخالفت کو پریشانی کی وجہ نہ بنائیں سفر آج کیلئے سودمند ہے ممکن ہو تو سفر اختیار کرسکتے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ مختلف طریقوں سے مال و دولت کا حصول آسان ہوگا۔ اپنے سے بڑی عمر کے لوگوں سے فائدہ ہوگا چند خواہشات تکمیل کو پہنچ سکیں گی۔ گھر کی تزئین و آرائش بہتر بنانے کی طرف دھیان رہے گا۔

(17 تا 25) جو بات نرم رویہ سے حل ہوجائے اسے سختی سے کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ عطارد تثلیث مریخ اشارہ دیتے ہیں کہ **حج عمرہ** اور زیارت کے خواہشمند حضرات کی اس سال خواہش پوری ہوسکتی ہے۔ اپنے مخالفین پر غالب ہیں اور انہیں صلح پر آمادہ کرسکتے ہیں اس ہفتہ کے پہلے چند دن آپ کے ازدواجی حالات خراب ہوسکتے ہیں لیکن آپ دشمنوں پر بدستور **غالب** رہیں گے مکان کی تبدیلی کے خواہشمند حضرات ابھی کوئی قدم نہ اٹھائیں

(26 تا 31) غیر قانونی ذرائع سے آمدن میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ بذریعہ سفر کچھ رکے ہوئے کام انجام پاسکیں گے۔ شریک حیات کا ذہنی لگاؤ مذہب کی جانب ہوگا۔ آپ کے خفیہ دشمن مغلوب رہیں گے سرگرمیوں میں زیادہ تر فلاح و بہبود کے کاموں میں توجہ رہے گی۔ منافع بخش اسکیموں میں سرمایہ لانے سے فائدہ ہوسکتا ہے۔ اس ہفتہ مایوسی کا خاتمہ ہوگا دل و ذہن میں ایک خوشی کا احساس پیدا ہوگا۔ شادی شدہ افراد کی ازدواجی زندگی متاثر ہوگی۔ محبوب سے بلاوجہ تنازعہ کھڑا ہوسکتا ہے۔ زائچہ میں بہت سے سیارگان کمزوری کو ظاہر کر رہے ہیں۔ ابھی چند دنوں تک ہر بات میں تحمل مزاجی سے کام لیں تو یقیناً آپ کو فائدہ ہوگا۔

**ستمبر** (یکم تا 8) اس ہفتہ کے آغاز سے شریک حیات، دوستوں یا اپنے حلقہ احباب میں سے کسی سے جھگڑا کرنے کی کوشش نہ کریں کہ نحس نظر زہرہ تربیع مریخ نظر قائم ہوچکی ہے اگر آپ کے مالی حالات کمزور ہیں تو ان دنوں کہیں سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے یا یوں بھی کہہ لیں کہ کسی بھی نقصان کا اندیشہ ہے۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا یا دوستوں یا شریک حیات سے بحث تکرار سے گریز کریں۔ احتیاط سے کام لیں بسلسلہ تعلیم مایوسی اور ناکامی کا اندیشہ ہے۔ فضول خرچی سے گریز کریں۔ کاروباری پوزیشن بہتر نہ رہے گی۔ وہ افراد جو کہ غیر ملکی سفر کے خواہاں ہیں ناکام رہیں گے۔ سفر میں رکاوٹیں پیش آسکتی ہیں۔

(9 تا 16)۔ اس ہفتہ آپ کا ذاتی سیارہ مریخ رجعت پذیر ہے جو کہ بزدلی کمزور دلی دشمنوں سے مغلوب ہونا اور اسی طرح کے دیگر منفی رجحانات کی جانب اشارہ دیتا ہے۔ اس ہفتہ آپ کو ہتھیار، اوزار، آگ سے بھی بچنا ہوگا بہتر ہے کہ سرخ اور نیلے رنگ کا استعمال ان دنوں نہ کریں عقیق سرخ پہننا آپ کیلئے انتہائی نحوست کا باعث بنے گا زبرجد اور زمرد پہننا بھی اچھا ثابت نہ ہوگا۔ بات بات پر جذباتی ہونا احساس کمتری کا شکار ہونے کا اندیشہ ہے۔ آپ کے سیارے کے زیر اثر ہے عزیز و اقارب، دوستوں اور شریک حیات سے اپنے تعلقات بہتر بنائیں کوشش کریں کہ ان دنوں کسی بھی قسم کی کوئی رنجش پیدا نہ ہو۔

(17 تا 25) اس ہفتہ یقیناً آپ کو کسی **غلط فہمی** میں مبتلا کیا جائیگا جو کچھ آپ سوچ رہیں ضروری نہیں کہ ویسا ہی ہو آپ کے برج میں چند ستارے کمزوری کی حالت میں موجود ہیں۔ یعنی ان ایام میں عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر بن رہی ہے علم و عقل کا سیارہ عطارد گردش میں ہے اس کی وجہ سے وبال اور سختی میں اضافہ ہونے کا امکان ہے۔ لہذا یہ وقت ہے جب فیصلے سوچ سمجھ کر کیے جائیں تحریری کاموں میں احتیاط کریں اعتبار نہ کریں تو زیادہ بہتر ہے۔

(26 تا 30) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ کچھ لوگ آپ کی بھلائی چاہتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ آپ کو بہتر فیصلہ کرنے کیلئے کچھ وقت دیا جائیگا۔ معاملات کو سلجھانے کی کوشش کریں نہ کہ مزید الجھانے کی۔ کوئی دیرینہ خواہش پوری ہوسکتی ہے۔ نہایت سمجھداری سے ان تمام حالات سے نکلنا ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد اس ہفتہ محتاط رہیں تو بہتر ہوگا۔ افسران بالا کی جانب سے **نیا حکم نامہ** بھی جاری ہوسکتا ہے جس کی وجہ سے ماتحت افراد سختی میں آسکتے ہیں۔ تعلیمی اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ بچوں کی طرف سے پریشانی لاحق ہوسکتی ہے۔ سیر و تفریح کا پروگرام فی الحال ملتوی کردیں تو بہتر ہے۔

**اکتوبر** (یکم تا 8) دوست یا شریک حیات سے اختلاف ہے تو فوراً صلح کریں ورنہ بگڑی ہوئی بات کو سنبھالنے میں بہت عرصہ لگ سکتا ہے۔ ان ایام میں جسمانی صحت کا خاص خیال رکھیں ورنہ چھوٹی بیماری طول پکڑ سکتی ہے۔ جس سے ذہنی صلاحیتیں بھی متاثر ہوسکتی ہے کسی کی بھی کہی گئی بات کو ذہن میں جگہ نہ کرنے دیں سفر کرسکتے ہیں لیکن احتیاط اب بھی ضروری ہے۔ ایک قریبی عزیز آپ سے دھوکہ کرنا چاہتا ہے اور وہ کچھ رقم حاصل کرنے کی کوشش میں ہے۔

(9 تا 16) آپ کے برج سیارہ عطارد 14 اکتوبر تا 03 نومبر **رجعت پذیر** ہورہا ہے اس سیارہ کے نحس اثرات کی وجہ سے ان ایام میں کسی بھی قسم کا **معاہدہ نہ کریں** ۔ کوئی بھی تحریر کرنے سے قبل بغور جائزہ لے لیں، عدالتی معاملات یا **لڑائی جھگڑے** کے لیے وقت موزوں نہیں ہے ان ایام میں سخت احتیاط کرنا ہوگی۔ **شریک حیات** سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں چھوٹی سی غلطی **بڑا نقصان** دے سکتی ہے

(17 تا 25) زہرہ جو کہ اس ہفتہ 24,25 اکتوبر خفیف درجات سے گزر رہا ہے۔ یہ ہفتہ نحس ثابت ہوسکتا ہے خاص طور سے شادی افراد کی ازدواجی زندگی پر نحس اثرات مرتب کرینگے یا غیر شادی شدہ افراد کا اپنے محبوب سے کسی بھی معمولی بات پر اختلاف ہوسکتا ہے۔ لڑائی جھگڑا بھی بڑھ سکتا ہے سب سے بہتر بات یہ ہے کہ ان ایام میں بہت محتاط رہیں۔ کوئی خوشی کی تقریب منگنی یا نکاح رسم ادا کرنے کیلئے یہ ایام بہتر نہیں ہیں۔ ازدواجی زندگی اس ہفتہ یقیناً متاثر ہوگی۔

(26 تا 31) ملازم پیشہ افراد اپنے امور کو بخوبی انجام دیں ورنہ ایک بڑی پریشانی کھڑی ہوسکتی ہے افسران بالا تعلقات بہتر بنائیں۔ یقیناً اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ سواری کا خاص خیال رکھیں۔ **چوری** کا بھی امکان ہے۔ بگڑے ہوئے معاملات بہتر بنانے کے لئے دُعا ضرور کروائیں کسی **بزرگ** کریں۔ سابقہ غلطیوں سے سبق حاصل کرلینا چاہئے۔ چھوٹی سی **کامیابی** کو بڑی کامیابی ہرگز نہ سمجھیں۔ اس ہفتہ حالات قدرے بہتر اور آپ کے حق میں ہیں۔

نومبر (یکم تا 8 لیکن فی الوقت ابھی آپ کو معاملات بہتر نظر آرہے ہیں آنے والے دنوں میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ خطرہ ابھی سر سے نہیں ٹلا جو لائحہ عمل تیار کیا گیا ہے اگر آپ نے خاموشی سے اس پر عمل کیا تو یقیناً فائدہ ہوگا۔ اہل خانہ کے ہمراہ زیادہ وقت گزارنے سے پریشانیوں میں کچھ کمی آئیگی۔ معاملات کو ٹھنڈے طریقے سے حل کریں عزیز واقارب سے تعلقات کشیدہ نہ ہونے دیں۔ سسرالی رشتہ داروں سے مل کر معاملہ کو بہتر بنایا جاسکتا ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ آپ کے برج کا سیارہ گردشی حالت میں ہے یعنی عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہے، دوستو سے فائدہ ملنے کا کوئی امکان نہیں ہے اولاد کی طرف سے بھی مایوسی ہوگی اخراجات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ یہ وہ وقت ہے کہ ایک کمزور دشمن بھی آپ پر حاوی ہوسکتا ہے۔ اپنے مقصد پر **یکسوئی** رکھیں۔ وقار بلند رکھیں۔ بلاوجہ گفتگو سے پرہیز کریں۔ اگر اولاد جوان ہے تو اس سے مشورہ ضرور کریں ضروری ہی نہیں کہ بڑی عمر کے لوگ آپکو درست مشورے دیں۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ جو کہ 10 ستمبر کو **حالت رجعت** میں گیا تھا۔ اس ہفتہ کے آغاز 17 نومبر کو حالت مستقیم میں آرہا ہے اس وقت اس سیارہ کا قیام برج حمل میں ہے جو کہ آپ کی مثبت قوتوں کو کمزور کر رہا تھا اب بہتری کی جانب لانے کیلئے تیار ہے۔ **نئی قوت** کے ساتھ اپنے کام کا آغاز کریں۔ اس کی یہ استقامت آپ کو فائدہ دیگی وہ معاملات جو کہ التواء میں ڈالے ہوئے تھے اب بہتری کی جانب آنا شروع ہوجائینگے۔ ہمت کریں اور وقت ضائع کرنے سے گریز کریں۔ صحت کا خیال کریں۔ آپ کو حد سے زیادہ سخی بننے کا شوق ہے لین دین کے معاملات میں احتیاط کریں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ اپنے فطرتی گھر برج حمل میں موجود ہوگا لیکن اب بھی احتیاط کی ضرورت ہے۔ صحت کا خیال رکھیں۔ بخار یا سینے کے امراض پیدا ہوسکتے ہیں۔ نمود نمائش سے گریز کریں۔ ہر کام رزداری سے کرنا اچھا ہے۔ یہ ہفتہ پہلے کی نسبت بہتر گزرے گا کچھ دوستو سے مل کر خوشی کا احساس ہوگا مہمانوں کو گھر پر مدعو کرنے کے لئے مناسب وقت ہے۔ دوسروں کو اپنا غلام بنانے کے لئے کچھ تو قربانی دنیا ہوگی۔ **مکان و جائیداد** سے متعلقہ معاملات فوری حل کرلیں وقت کم ہے اگر آپ نے کوئی عملی قدم نہ اٹھایا تو بعد میں پچھتانا پڑے گا۔ احتیاط نہ کی تو کسی حادثہ اندیشہ ہے۔

دسمبر (یکم تا 8) ان ایام میں شمس تثلیث مریخ کی نظر قائم ہوگی۔ جو خوشگوار خبریں اور مالی فائدہ لائے گی عقربی افراد کو رشتہ داروں یا سسرالی رشتہ داروں سے فائدہ حاصل ہونے اور کچھ کو غیر متوقع طور پر **مال و دولت** ملنے کا امکان ہے۔ طبیعت میں اداسی رہے گی ان دنوں بات بات پر غصہ آنا شروع ہوجائیگا۔ کاروباری لین دین کے چکر میں خاصی رقم ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ اگر آپ نے ہمارے مشورے پر عمل کرتے ہوئے احتیاط رکھی تو آپکی رقم محفوظ رہے گی۔ اس رقم کو جو آپ کسی نہ کسی سبب آپ کو ملے گی اس کو اپنے پاس محفوظ کرلیں۔ جو شخص قابل عزت ہے اس کی عزت دینا آپ کا فرض ہے۔

(9 تا 16) نظر عطارد تسدیس مریخ اثرات کیوجہ کے سبب مسلسل بہتری کی جانب جارہے ہیں اگر کسی سے کوئی دُکھ پہنچا ہے تو اُسے اپنے سر پر سوار نہ کریں۔ قانونی معاملات نہایت سوچ سمجھ کر طے کرنا ہونگے۔ کسی بھی وجہ سے کہیں پر بھی اپنے آپ کو کمزور ظاہر نہ کریں۔ روحانی محافل میں شرکت اختیار کریں۔ آپ اس وقت طاقت ور انسان ہیں۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔ خوشخبری ملنے کی امید ہے حاسدین جو کچھ کررہے ہیں ان کو یقیناً منہ کی کھانی ہوگی۔

(17 تا 25) ضرورت کے مطابق ہی کم گفتگو کریں حد سے زیادہ بولنا نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں نظام ہضم میں خرابی پیدا ہوسکتی ہے۔ سر کا درد شدت بھی پکڑ سکتا ہے اپنی شخصیت میں نکھار پیدا کریں **اخرجات** میں اضافہ ہوسکتا ہے یہ الگ بات ہے کہ کچھ لوگ آپ کو خودغرض کہتے ہیں۔ اس ہفتہ کے درمیانی ایام میں سفر کرنا نحس ثابت ہوگا۔ اپنے دوست نما دشمنوں سے احتیاط کریں کاروباری پوزیشن بھی اچھا نہ ہوگی بہتر ہے کہ زیادہ وقت گھر پر ہی پرانے دوستوں سے مل کر یادیں تازہ کرسکتے ہیں۔ والدین کی جانب سے **خوشخبری** مل سکتی ہے۔ عدالتی کاروائیوں سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ کے آغاز سے ہی کچھ پریشانیوں سر پر منڈلا رہی ہونگی۔ اخراجات میں از حد ہوسکتا ہے روپے پیسے کی بربادی نہ کریں۔ حالات کو بہتر ہونے میں کچھ وقت ضرور لگے گا۔ بہتر حکمت عملی اختیار کریں۔ خدشات کو ذہن میں نہ آنے دیں۔ اپنے فیصلہ کو تبدیل کرنے کے لئے یہ اچھا وقت نہیں ہے۔ شریک حیات کی جانب سے کسی بات پر انتہائی دکھ پہنچ سکتا ہے۔ نئے کام کا آغاز ان دنوں نہ کریں اہم کاموں میں بزرگوں سے مشورلازمی لیں فائدہ ہوگا۔

SAGITTARIUS

تاریخ پیدائش:۔ 23 نومبر تا 21 دسمبر | نام کا سر حرف:۔ ف | موافق دن:۔ جمعرات | حاکم سیارہ:۔ مشتری



# قوس

خاصیت:۔ ہمدرد، انصاف پسند، خود مختار

نقائص خصلت:۔ تیز مزاج، مشتعل ہونے والا

امراض:۔ عرق النساء، لنگڑاپن، ہاضمہ کی خرابی

موافق عدد:۔ 3

موافق رنگ سفید، سبز، گولڈن

موافق پتھر شجری، فیروزہ، حجر القمر

عطارد قران مشتری ستاروں کا اچھا **صحت جسمانی** خوب رہے گی اور اندرون خانہ بھی خیر و عافیت رہے گی۔

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ ملاپ ہے اس ہفتہ انعامی اسکیموں لاٹری یا بانڈ سے بھی فائدہ ہوسکتا ہے۔ سفر حصول مقاصد کا باعث ہوگا ازدواجی امور کی انجام دہی محتاط روی سے کام کریں تو بہتر ہوگا مگر زمین وجائیداد سے متعلقہ امور و معاملات حل ہوسکیں گے۔ ملازمتی فرائض کی باحسن بجا آوری سے مادی فوائد کی توقع رکھیں اس ہفتہ صحت سے لاپرواہی طویل عدالت کا باعث ہوگی۔ ملازمتی امور کی بجا آوری کے دوران ماتحتوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے غفلت میں نقصان کا موجب ہونگے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ سیارہ مریخ برج قوس میں داخل ہو رہا ہے وہ قوسی افراد جو کہ بیرون ملک سفر کے خواہشمند تھے ان ایام میں اپنی **دیرینہ خواہش** پوری کر سکتے ہیں۔ کوئی بھی کام شروع کرنے سے قبل گرد و پیش کے حالات کا جائزہ ضرور لگا لیں ایسا نہ ہو کہ بعد میں پچھتانا پڑے۔ کچھ لوگ آپ کے ہمت اور **حوصلہ کم** کرنے کی کوشش کریں گے۔ لیکن آج آپ ثابت قدمی سے اپنے مشن کی تکمیل کریں کسی کی باتوں پر دھیان نہ دیں۔ ان شاء اللہ فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔ وہ افراد جو کہ خاتون خانہ کے ظلم و ستم سے تنگ آچکے ہیں اب آپ قوت میں ہیں۔ اس کا قیام اِس برج میں 16 فروری تک رہیگا۔

(17 تا 25) زہرہ تسدیس مشتری کی سعد نظر کے تحت **بہت جلد خوشی** ملنے والی ہے جو محبت کے سلسلے میں ہوگی، یقین کیجئے کہ جو کچھ آپ کے گھر میں ہے وہ آپ کیلئے بہتر ہے۔ دوسروں کے دل کو موہ لینے والے الفاظ پر نہ جائیں اگر آپ اس نصیحت پر کاربند رہے تو یقیناً آپ کی خوشی دیرپا ہو گی۔ ان ایام میں کاروبار کی غرض سے کیا گیا۔ اس دوران نئے کام کی ابتداء انعامی اسکیموں میں حصہ لینا شیئرز، سونا چاندی کی خرید و فروخت فائدہ دے سکتی ہے۔ تفریحی مقامات پر جانا آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ یکسانیت سے بچنے کے لئے تفریحی کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ دوست اور دشمن کی پہچان رکھیں۔

(26 تا 31) فی الوقت آپ اس پوزیشن میں نہیں کہ ہر فیصلہ آپ کے حق میں ہو۔ الیکٹرانکس اور الیکٹرک اشیاء کی **خریداری** اس ہفتہ کر سکتے ہیں۔ گھر کے **برقی آلات** مرمت کروالیں۔ بے احتیاطی بڑا نقصان بھی دے سکتی ہے۔ لیکن ایک خوشی بھی آپ کو ملے گی۔ وہ شخص جو کہ آپ کے ساتھ زندگی گزارنے کے لئے تیار ہے آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ دوسروں کے معاملات میں نہ پڑیں تو زیادہ بہتر ہے۔ **سخت احتیاط** کی ضرورت ہے۔

**فروری** (یکم تا 8) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جا رہے ہیں اس سال آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری حالت ہبوط سے گزر رہا ہے اس کا یہ دور 02 تا 07 فروری ہے۔ اس نحس دور میں آپ کو بہت احتیاط کرنا ہوگی۔ ویسے بھی جب تک اس سیارے کا قیام برج جدی میں ہے۔ آخر میں نحس ثابت ہوگا۔ 19 دسمبر کو یہ اپنا برج تبدیل کرے گا تو **امید** کی جاسکتی ہے کہ آپ کے سیارے کی یہ گردش ختم ہو جائے اور بہتر نظر آئے۔

(9 تا 16) سیارگان کی نشست کچھ ایسی ہے کہ کاروباری معاملات انعامی اسکیموں میں حصہ، شیئرز کی خرید و فروخت کیلئے اس سے اعلیٰ موقع آپ کو دوبارہ نہیں ملے گا۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 31,36 ہے۔ قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔ قریبی عزیز یا بھائی کی جانب سے مالی نقصان کا خدشہ ہے۔ اخراجات میں کمی کر کے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ پیار و محبت کا سیارہ محبوب سے تعلقات استوار رکھنے کی جانب اشارہ دے رہا ہے یا وہ لوگ جو کہ ابھی رشتہ ازدواج میں منسلک نہ ہوئے۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ قرض لینے اور دینے کیلئے غیر مناسب ہے کسی بھی قسم کا کسی بھی شخص سے قرض نہ لیں اور نہ ہی دیں۔ **جسمانی چوٹ** یا نقصان کا اندیشہ ہے وہ افراد جو کہ **پیچیدہ امراض** میں مبتلا ہیں اپنا مکمل چیک اپ کروائیں اس ہفتہ اپنے برج سے متعلق صدقہ ضرور دیں کیونکہ اندیشہ ہے کہ بیماری طول نہ پکڑ جائے خاص طور سے شوگر اور ہیپاٹائٹس کے مریض اپنے مرض کی بہتری کیلئے خاص توجہ دیں۔ خواتین میں جنسی امراض بڑھ جانے کا خدشہ ہے خصوصاً اس برج سے متعلق خواتین اپنے **جنسی مرض** کی صحت یابی کیلئے اقدامات کریں۔ یہ تمام اندیشے زہرہ مشتری تربیع کے تحت ہیں۔

(26 تا 29) اس ہفتہ کوئی اہم خوشخبری مل سکتی ہے۔ خدشات کو ذہن میں نہ آنے دیں کچھ لوگ بلاوجہ آپ کو پریشان کرنا چاہ رہے ہیں ان کی باتوں پر ذرا توجہ نہ دیں۔ اس ہفتہ طبیعت میں بوجھل پن اور سستی رہیگی۔ مجالس و روحانی محافل میں شرکت کرنے سے تقویت ملے گی۔ کام کی زیادتی رہے گی لیکن عبادت و ریاضت کی طرف بھی زیادہ توجہ ہوگی۔ گھریلو امور کو اس ہفتہ انجام دے سکتے ہیں کچھ لوگ نہیں چاہتے کہ آپ بہتر طریقہ سے اپنے نظام کو چلا سکیں۔ اپنے معاملات میں کسی بھی شخص کو دخل اندازی کرنے کی اجازت نہ دیں۔ فضول اخراجات سے گریز کریں۔ دشمنوں پر نظر رکھیں بجائے اس کے کہ گھنٹوں سوچتے رہیں۔

مارچ (یکم تا 8) عملی کاموں کی طرف توجہ دیں تو زیادہ فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ ایسی مصروفیات سے دور رہیں جن میں آپ کو حاصل کچھ نہ ہو ورنہ مفت کی بدنامی ملنے کا اندیشہ ہے۔ گھریلو حالات بہتر نہ ہونگے۔ لیکن آپ کو بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر کوئی شخص آپ کی بات نہیں مانتا تو ضد اور بحث سے گریز کریں۔ دیرینہ مرض دوبارہ سے پیدا ہو سکتا ہے اخراجات میں اضافہ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں۔ گھریلو معاملات خود بہتر طریقہ سے حل کر سکتے ہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت قریبی عزیز آپ کے لئے پریشانیاں کھڑی کر رہے ہیں خصوصاً وہ افراد جن سے آپ کا خونی رشتہ ہے آپ کو **خوشحال** نہیں دیکھنا چاہتے ہیں اس ہفتہ خلاف توقع کوئی رقم ملنے کی امید ہے۔ شمس مشتری تسدیس کے اثرات مفت کی دولت ڈوبی ہوئی رقم وراثتی جائیداد کا حصول کی جانب اشارہ دے رہے ہیں۔ کاروباری پوزیشن بھی بہتر رہے گی ان ایام میں کاروباری حالات بہتر رہیں گے نئی عمارت کی تعمیر مبارک ثابت ہوگی۔ شیئرز جائیداد کی خرید وفروخت بھی فائدہ دیگی۔ یہ ہفتہ آپ کے لئے کوئی نحس خبر بھی لا سکتا ہے۔

(17 تا 25) خوشی کی تقریبات میں جانے کا موقع ملے گا کچھ پرانی یادیں تازہ ہونگی جذبات کو کنٹرول میں رکھیں۔ چہرے سے پریشانی کو ظاہر نہ ہونے دیں۔ ان ایام میں بحث وتکرار سے گریز کریں۔ مقبولیت میں اضافہ ہوگا۔ حالات تیزی سے بہتر ہو رہے ہیں۔ **غلط فہمی** سے بچنے کیلئے خود معاملہ کی تہہ تک پہنچیں۔ بہت سی نئی چیزیں آپ کے سامنے کھل کر آئینگی۔ اس ہفتہ رکے ہوئے کاموں کی تکمیل کر لیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بنا کر رکھیں۔

(26 تا 31) خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے انعامی اسکیموں، لاٹری وغیرہ سے حتی الامکان گریز کریں آمدنی کے ساتھ ساتھ خرچ کی زیادتی کا امکان ہے۔ مالی نقصان کا بھی خطرہ ہے اپنی اولاد کی صحت کا بھی خاص خیال رکھیں کاروبار میں خیر وبرکت رہے گی۔ اس ہفتہ اگر کہیں سے روپیہ وصول کرنا ہے تو تاخیر کے لیے تیار رہیں قریب قریب خاص طور پر محتاط رہیں اگر جلد بازی کی تو مشکل میں پھنس جائیں گے۔ قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے یا بزرگوں سے اختلاف قائم ہو سکتا ہے لڑائی جھگڑا بھی بڑھ سکتا ہے۔ ایسے معاملات سے نبٹنے کیلئے ہفتہ کے دن صدقہ اور بزرگ سے دعا کروائیں تاکہ نقصان نہ ہو۔

اپریل (یکم تا 8) ان ایام میں زہرہ مشتری تسدیس قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں باآسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ عشق ومحبت کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے افراد کے لئے یہ ہفتہ مبارک ثابت ہوگا۔ بہت سی تبدیلیاں اس ہفتہ متوقع ہیں۔ سونا چاندی کا کاروبار کرنے والے حضرات بھی اس ہفتہ خوب پیسہ کما سکیں گے۔ شیئرز کی خریداری کیلئے بہترین تاریخیں یکم تا 07 اپریل ہے۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں کوئی مرض بھی ہو سکتا ہے۔

(9 تا 16) کسی دوسرے کو بھی بولنے کا موقع دیں بلاوجہ حد سے زیادہ بولنا آپ کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ قرض لینے یا دینے کے لئے یہ دن اچھے نہیں معاشرہ میں آپ کی عزت ہے بہتر ہے کہ اگر آپ اس عزت کو برقرار رکھیں۔ لیکن اپنی ہی غلطی کی وجہ سے چند مسائل کھڑے کر لیں گے۔ ذمہ داریوں کو بڑے سلیقہ سے نبھائیں ورنہ لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔ شادی شدہ افراد کے لئے یہ ہفتہ نحس ثابت ہو سکتا ہے۔ صحت کے لحاظ سے یہ ہفتہ اچھا ثابت نہ ہوگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اپنی قوت اور دائرہ اختیار کو بڑھانے اور مقبولیت کے لئے اعلیٰ عہدوں پر فائز لوگوں سے ملیں۔ دوسروں کی رہنمائی کریں، ایسے ادارے جو کسی ادارے کے متعلق ہوں **عملی اقدام** کرنا مفید ہے۔ ان ملازمین سے جو آپ کی پوزیشن کے ہوں۔ اعلیٰ طبقہ کے لوگ، حکام اعلیٰ سے ملنا کامیابی لائے گا۔ یاد رہے کہ نچلے درجے کے لوگ بھی اس وقت آپکو شدید نقصان دے سکتے ہیں ہر ایک پر نگاہ رکھیں۔

(26 تا 31) عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر ہے۔ ان ایام میں جادوئی حملے ہو سکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ وبرباد کیا جا سکتا ہے مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے دل ودماغ پر **خوف دھشت** مسلط جیسے اقدامات کئے جا سکتے ہیں۔ خصوصاً رقم کا لین دین ان ایام میں نہ کریں۔ اس نحس نظر کے تحت حوصلہ مندی سے حالات کا مقابلہ کریں مضبوط قوت ارادی کی وجہ سے آپ پیچیدہ مسائل سے نکل سکتے ہیں۔ ایسے افراد جو کہ عدالتی معاملات میں الجھاؤ کا شکار ہیں اس ہفتہ انہیں ناکامی کا اندیشہ ہے۔ اگر آپ نے کسی کو اس دوران قرض دیا تو واپس نہ ملے گا بلکہ واپسی کا مطالبہ کرنے پر لڑائی جھگڑا پیدا ہو جائیگا۔

مئی (یکم تا 8) ضرورت سے زیادہ کام اور تھکن میں چڑچڑاپن آ سکتا ہے۔ اپنے کام کی طرف مکمل توجہ دیں لیکن ایک حد میں رہ کر۔ زندگی کے لطیف پہلو اور سیر وتفریح پر منفی اثرات پڑیں گے۔ لڑائی جھگڑے سے بچیں سسرالی رشتہ داروں سے دور رہیں تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد اس ہفتہ من پسندیدہ مقام پر تبادلہ کی کوشش کریں گے تو انہیں خاطر خواہ کامیابی نہ مل سکے گی۔ محبت کے معاملات سے متعلق سیاران دنوں نحس اثرات سے گزر رہا ہے

(9 تا 16) ان ایام میں طبیعت **غم و غصہ** پر قابو پانے کی اشد ضرورت ہے۔ دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذبات کا مظاہرہ نہ کریں ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ کوئی نیا کام خود کرنا تو نفع بخش ثابت ہوگا مگر وہی کام کسی عزیز کی شرکت سے کریں گے تو انجام کار نقصان دہ ثابت ہوگا۔ قرضدار کا قرضہ صالح نیت کے تحت بھی ادا نہ ہو سکے گا اور نہ ہی **قرض خواہ** اپنے مقروض سے کچھ وصول کر سکے گا۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں معاملات **عشق و حسن** پروان چڑھیں گے۔ محبوب سے توقعات پوری ہونگی۔ اس ہفتہ یہ سب حالات عطارد مشتری تثلیث کے زیر اثر ہونے کا امکان ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ بہ سلسلہ ملازمت ترقی کے امکان ہیں۔ تعلیم کے دوران مایوسی رہے گی اس کے بعد کسی **وسیلہ** سے آگے بڑھنے کا موقع ملے گا۔ اپنی کوشش جاری رکھئے بفضلِ الٰہی آپکو اسی سال مطلوبہ شعبے میں داخلہ مل جائے گا۔ غیر ملکی سفر کا پروگرام اگر بنائیں تو بہتر نتائج برآمد ہوں گے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ صاحب علم فرد سے مل کر اس نایاب قوت میں اپنے لئے خاص لوح تیار کروا سکتے ہیں۔

(26 تا 31) گذشتہ ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ **مشتری رجعت پذیر** ہوا اس کی رجعت 13 ستمبر تک رہے گی اور ان دنوں میں اس کا قیام برج جدی میں ہے یہ رجعی حالت اسی برج میں ختم ہو رہی ہے۔ 13 ستمبر سے قبل قیمتی اشیاء الیکٹرک الیکٹرونکس، اسٹاک ایکسچینج، شیئرز، جائیداد کی خرید و فروخت نقصان دہ سکتی ہے۔ اس دوران مالی معاملات میں خرابی بڑھ جانے کا امکان ہے قرض دینے سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔

جون (یکم تا 8) اس ہفتہ کی 5 تاریخ آپکے لئے نہایت اہم ہے ویسے بھی مکمل طور پر یہ ہفتہ نحس ثابت ہو سکتا ہے مگر اولاد بھائیوں سے تعلقات، سفر اور والدہ سے منسوب سیارہ آپکے برج میں گرہن کی نحوست سے گزریگا یہ گرہن 5 جون کو ہو رہا ہے۔ جنتری ہذا میں گرہن کے اوقات دیکھیں ان اوقات سے قبل گرہن سے متعلق احتیاط کریں صدقہ و خیرات کا خصوصی بندوبست کریں۔ یہ **قمری گرھن** آپکے لئے نحس ثابت ہو سکتا ہے۔ گرہن کے آغاز سے قبل غسل کریں 2 رکعت نماز خسوف ادا کریں۔ اپنے اسم اعظم کا ورد کریں اگر گھر میں کوئی حاملہ خاتون ہے تو اُسے ضرور اس گرہن کے بارے مطلع کریں۔

(9 تا 16) ذمہ داریاں آپ کے کاندھوں پر ہیں آپ بخوبی ان کو حل کر سکتے ہیں۔ گھبراہٹ کچھ غلط کرنے سے گریز کریں۔ تحمل مزاجی آپ ہی کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ کچھ وقت آپ کے حق میں نہیں ہیں لیکن اپنے معیار کو برقرار رکھیں کمزوری کو ظاہر نہ ہونے دیں چہرے کے تاثرات اطمینان بخش رکھیں۔ ضروری بھی نہیں کہ ہر شخص آپ کی بات مانے۔ قیمتی اشیاء کی چوری ہو جانے کا اندیشہ ہے آپ کو احتیاط کی ضرورت ہے۔ گھر سے نکلتے وقت احتیاط کرنا بہتر ہے۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ طویل گردشی سے نکل چکا ہے یہ وہ وقت ہے جب آپ اپنی بہتری کی طرف آ رہے ہیں لوگوں کی باتوں پر توجہ نہ دیں وقت کے ساتھ سب کچھ ٹھیک ہو جائیگا۔ ازدواجی الجھنوں کا امکان ہے۔ شادی کے سلسلہ میں رکاوٹ ہو سکتی ہے۔ لاپرواہی ہرگز نہ کریں چوری بھی ہو سکتی ہے۔ اس ہفتہ اگر کھانسی نزلہ یا زکام کی شکایت ہو تو بہتر معالج سے فوری علاج شروع کروائیں۔ ورنہ بیماری دیر سے ختم ہوگی۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

(26 تا 30) ایک قریبی شخص آپ کو بے وقوف سمجھ کر نقصان دینا چاہتا ہے۔ ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے گردوپیش کا جائزہ لیں۔ ملازمت میں کوئی گڑبڑ ہو سکتی ہے۔ افسران بالا تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں تا حال آپ کے برج کا حاکم سیارہ رجعت میں ہے نئی پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ عزیز و اقارب کی جانب سے رقم کا تنازعہ ہو سکتا ہے ان دنوں نزلہ کھانسی یا سانس کے امراض پیدا ہونے کا خطرہ ہے صاحب اولاد حضرات کو اولاد کی طرف سے شکایت موصول ہو سکتی ہے۔ شریک حیات کی جانب سے روحانی سکون حاصل ہوگا۔ دوستو سے فائدہ ملنے کا امکان ہے لیکن اولاد کی طرف سے مایوسی ہوگی۔

جولائی (یکم تا 8) مذہب کے بارے میں مختلف وہمات ذہن میں آ سکتے ہیں یہ بھی ممکن ہے کہ مذہب سے دوری اور عبادت ریاضت میں کمی ہو لیکن مستقل مزاجی سے آپ معاملے کو بہتر طور سے حل کر سکتے ہیں۔ اس ہفتہ آپ کے جذبات میں شدت آ سکتی ہے۔ ملازمہ پیشہ افراد کی ترقی کے امکانات روشن ہیں اخراجات میں اضافہ رہے گا۔ مفت کی دولت ملنے کا امکان ہے۔ ان ایام میں سفر نہ کریں تو بہتر ہے **صحت بہتر** ہو سکتی ہے اس ہفتہ کسی دوست کی جانب سے خوشی کی خبر ملے گی لیکن دوسری جانب ایک دوسرا دوست ہے آپ سے جدا بھی ہو سکتا ہے۔ کسی بھی شخص سے اختلافات کرنا آپ کے لئے بہتر نہیں ہے۔

(9 تا 16) طالب علموں کو جزوی کامیابی مل سکتی ہے۔ دوران گفتگو الفاظ میں نرمی پیدا کریں۔ گھریلو ماحول تنگی کا شکار رہیگا صحت بھی خراب ہو سکتی ہے۔ کسی عزیز کے ہاں سے **صدمہ** کی خبر آ سکتی ہے۔ دوران سفر احتیاط کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دونوں دورسے آیا ہو مہمان کا قیام آپ کے گھر پر ہو قیمتی اشیاء کا خیال رکھیں۔ ظاہری ہمدرد پر اعتبار نہ کریں دھوکہ بھی ہو سکتا ہے۔ عزیز و اقارب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ بدنامی کا خدشہ ہے گھریلو الجھنوں میں اضافہ ہو سکتا ہے

(17 تا 25) یہ ہفتہ آپ کے لئے نحس ثابت ہو سکتا ہے بھی ممکن ہے کہ اس دوران آپ کی صحت خراب ہو یا آپ زخمی ہو جائیں۔ ابھی سفر ہرگز نہ کریں۔ بڑی عمر کے لوگوں سے اختلافات ہو سکتا ہے۔ اس ہفتہ کی آغاز بھی اچھا نہ ہوگا۔ طبیعت میں **مایوسی** کا عنصر غالب رہے گا افسردگی رہے گی۔ یہ ہفتہ انعامی اسکیموں شیئرز یا جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے بالکل غیر موافق ہے آپ ایسی سرگرمیوں سے اجتناب کریں جہاں پر سرمایہ خرچ ہوتا ہے فی الوقت خاموشی سے سلسلہ کو جاری رکھیں۔ اس ہفتہ والدہ کی صحت خراب ہو سکتی ہے۔ دماغ پر فضولیات اور بلاوجہ کے خیالات کی بھرمار نہ ہونے دیں۔ معاملات مزید بگڑ سکتے ہیں۔

(26 تا 31) ان ایام میں اپنی ناکامی کو کامیابی میں بدلنے کے لئے انہیں چاہئے کہ 105 اناج کا صدقہ دیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے خواہشمند افراد قسمت آزمائی نہ کریں۔ جو بات نرم رویہ سے حل ہو جائے اسے سختی سے کرنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ عمرہ اور زیارت کے خواہشمند حضرات کی اس ہفتہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ آپ اس ہفتہ اپنے مخالفین کے سامنے کمزور ہیں اور انہیں صلح پر آمادہ کرنے کی کوشش کریں۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جا سکتی ہے۔ ان ایام سیارگان کی گردش عطارد مقابلہ مشتری قائم ہے۔

اگست (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتے ہیں قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے یا بزرگوں سے اختلاف قائم ہو سکتا ہے لڑائی جھگڑا بھی بڑھ سکتا ہے۔ ایسے معاملات سے نبٹنے کیلئے ہفتہ کے دن صدقہ اور بزرگ سے دعا کروائیں کہ نقصان نہ ہو۔ لاپرواہی یا جلد بازی سے بنا ہوا کام بگاڑ لیں گے۔ اچانک بڑی تبدیلی رونما ہو سکتی ہے۔ خوشخبری بھی مل سکتی ہے اظہار محبت کیلئے یہ وقت بہتر ہے چند نئے رستے نظر آئینگے کاروبار کو فروغ دے سکتے ہیں۔ اس ماہ آپ کے ستارے کمزور حالت میں ہیں لیکن اس ہفتہ ان ستاروں کی کمزوری میں بہت اضافہ ہوگا۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ نظر کے تحت نظام ہضم میں خرابی پیدا ہو سکتی ہے۔ چوری کا اندیشہ ہے قیمتی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔ سفر پر جانے سے قبل دروازے اور تالے اچھی پڑتال کر لیں۔ کسی پر **اعتبار** کرنا نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ قریبی عزیز یا بھائی کی جانب سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ آپ کے کسی قریبی رشتہ دار یا پھر انتہائی رازدار قسم کے دوست پر اسکی کسی غلطی کی بنا پر مقدمہ بھی قائم ہو جائے گا۔ ممکن ہے کہ وہ آپ پر بھی محض اپنے بچاؤ کے لئے جھوٹا الزام لگا دے۔ اگر آپ اپنی صلاحیتوں سے کام لے کر اس سارے چکر کو فوری ہی ختم کر دیں۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 2.7 ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کا آغاز کچھ اچھا نہ ہوگا۔ **بے احتیاطی** نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ اس دوران کوئی نیا کام شروع نہ کریں اور معاہدے، عدالتی، امور، رقم کا لین دین بگڑے ہوئے معاملات اور اسی نوعیت کے دیگر امور میں سخت احتیاط برتیں۔ آخری ایام میں اس ہفتہ عطارد تسدیس مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ آپ کے لئے ہلکے رنگ کا لباس پہننا بہتر اور مفید رہے گا۔ زیادتی نقل وحرکت سے گریز کریں اور غذائی پرہیز کریں اندرون خانہ ہر طرح سے خیر وعافیت رہے گی۔ اس ہفتہ معقول رقم ہاتھ آ سکتی ہے۔ جس کو آپ اپنے کاروبار میں لگا کر فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ مالی طور پر بھی فائدہ ہو سکتا ہے۔

(26 تا 31) ان ایام میں ذہنی طور پر بہت الجھے رہیں گے۔ لیکن آپ کو چاہئے کہ اس وقت جو بھی فیصلہ کریں بہت سوچ سمجھ کر کریں غلطی کا امکان نہ رہے۔ مقدمہ میں ناکامی کا اندیشہ ہے بہتر ہے کہ اپنی چھپی ہوئی صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر ھاری ہوئی بازی کو جیت جائیں۔ تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ ایام بھی کچھ بہتر ہیں۔ اور ان کی توجہ آپ کی جانب رہے جسمانی صحت کا خیال رکھیں۔ پراعتماد کی فضا قائم کرنے کے لئے آپ کو کچھ تبدیلیاں لانی ہونگی۔

ستمبر (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے جس کے قوی اثرات یکم تا 04 ستمبر رہینگے۔ ان ایام میں خاص کر **طالب علم** کو اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینی پڑیگی۔ کوئی بگڑا ہوا کام بن سکتا ہے۔ اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروانا فائدہ مند ثابت ہوگا اور **ناراض** رشتہ داروں کو منانے کا اچھا وقت ہے۔ کاروباری نقطہ نظر سے اگر آپ کے پاس **بزرگ ملازمین** ہیں تو انکا خاص خیال رکھیں یا کسی بزرگ کی مالی مدد کریں تو بگڑے ہوئے کام سدھر سکتے ہیں۔ یہ وہ وقت ہے کہ ایک کمزور دشمن بھی آپ پر حاوی ہو سکتا ہے۔ بڑی عمر کی عورتوں سے رومانس کرنا تو اچھی بات نہیں یہ الگ بات ہے کہ اگر وہ آپ کو پسند کریں۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ آپ کو کاروباری نقصان سے دوچار کر سکتا ہے۔ حوصلہ بلند رکھیں اپنے برج کے مطابق **صدقہ دیں** اور اسم الٰہی کا ورد جاری رکھیں یقیناً اس **مشکل وقت** سے باہر نکل آئیں گے۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کہ آپ کا ذہن اسے تسلیم کرتا ہے یا نہیں اس ہفتہ شمس تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت کاروبار میں ترقی **آمدنی** میں اضافہ ہوگا۔ اپنے کاروبار کو ترقی دینے کیلئے آپ جو بھی طریقہ اپنائیں گے کامیابی ہوگی۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے۔ اپنے مقصد پر **یکسوئی** رکھیں۔ وقار بلند رکھیں۔ بلاوجہ گفتگو سے پرہیز کریں۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ ان ایام میں نحس حالت سے گزر رہا ہے لہذا انعامی اسکیموں یا نئے کاروبار کے آغاز یا کسی کو قرض دینے یا لینے کے لئے یہ مناسب وقت نہ ہے اس ہفتہ **قیمتی اشیاء** کی چوری کا بھی اندیشہ ہے بہت زیادہ احتیاط کرنا ہوگی۔ وہ افراد جو کہ بیرون ملک سفر کے خواہشمند تھے اس ہفتہ اگر انکو اسکے متعلق کوئی خبر آتی ہے تو وہ اچھی نہ ہوگی۔ اندرن ملک دوران سفر محتاط رہیں۔ ان ایام سیارگان کی گردش عطارد تربیع مشتری قائم ہے۔

(26 تا 30) گذشتہ ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری برج جدی میں **حالت مستقیم** اختیار کر رہا ہے۔ رکے ہوئے معاملات بہتری کی جانب آنا شروع ہو جائینگے۔ لیکن احتیاط کی اب بھی ضرورت ہے کیونکہ آئندہ دو ہفتہ تک اب بھی خطرے سے آپ باہر نہیں نکلے۔ قرض لینے یا دینے کیلئے اچھا وقت نہیں ہے۔ احتیاط بہتر ہے۔ اپنی طاقت کھونے کے بعد یہ سیارہ سابقہ قوت پر بحال ہوگا۔ اس کی استقامت کے ثمرات اسی ہفتہ ملنا شروع ہو جائینگے۔

اکتوبر (یکم تا 8) کسی عزیز کی جانب سے یا کسی قریبی دوست سے دکھ مل سکتا ہے آپ کے ساتھ دھوکہ کیا جا رہا ہے نہایت احتیاط کرنی ہوگی اس ہفتہ آپ کے سیارے اچھی حالت میں نہیں ہے۔ احتیاط سے کام لیں۔ شریک حیات سے کسی بات پر اختلافات ہو سکتا ہے اگر فوری طور پر معاملہ کو نہ سنبھالا تو نقصان آپ کا ہے۔ غلطیوں سے سبق سیکھیں اور کوشش کریں کہ آئندہ اس قسم کی غلطی نہ ہو۔ گھریلو ماحول کو بہتر بنانے کے لئے اپنے مزاج کو تبدیل کریں۔

(9 تا 16) رویہ میں تبدیلی لائیں سخت مگر بے جان چیز کو بھی موڑنے کی کوشش کی جائے تو وہ بھی ٹوٹ جاتی ہے۔ اپنے آپ کو احساس برتری سے نکالیں۔ کسی دوسرے کو حقیر نہ سمجھیں۔ حالات بہتری کی طرف آ رہے ہیں طبیعت میں سے غصہ کا عنصر کم کریں ورنہ آئندہ کی کامیابی کو آپ ناکامی میں تبدیل کر بیٹھیں گے قوت ارادی مضبوط کر لیں۔ مخالفین آپ پر غلبہ پا سکیں یا درکھیں کہ کچھ لوگ آپ کو نیچا دکھانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ سیاہ لباس کا استعمال نہ کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ بہت جلد خوشی ملنے والی ہے جو محبت کے سلسلے میں ہوگی، یقین کیجئے کہ جو کچھ آپ کے گھر میں ہے وہاں آپ کے لئے بہتر ہے۔ دوسروں کے دل کو موہ لینے والے الفاظ پر نہ جائیں اگر آپ اس نصیحت پر کاربند رہے تو آپ کی خوشی دیرپا ہوگی۔ تزئین و آرائش کی کاموں میں دلچسپی رہے گی۔ کاروباری حالات بہتر رہیں گے۔ تنہائی سے نکلیں اور دوستوں میں وقت گزاریں۔ اس ہفتہ سفید رنگ مبارک ہوگا۔

(26 تا 31) اگر اولاد جوان ہے تو اس سے مشورہ ضرور کریں ضروری ہی نہیں کہ بڑی عمر کے لوگ آپکو درست مشورے دیں۔ مخلص دوستوں سے مشورہ کرنا آپ کے حق میں بہتر ہے۔ زائچہ میں بچوں کی جانب سے بہتر لائحہ عمل پیش کرنے کی نشانی موجود ہے۔ بیرون ملک سفر کے خواہاں افراد کو خاطر خواہ کامیابی نہ ملے گی۔ بلکہ مزید معاملات خراب ہونگے۔ بیرون ملک سفر کے خواہاں افراد کوشش کر کے سفر کر بھی لیں تو ناکامی ہوگی ہوسکتا ہے کہ واپس خالی ہاتھ آنا پڑے۔

نومبر (یکم تا 8) قریبی عزیز کو ادھار رقم ہرگز نہ دیں کوشش کریں کہ سابقہ دی گئی رقم یا قرض واپس مل جائے اگر اس دوست سے آپ نے رقم کی واپسی کا تقاضا نہ کیا تو یاد رکھیں آئندہ کئی ماہ تک آپ کو وہ رقم نہ ملے گی۔ دوستوں کی جانب سے بدنامی کا خدشہ ہے۔ گھریلو ماحول تنگ رہیگا ایسا محسوس ہوگا کہ جیسے آپس کی پیار محبت ختم ہوچکی ہے۔ شک و شبہ کو دل میں جگہ نہ کرنے دیں۔ ملازمت میں ترقی نہیں ہے۔ مقدمہ میں کامیابی نہیں ملے۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 6 ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ رہائش کی تبدیلی ممکن ہے یا مکان کی مرمت کرواسکتے ہیں۔ ان دنوں خرید و فروخت سے گریز کریں۔ کوئی اہم کام شروع کرنے سے پہلے گواہ ضرور بنالیں ورنہ نقصان ہونے کی صورت میں تمام ملبہ آپ کے سر ڈال دیا جائیگا۔ ایسے اقدام اسے جو ذاتی ارادوں کو سہارا نہ دیں در گزر نہ کریں اگر کوئی معاملہ در پیش ہو تو تحریری دستاویزات کو درمیان میں لائیں ورنہ بات چیت یا فیصلہ بالآخر لڑائی پر ختم ہوگا۔ لیکن اس کے باوجود بھی آپ ان سب پر غالب ہیں۔ گھبراہٹ اور پریشانی کی وجہ سے عجیب ماحول رہیگا۔ ذہن میں نئے خیالات اور خوابوں کی بھرمار رہے گی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا عمل میل جو بڑھے گا بامقصد نوعیت کی سرگرمیاں بھی رہینگی۔ ایسے لوگ جن کا آپ سے قریبی تعلق ہے۔ **فائدہ** پہنچ سکتا ہے۔ گرما گرم بحث اور تکرار سے اجتناب کریں۔ مشہور ہے کہ انسان **غصہ** کی حالت میں ہی پہچانا جاتا ہے کچھ لوگ آپ سے متعلق غلط افواہیں پھیلا رہے ہیں اپنے ارادے کو جاری رکھیں کئی کوئی **جھول** نہ آنے دیں۔ جذبات میں آکر آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھتے ہیں آپ کے لئے خوشخبری ہے کہ ایک طویل عرصہ جو کہ مایوسی اور احساس کمتری میں گزرا اب بہتری کی طرف آرہے ہیں۔ طبیعت میں بے چینی رہیگی اپنے منصوبوں کو تکمیل کی جانب لے جائیں۔

(26 تا 30) ایک دشمن آپ کے تعاقب میں ہے نقصان دے سکتا ہے۔ نفع بخش کاروبار ثابت ہوگا اخراجات میں زیادتی کی وجہ سے پریشانی ہوسکتی ہے۔ اس ہفتہ کاروباری شریک اور شریک حیات کی مالی حالت کو بہتر بنانے کے لئے موافق ہے۔ ایک تعلق کسی خفیہ کمزوری کو منظر عام پر لائے گا یہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ برج سے متعلق تمام سیارے چاہئے وہ موافق ہوں یا غیر موافق آپ کی اپنی قوت ارادی ہمیشہ رد و بدل رہے گی اس کو استعمال کر کے اپنے خوش قسمت یا بدقسمت دونوں قسم کے اثرات کا بخوبی مقابلہ کرسکیں گے۔ اہم ذاتی تعلقات میں اہم تبدیلیاں آئے گی۔ یہ ہفتہ عطارد مشتری تسدیس کے تحت گزرے گا۔

دسمبر (یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہورہی ہے جس کے اثرات یکم تا 05 دسمبر رہیں گے۔ ان ایام میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ بزرگ خواتین سے دعا کروانے سے ایک مسئلہ حل ہوسکتا ہے۔ بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہوسکتا ہے۔ مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع آپ کے ہاتھ آئیگا۔ آپ یہ موقع کسی صورت ہاتھ سے جانے نہ دیں۔ دوست احباب میں آپ کی عزت میں اضافہ ہوسکتا ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے اس نظر کے تحت ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں باآسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ قانونی نوعیت کے کام کرنے کیلئے یہ ہفتہ بہترین ہے لیکن 13 دسمبر کے بعد آپکو بہت زیادہ محتاط رہنا ہوگا کیونکہ 14 دسمبر کو آپکے برج میں عزت مال و دولت کا سیارہ بادشاہ فلک شمس گرہن کی کیفیت سے گزر رہا ہے اس دوران مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ گرہن کے وقت نماز کسوف ادا کریں چاول اور سوجی کا صدقہ دیں۔ اپنے نام کے اسم اعظم کا ورد کرتے رہیں تا کہ نحوست سے بچا جاسکے۔

(17 تا 25) سیارہ مشتری برج دلو میں داخل ہورہا ہے۔ یہ وہ وقت ہے جب آپ سب کچھ کرسکتے ہیں کیونکہ آپ سخت اور مشکل وقت گزار چکے ہیں۔ ایک مشکل ترین دور سے گزرنے کے بعد خوش بختی میں داخل ہوچکا ہے جہاں پر اسے بہت وقت ملے گا۔ اب آپ اپنے رُکے ہوئے کاموں کا انجام دے سکتے ہیں خاص طور سے وہ امور جو کہ بیرون ملک سفر سے متعلق تھے۔ صحت مند زندگی گزارنے کے لئے اپنے ڈاکٹر کی ہدایت پر عمل کریں۔ لکی عدد 311 ہے۔

(26 تا 31) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری اپنے سعد خانہ برج دلو میں ہے یہاں اس کی موجودگی بہت ہی **خوشخبریوں** کی طرف اشارہ دے رہی ہے **حالات تیزی** سے بہتری کی جانب آنا شروع ہوگئے ہیں۔ وراثتی جائیداد سے حصہ لینے کی قوی امید ہے عرصہ سے رکا ہوا ایک مسئلہ بھی حل ہونے کی جانب اشارہ ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ لیکن اتنا بھی نہیں کہ **لالچ** میں سب کچھ لٹا کر بیٹھ جائیں۔ یہ ایام آپ کے حق میں جا رہے ہیں۔ احتیاط کرلیں ایک دبا ہوا مسئلہ دوبارہ سے سر اٹھائے گا۔ مخالفین کی تعداد میں اضافہ ہوگا۔ بگڑے ہوئے معاملات مزید بگڑ سکتے ہیں۔

# CAPRICON

تاریخ پیدائش:۔ 20 دسمبر تا 20 جنوری | نام کا سر حرف:۔ ج، غ | موافق دن:۔ ہفتہ | حاکم سیارہ:۔ زحل



# جدی

خاصیت:۔ خود اعتماد، غیرت مند، دلکش

نقائص خصلت:۔ خود غرض، حد سے زیادہ خود مختار

امراض:۔ دانتوں کے امراض، اعصابی تناؤ، جلدی امراض

موافق عدد:۔ 8

موافق رنگ:۔ نیلا، سیاہ، جامنی، آتشی

موافق پتھر:۔ سفید عقیق، چشم سلیمانی، نیلم

جنوری (یکم تا 8) یہ بھی ممکن ہے کہ کسی جانب سے آپ اس دوران **نظر بد کا شکار** بھی ہوسکتے ہیں بہتر یہی ہے کہ خاموشی سے اپنے کام کو انجام دیں۔ ہوائی قلعے بنانے سے بہتر ہے کہ آپ ان دنوں عملی کام کریں۔ یکے بعد دیگر دل میں یہ خیال آتا رہے گا کچھ ہونے والا ہمیشہ مصروف رہیں اکیلے رہنے میں آپ ہی کا نقصان ہے۔ پست حوصلوں سے جینا کوئی جینا نہیں لوگ کیا کرتے ہیں۔ اس پر دھیان نہ دیں لیکن اس وقت میں بداخلاقی سے گریز کریں۔

(9 تا 16) عطارد کا تعلق علم قلم اور عمل سے ہے۔ جبکہ زحل کو روحانیت کا سیارہ کہتے ہیں۔ کسی بزرگ سے دعا کرنے پر آپ کی مشکل حل ہوگی۔ دور دراز کا سفر پیش آسکتا ہے۔ مصیبت اور پریشانی کے خاتمہ کیلئے گھر میں پرندے رکھیں۔ بدھ کے دن اپنے ہاتھ سے باجرہ دیں۔ موجودہ وقت میں **مصیبت صدقہ** کی برکت سے ٹل سکتی ہے۔ قریبی بزرگ سے رابطہ کریں اور خاص طور سے دعا کریں ان کی خدمت کا موقع ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ یہ عطارد زحل قران اپنے نحس اثرات ظاہر کریگا۔ پریشانیوں اور مصیبتیں دن بدن آپ کے نزدیک آتی جارہی ہیں دیگر آپ کے برج کا حاکم سیارہ نحس درجات سے گزر رہا ہے۔

(17 تا 25) ان ایام میں زحل قران شمس قائم ہورہی ہے۔ **شراکت داری** سے فائدہ ہوگا۔ مالی معاملات خود اپنے ہاتھ میں رکھیں۔ رقم کا حساب کتاب اچھی طرح جانچ پڑتال کریں۔ **لاپرواھی** مالی نقصان دے سکتی ہے اخراجات میں بھی اضافہ ممکن ہے۔ یہ نحس ترین وقت ہے کوئی بھی فیصلہ کرنے سے پہلے خوب سوچ سمجھ کر لیں مالی نقصان کو اندیشہ ہے ان ایام میں چوری بھی ہوسکتی ہے۔ گھر سے باہر جانے سے قبل اپنی قیمتی اشیاء کو سنبھال کر رکھیں۔

(26 تا 31) آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ ایک شخص آپ کو مالی دھوکہ دینا چاہ رہا ہے احتیاط کرنی چاہئے۔ وہ خود غرض آپ کے نزدیک ہی سے اپنے لفظوں میں تناؤ پیدا کریں کمزور لہجہ میں کی گئی گفتگو آپ میں مزید کمزوریاں پیدا کریگی۔ اپنے اندر خود اعتمادی پیدا کریں ورنہ بعد میں پچھتاوے کے کچھ ہاتھ میں نہ آیگا۔ اگر سفر کا ارادہ ہے تو یہ ہفتہ آپ کے لئے بہترین ہے کامیابی مل سکتی ہے۔ صاحب اولاد حضرات بچوں کی جانب خاص توجہ دیں۔ والدہ یا قریبی بزرگ سے خصوصی طور پر اپنے حق کے لئے دعا کروائیں۔ ان کے اٹھے ہوئے ہاتھوں میں آپ کے لئے وہ انعامات، برکات، تجلیات ہیں جو کہ آپ کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔

فروری (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہورہی ہے جس کے اثرات ظاہر ہورہے ہیں۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شان دار شخصیت کی بدولت **نئے تعلقات** سے فائدہ اٹھایئے۔ گھریلو ماحول بہت خوشگوار رہیگا۔ خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ عزیز واقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کرسکتے ہیں۔ خواتین کو اس ماہ مالی فائدہ ہوسکتا ہے اچانک کھوئی ہوئی شے ملنے کی امید ہے۔ ایک خوشخبری ملنے والی ہے حالات بہتری کی جانب آرہے ہیں نئی جائیداد کی خرید وفروخت کیلئے اچھے ایام ہیں۔ مال، زیور قیمتی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔

(9 تا 16) سیارہ مریخ کو آپ کے برج میں شرف ہوتا ہے، یہ سیارہ 16 فروری کو خانہ شرف میں داخل ہورہا ہے برج جدی کے 28 درجہ پر یہ سیارہ درجہ شرف سے گزریگا لیکن یہ وقت آپ کیلئے انتہائی موزوں ہے جب تک یہ سیارہ خانہ شرف میں موجود ہے ہر شے آپ کی مٹھی میں ہے۔ ہر جائز کام کرسکتے ہیں۔ ایک الجھا ہوا مسئلہ سلجھ جائیگا۔ طبیعت میں خوشگوار عنصر موجود رہے گا جب بھی کوئی سیارہ خانہ شرف میں موجود ہوتا ہے تو انتہائی طاقتور ہوجاتا ہے آپ کی پوشیدہ قوتوں کو طاقت دینے کیلئے داخل ہوا۔ یہاں پر یہ انتہائی طاقتور اثرات ظاہر کریگا اس برج میں اس کا قیام 31 مارچ تک ہے۔ سرخ رنگ فائدہ دیگا۔

(17 تا 25) بگڑے ہوئے معاملات کو سنبھالنے کے لئے یہ ایام بہترین ہیں طبیعت میں مایوسی نہ آنے دیں بہتر مستقبل کے لئے آخر کچھ تو کرنا ہے نئے رابطے اور نئی دوستیاں بن سکتی ہیں جو کہ آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ ایک شخص آپ کو اپنے مقصد سے ہٹانے کیلئے کوشش کررہا ہے۔ آپ کو حوش و حواس رکھ کر بات کرنا ہوگی۔ اس ہفتہ کاروبار کی غرض سے کیا گیا سفر بہترین ہوسکتا ہے۔ ایک اچھا اور اہم موقعہ آپ کے ہاتھ آنے والا ہے۔ نازک مزاجی کو چھوڑیں سستی کو قریب نہ آنے دیں ذہنی اور جسمانی صحت بہتر رہیگی۔ آپ اپنی منزل کی طرف کامیابی سے بڑھ رہے ہیں لیکن سستی کو نزدیک نہ آنے دیں۔

(26 تا 29) پریشانی میں صبر واستقامت سے کام لیں۔ شدید سر درد یا ٹانگوں میں درد کی شکایت ہوسکتی ہے کوئی بیماری حملہ آور ہوسکتی ہے۔ اس ہفتہ آپ کیلئے کوئی اچھی خبر نہ ہے لہذا شریک حیات سے حالات استوار رکھیں سخت لہجہ اپنانے سے گریز کریں۔ معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ عدالتی امور التواء میں کردیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط کرنا آپ کے لئے نیا مسئلہ کھڑا کرسکتے ہیں۔

مارچ (یکم تا 8) نحس نظر زہرہ مقابلہ زحل بھی شروع ہے۔ محبوب کے معاملہ میں بہت توجہ چاہئے۔ ورنہ نتائج اچھے برآمد نہ ہوں گے۔ اپنی مسرتوں میں اضافے کے لئے اپنی صلاحیتوں سے کام لیجئے۔ **مستقبل کی فکر** بھی حال ہی کی طرح کیجئے۔ آپ کو بہت **تحفظ** کی ضرورت ہے۔ نئے **تصورات** کا مطالعہ کیجئے اور ان کے مطالب سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ اس لئے کہ آپ ایسا کر سکتے ہیں آگے بڑھنے سے پہلے اطمنان کر لیں کہ ہر شے اپنے مقام پر ہے۔ اپنی **مہارت** کو مزید کام کیلئے بروئے کار لائیں راستے میں آنے والی ہر خوشی کو خوش آمدید کہیں۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ مخالفین میں اضافہ کا خدشہ ہے۔ آپ کو لاپرواہی نہیں کرنی چاہے وقت کسی کا انتظار نہیں کرتا۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ موافق ہے۔ لکی عدد 91,95 ہے۔ آپ خوبصورتی کے پرستار ہیں لیکن ہر جنس مخالف کو دیکھ کر دل دے بیٹھنا آپ کی کمزوری ہے۔ تیز رفتاری سے گریز کریں۔ کسی شے کے کھو جانے کا بھی اندیشہ ہے۔ عزیز واقارب سے معاملات بہتر بنائیں آپکے حق میں ہی فیصلہ ہوگا۔ صاحب اولاد ان دنوں بچوں کی منگنی یا شادی بیاہ انجام دے سکتے ہیں۔ غیر شادی شدہ افراد جو محبوب کو تحفہ پیش کریں۔ تو ان کو مثبت جواب ملے گا۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم زحل در دلو 22 مارچ تا 02 جولائی تک ہے اس دوران **نحس نظرات** بھی شامل ہوں گی جس کی وجہ سے نحوست میں زیادہ اضافہ ہوا جادو یا حادثہ یا چوری یا **جانی و مالی نقصان** کا اندیشہ ہے مزدور اور ملازم پیشہ افراد کیلئے یہ دورانیہ اچھا نہیں کوشش کریں کہ بہت خاموشی سے اس وقت کو گزاریں مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ اور اپنے برج سے متعلق **صدقہ** ضرور دیں۔ اپنے نام کا اسم اعظم ادارہ سے معلوم کر کے ورد کریں۔

(26 تا 31) راز کی بات کسی سے نہ کہیں دل کی بات دل میں رہنے دیں۔ ان ایام میں چوری ہونے والی اشیاء کا ملنا ناممکن سی بات ہے۔ بزرگ کی بات مان لینے میں ہی آپ کا فائدہ ہے۔ اختلافات ختم کردیں اور ان کے سامنے سر کو جھکا دیں ورنہ نقصان ہوسکتا ہے کہ جس کا آپ کو اندازہ ہی نہیں اس ہفتہ گھر کی مرمت کروائیں اور قابل مرمت دیگر اشیاء خصوصاً الیکٹرک اور الیکٹرانک سے **متعلقہ** کوئی بھی شے ہو اس کو استعمال میں نہ لائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ **ڈوبی ہوئی رقم** ملنے کا امکان ہے۔ قریبی عزیزوں سے تعلقات استوار رکھیں ایک شخص آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ دوران سفر احتیاط کی ضرورت ہے

اپریل (یکم تا 8) ان ایام میں ایک سعد نظر زہرہ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے۔ وہ افراد جو کہ **روحانی وظائف** سے قوت لینا چاہتے ہوں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شاندار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے۔ ان ایام میں فضول جگہ پر اپنی **رقم کو ضائع** نہ کریں حالات کنٹرول کرنے کیلئے زبان کو کنٹرول کریں ایک چھوٹی سی غلطی بڑا نقصان دے سکتی ہے احتیاط کرنا ہوگی حد سے زیادہ اعتبار نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ خواتین کو اس ماہ **مالی فائدہ** ہوسکتا ہے اچانک کھوئی ہوئی شے ملنے کی امید ہے۔

(9 تا 16) کاروباری حضرات اس ہفتہ فائدہ حاصل کر سکیں گے کچھ لوگ آپ کے بارے میں غلط افواہیں پھیلا رہے ہیں آپ کو ان کی باتوں پر دھیان نہیں دینا چاہئے اگر کوئی جو کچھ کہتا ہے اسے کہنے دیں۔ مالی فوائد اس ہفتہ حاصل ہو سکتے ہیں۔ **شریک حیات** کی جانب سے کچھ فائدے متوقع ہیں۔ انعامی اسکیموں میں **حصہ** لینا اس ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔ سفر بھی کامیاب رہیگا۔ چھوٹے سفر خصوصاً اہمیت کے حامل ہونگے۔ اگر آپ اپنی کوئی جائیداد یا قیمتی شے فروخت کرنا چاہتے ہیں تو اس ہفتہ ایسا نہ کریں ورنہ اس ہفتہ **نقصان کا خطرہ** ہے۔ اہل خانہ کے ساتھ نرم رویہ اختیار کریں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ آپ کے برج میں مریخ کا متبادل ہمت جرات طاقت کا سیارہ پلوٹو رجعت پذیر ہو رہا ہے اس کی رجعت آپ کی ہمت توڑنے میں اہم کردار ادا کر سکتی ہے۔ پلوٹو کی کمزوری رجعت آپ کو مختلف امراض میں بھی مبتلا کر سکتی ہے کسی بھی خطرہ سے بچنے کے لئے منگل کے دن گوشت کا صدقہ ضرور دیں۔ سرخ سیاہ اور نیلے رنگ کا لباس کم از کم دو ہفتہ استعمال نہ کریں۔ بحث مباحثہ لڑائی جھگڑا سے گریز کریں۔ رویہ میں نرمی رکھیں گے تو بات بن جائے گی۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں کسی سے **تلخ کلامی** سے نہ پیش آئیں کوشش کریں کہ اپنے برج کا صدقہ لازمی دیں۔ جو بات دل میں ہو اُسے زبان پر لے آئیں کسی کے معاملات میں پڑنے یا الجھنے کی کوشش نہ کریں اپنے کام سے کام رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ جو کام کرنا ہو اُسے فوری انجام دیں۔ سستی کو اپنی زندگی سے نکال کر پھینک دیں۔ **نئی منصوبہ بندی** کر سکتے ہیں۔ کوئی خوشی بھی مل سکتی ہے۔

مئی (یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل اپنے طبعی برج دلو اس ہفتہ رجعت اختیار کر رہا ہے جہاں پر اس کی **تمام تر قوتیں کمزور** ہو جائیں گی اس سیارہ کی یہ رجعت 29 ستمبر کو برج جدی میں ختم ہوگی۔ اس دوران **وظائف میں کمزوری** اور دین سے دوری کی حالت بھی پیدا ہوسکتی ہے۔ دشمن کی جانب سے جادوئی حملوں کا خطرہ ہے۔ جھوٹے مقدمات بن سکتے ہیں اور نچلے درجہ کے لوگوں سے نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔

(9 تا 16) سیارہ مشتری 14 مئی تا 13 ستمبر حالت آپ کے برج میں رجعت پذیر ہو رہا ہے، یہ رجعی حالت اسی برج میں ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران قیمتی اشیاء الیکٹرک الیکٹرونکس، اسٹاک ایکسچینج، شیئرز، جائیداد کی خرید و فروخت نقصان دہ ہو سکتی ہے۔ اس دوران مالی معاملات میں بہتری پیدا نہ ہوگی قرض دینے سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔ والدین اپنے بچوں کی بات کو سمجھنے کی کوشش کریں ضروری نہیں کہ ہر بار آپ ہی درست ہوں۔

(17 تا 25) ان ایام میں خواتین میں **پوشیدہ امراض** پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔ ان ایام میں قیمتی اشیاء کی خرید وفروخت بھی فائدہ دے سکتی ہے خصوصاً **زیورات** کی خریداری کا اچھا وقت ہے۔ دل میں خوشی کا احساس ہوگا۔ کاروبار میں وسعت آئیگی۔ اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو جان لیں ہر **فیصلہ** آپ کے خلاف ہوگا۔ یاد رہے یہ ہفتہ آپ شمس تثلیث زحل سعد اثرات کے زیر اثر گزار رہے ہیں۔ **کاروباری** غرض سے کیا گیا سفر آپ کیلئے بہتر ہوگا۔ کسی عزیز دوست کے ساتھ مل کر کاروبار کا آغاز کر سکیں گے مصروفیات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔
(26 تا 31) یہ ہفتہ آپ کیلئے پریشانیاں لاسکتا ہے۔ **جسمانی بیماری** میں بخار اور سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ جمعہ کے روز شکر کا صدقہ دیں یا منگل کے دن 9 دانے سرخ مرچ ثابت آگ میں ڈال دیں آنے والی پریشانی سے کسی حد تک نجات مل جائیگی۔ **خفیہ دشمن** سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں اپنی قوتوں کا بھرپور فائدہ اٹھائیں دور اندیشی سے آپ اپنے مسائل حل کر سکتے ہیں اس ہفتہ کے آخری دو دن آپ کے لئے خوشخبری لاسکتے ہیں۔
جون (یکم تا 8) اس ہفتہ جذبات کو قابو میں نہ رکھیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے کوا کبی صورتحال مجموعی طور پر اتنی اچھی نہیں ہے ازدواجی معاملات میں بگاڑ پیدا ہو سکتا ہے۔ گھریلو مسائل کو گھر میں ہی بیٹھ کر حل کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ **ذہنی** اور جسمانی توجہ عملی معاملات کی جانب مائل رہیگی۔ کاروباری معاملات بہتر ہونگے ایک رکا ہوا مسئلہ بھی حل ہو سکتا ہے اطمینان بخش حل مل جانے کا امکان ہے۔ شراکتی کاروبار سے گریز کریں یقیناً نقصان آپ کے ہی حصہ میں آئیگا خوش بختی کا یہ ہفتہ کچھ نئی تبدیلیاں بھی لاسکتا ہے۔ کاروباری حالات میں خاصی تبدیلی آسکتی ہے۔ انہی ایام میں کوئی نئی خوشخبری سن سکیں گے۔
(9 تا 16) یہ ایام جائیداد کی خریداری کیلئے مناسب ہیں قوی امید ہے کہ ان دنوں میں آپ رکا ہوا پیسہ یا قرض بھی واپس مل جائے کچھ ستارے آپ کے حق میں بہتر جا رہے ہیں کسی نوعیت کا فائدہ ملنے والا ہے۔ بڑے پیمانے پر **لین دین** سے واضح تبدیلی آئیگی اچھی قیمت پر خریداری یا فروخت سے فائدہ ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان سے ثابت ہو سکتی ہے۔ ہفتہ کے آخر میں چند نحس نظرات نقصان کی جانب اشارہ دے رہی ہیں۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔
(17 تا 25) اس ہفتہ گھریلو معاملات اور جائیداد کا مسئلہ خاموشی سے طے کریں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ اگر بڑی نوعیت کا کام آپ خود کرنا چاہ رہے ہیں تو جلد بازی سے گریز کریں۔ سیارہ مریخ طاقت اور قوت کا ایسا سیارہ ہے کہ جو جلد از جلد مثبت اور منفی دونوں کی طرح کی طاقتوں کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ہفتہ تیز دھار آلات مثلاً چاقو، چھری یا آگ کے استعمال سے گریز کریں۔ چوٹ لگنے کا قوی اندیشہ ہے دوسروں کے لڑائی جھگڑے میں آپ ہیرو کی طرح اڑنے کی کوشش نہ کریں ورنہ سارا ملبہ آپ ہی کے سر آن گرے گا۔ طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو پورا کرنے کیلئے تعلیم پر پوری توجہ دیں۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 53,35 ہے۔
(26 تا 30) **چوری سے بچنے** کیلئے خود احتیاط کریں۔ اس ہفتہ حصول مال کے خاطر کی گئی کوششیں کامیاب ہو سکتی ہے۔ چند نئے رستے نظر آئینگے۔ جس سے آپ اپنے کاروبار کو فروغ دے سکتا ہے۔ معاملات آپ کے حق میں ہیں۔ اس ہفتہ میں زیادہ توجہ قوت فیصلہ کی جانب رکھیں اپنے ارادے مضبوط رکیں اور جو کچھ کرنا ہے کر گزریں۔ ایسے کام جن کو اب تک آپ غیر اہم سمجھتے آئے یا ادھورا چھوڑا ہوا تھا کہ مکمل کر لیں۔ فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔
جولائی (یکم تا 8) ان ایام میں آپکے برج کا حاکم زحل رجعت پذیر ہو رہا ہے اس کی یہ رجعت برج جدی میں ہے عزیز واقارب خصوصاً والدین سے تعلقات خراب ہونے کا اندیشہ ہے نرم رویہ اختیار کریں اس دوران دشمنوں کی جانب سے جادو کے وار بھی کئے جا سکتے ہیں رجعت 02 جولائی تا 17 دسمبر ہے اس سیارے کی رجعت ہے۔ چھوٹے اور نیچ درجہ کے لوگوں سے بھی نقصان ہو سکتا ہے۔ چوری کا خدشہ ہے۔ لوح **شرف زحل** لازمی پاس رکھیں۔ آپکے برج میں اولاد سفر اور بھائیوں سے متعلقہ حال سیارہ قمر 5 جولائی **گرھن** کی کیفیت سے گزریگا جس کے منفی اثرات آپکے برج پر پڑیں گے۔
(9 تا 16) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جا رہے ہیں اس ہفتہ اہم تبدیلیاں ممکن ہیں اور بہت سا اتار چڑھاؤ دیکھنے میں آئے آپ کے برج کا مالک سیارہ زحل بہت سست رفتاری سے سورج کے گرد اپنا چکر پورا کرتا ہے اس ہفتہ کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ لہذا بہت احتیاط کی ضرورت ہے۔ یہ نحس ایام ہیں ممکن ہے کہ کوئی حادثہ رونما ہو جائے بے احتیاطی برا انجام دے سکتی ہے۔ شریک حیات اور دوستوں سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔
(17 تا 25) اس ہفتہ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں **دوران گفتگو** احتیاط سے کام لیں ورنہ آپ کے بنے ہوئے کام بگڑ سکتے ہیں۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں آپکا حاکم سیارہ **نحس اثرات** سے گزر رہا ہے۔ یہ ہفتہ آپ کے لئے تبدیلیاں لے کر آئے گا۔ آپ کے **درست فیصلے** اس ہفتہ رنگ لائیں گے۔ **نکاح** اور شادی بیاہ منگنی طے کرنے کے لئے اس ہفتہ کے پہلے 03 دن مبارک ثابت ہونگے۔
(26 تا 31) 28.29 جولائی انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں اور دیگر معاملات پر رقم خرچ کرنے کے لیے اچھی تاریخیں ہیں۔ ان دنوں میں عدالتی کاروائی سے فائدہ ہو سکتا ہے۔ **سسرالی** رشتہ داروں سے احتیاط برتیں۔ لاپرواہی اور فضول گفتگو سے گریز کریں ورنہ آپ کو اس کی بھاری قیمت چکانا ہوگی۔ سخت لہجہ اور نمائشی انداز آپ کے شایان شان نہیں۔ اس ہفتہ ایک شخص اپنی مصنوعی محبت کا آپ سے اظہار کرے گا لیکن آپ کو محتاط رہنا چاہئے اور اس کی چال کو سمجھ جانا چاہئے بہت کچھ آپ کی مٹھی میں ہے لیکن عیاشی کی جانب اپنے مزاج کو نہ لے جائیں یہی وقت سدھرنے اور سنبھلنے کا ہے۔

اگست (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں اپنا طبی معائنہ لازمی کروائیں۔ والدین سے ناراضگی ہو سکتی ہے کسی قریبی عزیز کی وفات کا بھی خدشہ ہے۔ ان ایام میں معاملات بگڑتے ہوئے محسوس ہونگے۔ لڑائی جھگڑا اور تلخ کلامی سے گریز کریں۔ کاروبار میں **نقصان** کا اندیشہ ہے۔ سیارگان کے نحس اثرات کی وجہ سے بزدلی پیدا ہو سکتی ہے خوف اور دہشت کا عنصر بھی غالب رہیگا۔ اس ہفتہ جرات کی جائے مگر کوشش نہ کی جائے تو یہ ہفتہ طرفداری نہ کرے گا۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں۔ اس ہفتہ بدنامی کا خدشہ ہے۔ جس عزیز پر اعتبار کیا وہی نقصان دے گا۔

(9 تا 16) کہ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو منگنی کا امکان زیادہ ہے یا اپنے محبوب سے اظہار محبت کر سکتے ہیں طبیعت میں بہادری اور ہمت پیدا کریں اپنے موقف پر ڈٹے رہیں۔ بلاوجہ بحث سے گریز کریں۔ پرانی شادیاں شراکتیں یا قریبی تعلقات جن میں انتشار چلا آ رہا ہے ختم ہو جائیں گے۔ سرخ رنگ استعمال نہ کریں۔ نئے دوست ضرور بنائیں لیکن پرانے دوستوں کو قطعی نظرانداز نہ کریں۔ اس ہفتہ آپ کی کئی خواہشات پوری ہو سکتی ہیں طبیعت میں خوشگواری کا عنصر غالب رہے گا آپ اپنے اندر ایک نئی قوت کو محسوس کریں گے۔ افسران بالا سے تعلقات بہتر بنائیں۔ آپ بہتر طور پر اپنے خیالات کو عملی جامہ پہنا سکتے ہیں۔

(17 تا 25) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جا رہے ہیں بلاوجہ کی لڑائی جھگڑا مقدمہ بازی عدالتی کاروائی پنچائتی فیصلے عزیز و اقارب سے ناراضگی سے گریز کریں ورنہ آپ خود اپنے جال میں پھنس کر رہ جائینگے۔ یہ ہفتہ آپ کیلئے کچھ بہتر ثابت نہ ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کی کوشش کے باوجود بھی شادی نہ ہوگی۔ اور ایسا بھی ممکن ہے کہ منگنی یافتہ افراد کی اس ہفتہ منگنی ٹوٹ جانے کا خدشہ ہے خاموشی سے وقت کو گزاریں تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

(26 تا 31) نئے کاروبار کا آغاز کرنے کے خواہشمند حضرات اس ہفتہ کامیابی حاصل کر سکیں گے۔ چند افراد کو محبت کے معاملہ میں اس ہفتہ کامیابی مل سکتی ہے۔ آپ کے لئے نحس ایام ہیں۔ عدالتی امور میں کامیابی حاصل ہو گی کئی الجھے ہوئے مسائل حل ہو جائینگے شادی شدہ افراد کے حالات بہتر ہونگے۔ دوسری شادی کے خواہشمند افراد اس ہفتہ کوئی غلطی نہ کریں ورنہ ان کی یہ خواہش خواہش ہی رہے گی جو کبھی پوری نہ ہوگی۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں ہے۔

ستمبر (یکم تا 8) خاتون خانہ سے نرم رویہ اختیار کریں کیونکہ زہرہ زحل مقابلہ ماحول میں کشیدگی پیدا کر سکتی ہے۔ بہت پُرسکون رہ کر تمام حالات سے گزرنا ہوگا۔ صحت کی جانب سے بہتری نظر آتی ہے۔ ذہنی تناؤ قائم رہے گا۔ نئی منصوبہ بندی کر سکتے ہیں۔ اس ہفتہ میں آنکھیں بند کر کے سب کچھ دیکھتے نہ رہیں جب تک آپ خود عملی طور پر نہ کریں گے حالات میں بہتری نہ آئیگی غصہ کرنے سے پرہیز کریں۔ چند معتبر شخصیات کو معاملہ کی حقیقت بتا کر اعتبار میں لے سکتے ہیں۔ مسائل حل ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ شریک حیات سے عام بات پر اختلاف ہو سکتا ہے۔ مجموعی طور پر اس ہفتہ ملے جلے اثرات ظاہر ہونگے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ 13 ستمبر کو انعامی اسکیموں میں جیت عزت مال دولت کا حاکم سیارہ مشتری برج جدی میں حالت مستقیم اختیار کر رہا ہے۔ رُکے ہوئے معاملات بہتری کی جانب آنا شروع ہو جائینگے۔ لیکن احتیاط کی اب بھی ضرورت ہے کیونکہ آئندہ دو ہفتہ تک اب بھی خطرے سے آپ باہر نہیں نکلے۔ قرض لینے یا دینے کیلئے اچھا وقت نہیں ہے۔ احتیاط بہتر ہے۔ اپنی طاقت کھونے کے بعد یہ سیارہ سابقہ قوت پر بحال ہوگا۔ اس کی استقامت کے ثمرات اسی ہفتہ ملنا شروع ہو جائینگے۔ مگر اب بھی آپ کو روپے کے لین دین میں بھی سخت احتیار کرنا ہوگی۔ کوشش کریں ادھار نہ دیں بطور ادھاری دی گئی رقم واپس نہ ملے گی۔

(17 تا 25) ان ایام میں شمس تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے اثرات 19 تا 24 ستمبر رہینگے۔ ان ایام میں کیا گیا نیا کاروبار آپ کو فائدہ دیگا۔ کاروبار کی غرض سے ہونے والا سفر **کامیاب** ثابت ہوگا۔ دوست احباب کی طرف زیادہ میں اضافہ ہوگا۔ خاندان کے ساتھ سیر و تفریح کا پروگرام بھی بن سکتا ہے۔ قوت ارادی مضبوط کریں ان ایام میں چند ایسے راز بھی کھل کر سامنے آئیں گے جو کہ اب تک آپ سے پوشیدہ تھے مشکلات کو حل کرنے کا موقع ملے گا۔

(26 تا 30) چیخنے چلانے سے معاملات بگڑتے ہیں کوئی حادثہ رواں ہفتہ ہو سکتا ہے اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں۔ طبیعت میں تیزی کا عنصر غالب رہے گا اور ہر بات پر بلاوجہ غصہ کا آنا اچھا نہیں ہے۔ شریک حیات سے کسی بات پر **جھگڑا** ہو سکتا ہے آپ کو تحمل مزاجی سے کام لینا ہوگا سب کچھ معلوم ہوتے ہوئے بھی اپنی زبان اور کان بند رکھیں بس خاموش سے دیکھتے جائیں ابھی بولنے کا وقت نہیں۔ بہت سوچ سمجھ کر نئے دوست بنانا مبارک ثابت ہوگا۔

اکتوبر (یکم تا 8) مریخ کا متبادل ہمت جرات طاقت کا سیارہ پلوٹو 26 اپریل کو آپ کے برج میں رجعت پذیر ہوا تھا اس کی رجعت نے آپ کی ہمت کو توڑ دیا تھا۔ اس ہفتہ 04 اکتوبر یہ سیارہ مستقیم ہو چکا ہے۔ پلوٹو کی کمزوری رجعت آپ کو مختلف امراض میں بھی مبتلا کر دیا تھا۔ اب بھی خطرہ ٹلا نہیں کسی بھی مصیبت سے بچنے کے لئے منگل کے دن گوشت کا صدقہ ضرور دیں۔ سرخ سیاہ اور نیلے رنگ کا لباس استعمال کر سکتے ہیں۔ عزیز اقارب سے تعلقات بہتر کر لیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں ورنہ ناکامی ہوگی۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل اس ہفتہ زیادہ قوت میں نہیں ہے یا آسان الفاظ میں یوں کہہ لیں کہ اس ہفتہ آپ کا سیارہ گردش میں ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے یہ ایام نحس ہیں۔ چند جدی افراد کسی کے بعد تحت رہ کر کام کرنا اپنی توہین سمجھتے ہیں لیکن وہ افراد جو کہ کسی کے بھی ماتحت ہیں اس ہفتہ کی آپ کے 11,12 تاریخیں نحس ثابت ہو سکتی ہے اس دوران ہر طرح کی بحث و مباحثہ اور لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ آپ کا ایک قریبی عزیز آپ سے قرض لینے کا خواہش مند ہے لہذا آپ ایسی بے وقوفی نہ کریں جس سے آپ کو بعد میں پریشانی ہو۔

(17 تا 25) ایک قریبی **دوست نما دشمن** آپ کیلئے جال بن رہا ہے اس شخص سے محتاط رہیں وقتی طور پر آپ اُس شخص سے علیحدگی اختیار کر لیں یا خاموشی سے ان ایام کو گزاریں وہ شخص جس کو آپ بے انتہا چاہتے ہیں۔ اپنے سابقہ پروگراموں کو عملی جامہ پہنائیں ہائی قلعہ بنانا چھوڑ دیں۔ اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس وجہ سے آپ دشمنوں کو باآسانی پہچان سکیں گے۔ گزشتہ ہفتہ بگڑے ہوئے حالات کچھ بہتری کی طرف آ سکتے ہیں طبیعت میں رومانوی اثر رہے گا۔ آمدن کے مقابلہ میں اخراجات کی زیادتی ہوگی لیکن آپ بہتر حکمت عملی سے ان مشکل حالات کو کنٹرول کر سکیں گے۔

(26 تا 31) کام کی زیادتی کے باعث اور **گھریلو پریشانی** کی وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے۔ مگر سخت ذہنی دباو کے باوجود آپ اپنے مقاصد میں کامیاب ہو جائیں گے۔ شمس میزان میں ہے اور زحل آپ کے برج میں ہے۔ جس کی وجہ سے صورتحال بہتر نہ ہوگی لیکن آپ کی جانب سے کی گئی بے احتیاطی کچھ نقصان بھی دے سکتی ہے۔ دشمنوں سے محتاط رہیں۔ ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ہفتہ دھوکہ دے جائیگا۔

نومبر (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اخراجات میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ چوری کا بھی اندیشہ ہے۔ نقدی اور سونے کی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔ دل کے راز کسی سے بیان نہ کریں بدنامی کا اندیشہ ہے اہم معاہدے تکمیل پا سکتے ہیں۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ اچانک حادثات اور بڑی تبدیلیاں لا سکتی ہے۔ بدنامی کا بھی اندیشہ ہے۔ بزنس کرنے والے افراد اگر انتہائی صبر و تحمل اور سوچ بچار کیساتھ اقدامات کریں تو پھر خاصی آمدنی ہوگی۔

(9 تا 16) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جا رہے ہیں۔ وہ جدی افراد جن کا شریک حیات سے تنازعہ چل رہا ہے یا جن کے دوست ان سے ناراض ہیں اس ہفتہ ان لوگوں کی محبوب یا شریک حیات سے دائمی یا عارضی **علیحدگی** کا خطرہ ہے لہذا کوشش کریں کہ معاملہ کسی بھی طرح سے سلجھ جائے اس ہفتہ لوہے کے ہتھیار اوزار سے محتاط رہیں۔ زخمی ہونے اور **نقصان کا خدشہ** ہے۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل بہتری اور طاقت کے باعث کچھ بہتر امیدوں کی نشاندہی کر رہا ہے لیکن اس دوران یہ نہ سمجھیں کہ خطرات ٹل چکے ہیں کاروباری اسکیمیں فائدہ مند رہینگی۔

(17 تا 25) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل ہے محبوب یا شریک حیات سے تعلقات خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ کوشش کریں کہ ان دنوں خاموشی اختیار کر لی جائے۔ کڑوے اور سخت جملے بولنے سے گریز کریں۔ کسی تقریب جانے کا اتفاق ہوگا جہاں پر آپ کی ملاقات کچھ پرانے دوستوں سے ہو گی آپ نے ان سے اپنے دُکھ بیاں نہیں کرنے کیونکہ آپ کی اسی عادت کی وجہ سے آپ کے اپنے بھی آپکو چھوڑ چکے ہیں۔ سفید اور سیاہ لباس استعمال نہ کریں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ کسی نقصان سے دوچار ہو سکتے ہیں۔ لیکن کاروباری حالات اس دوان بہتر ہونگے ان ایام میں چوری بھی ہو سکتی ہے جسمانی صحت خراب ہونے کا بھی خطرہ ہے۔ گھریلو ماحول قدرے بہتر رہے گا۔ **پنچایتی وعدالتی** کاروائیوں سے گریز کریں ورنہ پریشان کن نتائج سے گزرنا پڑے گا۔ اس ہفتہ آپکو کسی بھی مقصد میں کامیابی مشکل سے ہوگی۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے محتاط رہیں ان کے خلاف کوئی بھی سازش کی جا سکتی ہے یا کسی بھی الزام میں ملازمت سے برطرف کیا جا سکتا ہے۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے ان ایام میں کوشش کریں تو جلد ہی مثبت نتائج سامنے آئیں گے۔

دسمبر (یکم تا 8) بہتر منصوبہ بندی سے اپنے کاروبار کو بڑھا سکتے ہیں اس ہفتہ کیا گیا کاروباری سفر فائدہ دیگا دیگر مقاصد کے لیے بھی سفر میں کامیابی ہو سکتی ہے۔ آپ کا حاکم سیارہ زحل اپنے طبعی برج جدی میں قیام پذیر ہے۔ غیر ملکی سفر بھی اس ہفتہ فائدہ نہ دے گا۔ یہ سال مجموعی طور پر آپ کے لئے اہمیت کا حامل ہے۔ لیکن اس سال کے آخری چند ماہ آپ کے لئے بہتر نہ ہوں گے۔ ذہنی دباو اور پریشانی کے باعث طبیعت خراب رہ سکتی ہے۔ صحت کا خیال رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت آپ اپنے آپکو پہلے سے زیادہ طاقتور محسوس کریں گے دشمنوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کریں اپنے مطالبات منوائیں آپ بظاہر کمزور ہیں لیکن کمزور نہیں۔ احساس کمتری کو نزدیک نہ آنے دیں۔ خواتین سے متعلقہ امور میں مدد حاصل ہوگی لیکن بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو جان لیں ہر فیصلہ آپکے خلاف ہوگا۔ آپ خوبصورتی کے پرستار ہیں لیکن ہر جنس مخالف کو دیکھ کر دل دے بیٹھنا آپکی کمزوری ہے۔ عدالتی امور سے دور رہیں ورنہ کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہو سکتا ہے۔ زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں

(17 تا 25) اس ہفتے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ دوران سفر کچھ ایسے لوگ **شریک سفر** ہونگے۔ جن سے آپ کی گفتگو مفید ثابت ہوگی۔ اور کاروبار میں مزید ترقی کے موضوع پر تبادلہ خیال ثابت ہوگا۔ غیر شادی شدہ حضرات شادی کروانے میں کچھ رکاوٹیں محسوس کریں گے جو قدرے سعی کے بعد دور ہونگی۔ کاروبار میں خیر و برکت رہے گی۔ ملازمتی امور کی انجام دہی بھی اچھے طریقہ سے ہوگی فرائض منصبی کی بجا آوری حیثیت و شخصیت میں اضافہ ہوگا۔

(26 تا 31) طبیعت میں **چڑ چڑاپن** رہیگا۔ ایک دم سے غصہ میں آنا اور بے موقع بات کا کہ جانا آپ کے لئے نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ آپ ہر بات کو کریدنے کی کوشش کرتے ہیں آپکی اس عادت سے کئی دوست خفا ہیں۔ دوسروں کے معاملات میں دخل اندازی سے گریز کریں۔ جنس مخالف آپ کی توجہ کا مرکز رہیگی۔ لیکن آپکو محتاط رہنا ہوگا۔ آپکی سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ جب بھی آپکے ہاتھ کچھ رقم آتی ہے آپ جیسا بادشاہ دنیا میں کوئی دوسرا نہیں ہوتا۔ آپ اپنی عادتوں کے باعث خود اپنے لئے مسائل کھڑے کر لیتے ہیں۔ بچت کی عادت اپنائیں۔ غصہ پر قابو پائیں اور اپنے مزاج میں نرمی پیدا کریں۔

AQUARIUS

تاریخ پیدائش:۔ 21 جنوری تا 19 فروری | نام کا سرحرف:۔ س، ش، ث، ص | موافق دن:۔ ہفتہ | حاکم سیارہ:۔ یورانس



# دلو

خاصیت:۔ مدد کرنے والا جذبہ ایثار یا حیاء | موافق عدد:۔ 4

امراض:۔ دانتوں کے امراض، ہیپاٹائٹس | موافق پتھر:۔ نیلم، حدید، عقیق سیاہ

خاص خصلت:۔ جذباتی، جلد غصہ کرنے والا | موافق رنگ:۔ سفید، کریم، ہلکا نیلا، آسمانی

**جنوری** (یکم تا 8) اس ہفتہ آپ کاروبار میں غیر متوقع فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ یہ ایام آپکی ملازمت کاروبار، صحت اور جائیداد وغیرہ کے معاملات کیلئے بہتر ہوں گے۔ سرمایہ کاری سود مند رہے گی۔ لین دین میں احتیاط برتیں سماجی تقریبات میں شرکت کے مواقع حاصل ہونگے۔ اس ہفتہ رومانس اور سفر بھی خاص اہمیت کے حامل ہونگے۔ اس ہفتہ مختلف کاموں میں کامیابی آپ کیلئے خوشخبری اور خوش بختی کی علامت ہوگی۔ سیاہ نیلا رنگ مبارک ہے۔
(9 تا 16) ایک قریبی بزرگ اس وقت بیماری کی حالت میں ہے اور آپ کا منتظر ہے چاہیے کہ آپ اس سے ملاقات کیلئے آپ لازمی جائیں۔ عطارد زحل کا قران اپنے اثرات دکھائے گا۔ ان ایام میں بدھ اور ہفتہ کو بہت محتاط رہیں۔ انتہائی احتیاط کی ضرورت ہے ایسے معاملات جن میں پنچایتی فیصلہ ہونا ہو آپ کو محتاط انداز میں گفتگو کرنا ہوگی ایک بزرگ آپکی **توجہ کا منتظر** ہے بچوں سے نہایت نرم رویہ رکھیں بگڑ جانے کا اندیشہ ہے۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں۔ ان سیارگان کے نحس اثرات سے بچنے کے لئے بدھ کے دن پرندوں کو باجرہ ڈالیں۔ ہفتہ کے روز کیڑے مکوڑوں کو ان کی خوراک ڈالیں۔
(17 تا 25) شمس قران زحل کی نظر قائم ہوئی۔ یہ اثرات اس ہفتہ رہیں گے۔ ان ایام میں ایسا کوئی قدم نہ اٹھائیں کہ آپ کو بعد میں پریشانی کا سفر کرنا پڑے گا۔ ابھی آپ کا **سیارہ توازن** میں نہیں اس دوران کسی بزرگ سے بھی فائدہ ہوسکتا ہے۔ گزشتہ ماہ کی طرح ان دنوں بھی **چھوٹے سفر** فائدہ دینگے دوستی اور محبت روپے کے لین دین کی وجہ سے خراب ہوسکتی ہے۔ لہٰذا ایسا کوئی قدم ہی نہ اٹھائیں کہ آپ کو بعد میں پریشانی کا سفر کرنا پڑے گا۔
(26 تا 31) آپ کو ہر طرح سے احتیاط کی ضرورت ہے یہ نہ بھولیں کہ کچھ لوگوں کی نظریں آپ پر لگی ہوئی ہیں وہ ہر طرح سے آپ کو نیچا دکھانے کی کوشش کر رہے ہیں آپ خود معاملہ کی سنگینی کو بہتر طور سے جان سکتے ہیں۔ طبیعت میں **چڑ چڑا پن** رہیگا لیکن کوشش کریں کہ آپ لوگوں کی توجہ اپنی جانب مبذول کروانے میں کامیاب ہو جائیں۔ شراکتی معاملات اور گھریلو زندگی سے روزمرہ کے معاملات پر بات کرنے سے ذہنی دباؤ کم ہوگا ایک راز بھی ابھی آپ پر کھل سکتا ہے اچانک تبدیلیاں آپ کو **چونکا** دیں گی۔ اخراجات کو قابو میں رکھیں جب آمدن سے زیادہ اخراجات ہو جائیں تو مسائل میں اضافہ ہوتا ہے۔

**فروری** (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت محبوب یا شریک حیات سے مالی فائدہ ہوگا۔ ان ایام میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہوسکتے ہیں۔ کاروبار میں تیزی آئیگی **مالی فائدہ** ہوگا۔ خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ عزیز واقارب کے ساتھ کوئی **تقریب** منعقد کر سکتے ہیں۔ ان دنوں دھیان علم وادب کی طرف رہے گا۔ شاعری کی طرف طبیعت راغب ہوسکتی ہے۔ گھریلو مسائل پر توجہ رہے گی۔ ملے جلے اثرات رہ سکتے ہیں لیکن محبت میں **ناکامی** کا اندیشہ ہے۔ **تجارت سے فائدہ** حاصل ہوگا۔
(9 تا 16) ان ایام میں کاروباری معاملات میں **سخت محنت** درکار ہوگی ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے گرمیوں میں سیر وتفریح کے پروگرام پر عمل کر سکیں گے آپ کی شخصیت دوسروں کو متاثر کر سکے گی طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو دور کر سکیں گے۔ شریک حیات کا تعاون اور ہمدردیاں آپ کے ساتھ رہیں گی۔ عزیز واقارب سے تعلقات بہتر ہوسکیں گے دوستوں سے کسی اہم کاروباری معاملات میں بات چیت کامیاب رہے گی کوئی قانونی معاہدہ طے کر سکیں گے۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی **رومانس** کے مواقع حاصل ہونگے دوران سفر بچوں کے معاملے میں احتیاط کریں۔
(17 تا 25) ملازم پیشہ افراد اس ہفتہ احتیاط برتیں بلاوجہ افسران بالا سے تکرار ہوسکتی ہے۔ اگر آپ نے اس ہفتہ غلط بیانی سے کام لیا تو لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔ کسی بوڑھی عورت یا بزرگ خاتون سے فائدہ ہوسکتا ہے یہ **بزرگ خاتون** آپ کی والدہ یا خاندان کی کوئی دوسری عورت بھی ہوسکتی ہے۔ یہ ہفتہ آپ کیلئے **امتحان کا وقت** ہے نہایت احتیاط سے یہ وقت گزارنا ہوگا اس احتیاط میں گھریلو اور کاروباری جسمانی اور روحانی ہر طرح کا خیال رکھنا ہوگا۔ 15 اور 20 فروری آپکو ایک خوشخبری مل سکتی ہے۔ ایک نادر موقع ملنے والا ہے۔ اس وقت زائچہ کے مطابق آپ کا خانہ مال زیادہ طاقت میں ہے۔
(26 تا 29) یہ ہفتہ اپنے بزرگوں سے خصوصی دعا کروانے کیلئے بہتر ہے ملازمت پیشہ افراد اس ہفتہ ایک نئی آزمائش سے گزر سکتے ہیں۔ دوستی سمیت ہر معاملہ میں احتیاط کریں۔ یہ ہفتہ قانونی اور **آفیشل معاملات** میں بھی مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ جو کچھ کریں سوچ سمجھ کر بہتر طریقہ سے انجام دے سکتے ہیں۔ قیمتی اشیاء کی خریداری کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔ چھٹیوں میں سیر وتفریح کا پروگرام بنا سکیں گے۔ سرخ میرون رنگ کا لباس استعمال نہ کریں۔

**مارچ** (یکم تا 8) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات یکم تا 05 مارچ تک رہیں گے اس نظر کے تحت کسی قریبی عزیز کا صدمہ برداشت کرنا پڑسکتا ہے۔ بھائیوں سے علیحدگی ہوسکتی ہے۔ شریک حیات سے **جدائی کا خطرہ** ہے۔ مختلف معاملات طے کرتے وقت محتاط رہیں ورنہ **دھوکہ دھی کا خدشہ** ہے۔ سفر کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔ شریک حیات کی **صحت** کے ناقص رہنے کا بھی احتمال ہے۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے، اس ہفتہ آپکو شدید چوٹ بھی آسکتی ہے۔ صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں دل سے متعلقہ امراض ابھرا سکتے ہیں۔ کوئی بیماری کی علامت پائیں تو فوری طور پر معالج سے رجوع کریں۔ مرض کو معمولی ہرگز نہ سمجھیں طول پکڑ سکتا ہے۔ پنچایتی فیصلے اور خاندان میں عزت برقرار رکھنے کا ہفتہ ہے۔ اہم فیصلے سوچ سمجھ کر کریں اپنی طبیعت میں لچک ضرور پیدا کریں لہجہ نرم اور شگفتہ ہو تو کئی مخالف بھی آپ کی بات سننے کو تیار ہو جائینگے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ شمس تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ صحت بہتر ہو جائیگی **مال و دولت میں اضافہ** ہوگا۔ رزق میں ترقی اور وراثتی جائیداد بھی مل سکتی ہے **مذھبی لگاؤ** بڑھ جائیگا۔ مشکلات سے ان ایام میں خاتمہ ہو جائیگا۔ آپ بڑے **وفادار** اور سچے ہیں۔ والدین یا بزرگوں سے بھی مالی فوائد حاصل کرنے کا اچھا وقت ہے۔ ان ایام میں صدقہ کیلئے زیر زمین پیدا ہونے والی اشیاء دینا مناسب رہیگا۔ اس صدقے کی برکت سے روزگار میں اضافہ ہوتا ہے علاوہ ازیں دل، جگر، ریڑھ کی ہڈی جیسے امراض کی شدت میں بھی کمی اس **صدقہ کی برکت** سے ہوسکتی ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ کے آخر میں سیارہ مریخ برج دلو میں داخل ہو رہا ہے یہاں اس کا قیام 31 مارچ تا 13 مئی ہے۔ یہ سیارہ زوال اور بیقدری کا شکار ہوگا آپ کی قوتیں کمزور ہوسکتی ہیں۔ ہر کام محتاط انداز سے کریں خاص طور سے پنچائتی معاملات، لڑائی جھگڑا، آگ، ہتھیار اور اوزار کے استعمال میں محتاط رہیں۔ سیارہ مریخ کی تمام تر کیفیات آپ کو متاثر کرتی ہیں یہ سیارہ ناقص حالت اور اپنے زوالی برج یعنی دلو میں داخل ہو چکا ہے جہاں پر یہ کمزوریوں کو ظاہر کریگا اس دوران کسی بھی قسم کا اہم قدم آپ کیلئے نقصان دہ ہوسکتا ہے محتاط رہیں۔ لوح شرف مریخ اپنے پاس رکھیں تا کہ اس کی نحوست سے بچا جا سکے۔

**اپریل** (یکم تا 8) اس ہفتہ سعد نظر زہرہ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے ان ایام میں نکاح نسبت کیلئے بہتر ثابت ہوگا اگر انہی ایام میں کسی سے پیمان محبت باندھ لیں گے تو وہ استوار رہے گا۔ **مالدار خواتین** سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شاندار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے ان ایام میں آپ معمولی سی تکالیف اور بیماری کو برداشت نہیں کر پائیں گے۔ ایسا کوئی کام نہ کریں جس میں محنت زیادہ کرنی پڑے۔ ضروری ہے کہ اپنا طبی معائنہ کروائیں اور صدقہ دیں۔ خداداد جوہر آزمایئے، **خوشخبری** قریب ہے۔ جہاں آپ کی ضرورت وہاں ضرور جایئے۔

(9 تا 16) بزرگ کی بات ماننے میں ہی فائدہ ہے روحانی فیض میسر آسکتا ہے۔ **عبادت و ریاضت** کی طرف دھیان رہے گا روحانی سکون میسر ہوگا۔ **قیمتی اشیاء** کی خریداری کیلئے اچھے ایام ہیں۔ اس ہفتہ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کھلے پانی میں جانے سے گریز کریں سرسبز مقامات طبیعت میں تازگی پیدا کریں گے۔ ایک شخص آپ کی تاک میں ہے ممکن ہے کہ اس کا تعلق برج حمل سے ہو روپے پیسہ ضائع نہ کریں کسی قسم کا حادثہ پیش آسکتا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہل خانہ آپکی جانب سے کسی اہم خبر کی منتظر ہیں لیکن طبیعت سے چڑچڑاپن ختم کریں **بات بات پر جھگڑنا** آپ کے وقار کو خراب کرتا ہے جو کچھ ہو چکا اسے دل و ذہن سے نکال دیں۔ عزیز کی جانب سے پریشانی لاحق ہوسکتی ہے دوران سفر محتاط رہیں اندیشہ ہے کہ کوئی بڑا نقصان نہ ہو جائے۔ اگر مزاحمت کا سامنا کرنا پڑے تو اپنے دوستوں کو پکاریئے۔ آپ عمل کے مقابلے میں منصوبہ بندی پر زیادہ وقت صرف کر رہے ہیں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع **زحل کی نحس نظر** قائم ہو رہی ہے۔ نحس نظر کے تحت والدین اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کو بہتر بنائیں ذرا ای سی تلخی بات کا بتنگڑ بنا سکتی ہے۔ بجائے اس کے کسی معاملہ کو نہ کھینچیں۔ فوری طور پر حل نکال کر بات **رفع دفع** کر دیں کیونکہ یہ نحس نظر دلوں میں بڑے اختلافات ڈال سکتی ہے۔ ان یام میں **پُرامن** رہ کر اپنے مقصد کو جاری رکھیں۔ دل اور راز کی بات کسی سے نہ کہیں کوشش کریں کہ زیادہ وقت تنہائی میں گزرے۔ جذباتی گفتگو سے پرہیز کریں۔ دور سے آیا ہو دوست مہمان آپ کیلئے کسی حد تک **تسکین کا باعث** ہوگا۔ اخراجات کو کنٹرول کریں

**مئی** (یکم تا 8) اس ہفتہ محبت کے معاملات کو نہ اٹھائیں کسی سے اظہار محبت بھی کرنا ہو تو فی الوقت خاموش رہیں وہ افراد جن کی منگنی ہو چکی ہے **حالات خراب** ہونے کا اندیشہ ہے کچھ الزامات لگائے جا سکتے ہیں۔ **کام کی زیادتی** تھکن محسوس کریں گے لیکن سستی میں آپ نقصان کر بیٹھیں گے۔ اگر دوسروں کے مسائل میں الجھ ہی گئے ہیں تو مستعد رہیے۔ قیمتی اشیاء کی حفاظت کریں۔ دوران سفر احتیاط کریں۔ **نقصان** کا اندیشہ ہے

(9 تا 16) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل برج دلو میں مقیم ہے اس برج میں سیارہ زحل 11 مئی تا 29 ستمبر کو رجعت اختیار کر رہا ہے، دوران رجعت آپ کمزور حالت میں ہونگے۔ ملازمین پر **بھروسہ** نہ کریں اور چھوٹے طبقہ کے لوگوں سے احتیاط کریں۔ کوئی بھی شخص آپ کو نقصان دے سکتا ہے۔ دوران مستقیم آپ مضبوط ہوتے ہیں اور ہر شے آپ کے دائرہ اختیار میں ہوتی ہے۔ دشمن کی جانب سے جادوئی حملوں کا خطرہ ہے۔ کسی بھی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہے۔ شریک حیات سے معاملات بہتر رکھنے کے لیے نرم رویہ اختیار کریں۔ تیسرا شخص آپ کے درمیان پھوٹ ڈلوانا چاہتا ہے۔ احتیاط کریں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 19 تا 24 مئی رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ صحت بہتری کی طرف آ جائیگی۔ بگڑے ہوئے **معاملات سلجھنا** شروع ہو جائینگے۔ مالی فائدہ ہوگا انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ کاروبار میں نئی جدت لا کر زیادہ فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ غیر شادی شدہ خواتین ان ایام میں کسی مرد سے دھوکہ کھا سکتی ہیں اور شادی شدہ خواتین اپنے شریک حیات سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں کیونکہ یہ ایام ان کیلئے ایک آزمائش ڈال رہے ہیں۔ بچوں کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

(26 تا 31) قریبی عزیزوں سے پیدا شدہ ہونے والے خطرات اس ہفتہ ختم ہو جائینگے اور کچھ ایسے مواقع میسر آئینگے کہ آپ کسی حقدار شخص کی مدد کر سکیں۔ عزیز واقارب سے حالات بہتر بنائیں اپنے لہجہ میں تبدیلی **نرم انداز** میں کریں۔ 26 تا 30 اپریل عبادت اور ریاضت کے ذریعہ یا اپنے برج کے مطابق اسم الہٰی کے ذریعہ پیدا شدہ مشکلات کو حل کر سکتے ہیں روحانی سکون حاصل کرنے کیلئے عبادت کی طرف دھیان دیں لاپرواہی سے آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھیں گے۔

جون (یکم تا 8) وہ افراد جو کہ کاروباری مقاصد کے حصول کیلئے سفر کرنے کے خواہشمند ہیں ان کو فائدہ حاصل ہوگا یا کچھ افراد کو غیر متوقع طور پر رقم مل جائیگی۔ اپنے **غصہ کو قابو** میں رکھیں ایک شخص سے لگائی گئی امید بھی پوری نہ ہوگی۔ دوستوں کی تعداد میں اضافہ ہو سکتا ہے لیکن ایسی دوستی کا کیا فائدہ جو آپ کیلئے ہی وبال جان بن جائے۔ حد سے زیادہ **اعتماد** آپکو بدنام کر دے گا۔ اس ہفتہ صحت کی طرف خصوصی توجہ دیں نزلہ زکام اور جسم کے درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ زیادہ خیالات کے الجھاؤ میں گرفتار ہو سکتے ہیں۔ اہل خانہ کے ساتھ نرم رویہ اختیار کریں والدین کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کاروباری فائدہ ممکن ہے اگر آپ اس ہفتہ کے پہلے پندرہ دنوں میں کاروباری معاملات میں رقم لگا سکتے ہیں تو آپ کیلئے فائدہ مند ہوگی نئے کاروبار کے آغاز کیلئے 10 تا 15 جون بہترین ایام ہیں۔ اس وقت حالات آپکی مٹھی میں ہیں ملازم پیشہ افراد افسران بالا خصوصاً اعلیٰ مرتبہ پر فائز افسران سے مل کر اپنی ترقی کے راستے کھول سکتے ہیں یا اپنی ترقی کروا سکتے ہیں اس دوران **ملازمین** کی جانب سے کی گئی کم محنت زیادہ فائدہ دیگی۔ ہفتہ کے آخر میں امراض کا خطرہ ہے۔ خصوصاً سینہ کے امراض، سانس کی تکالیف اور پٹھوں کے درد جیسے مرض پیدا ہو سکتے ہیں۔ ہائی بلڈ پریشر پرانے دلوں افراد خصوصاً احتیاط سے کام لیں۔

(17 تا 25) ایک ایسا شخص آپکی مدد کرنے کو تیار ہے آج کہ آپ کیلئے غیر اہم تھا کسی بھی معاملہ میں بال کی کھال اتارنے سے گریز کریں۔ شک وشبہ کی عادت آپکو خراب کر سکتی ہے۔ بنے ہوئے کاموں کو بگاڑ سکتی ہے۔ اپنے گردوپیش پر نظر رکھے ایک **گھٹیا ذہنیت** رکھنے والا شخص آپکے قریب ہی ہے اور مختلف داؤ پیچ چل رہا ہے اس کا مقصد ہر طرح آپکو نقصان دینا ہے اس سے بچیں۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ آپ نے ایک سپولیا پال رکھا ہوا اور آپ اس سے بے خبر ہوں۔

(26 تا 30) ایک ایسی **خواہش** پوری ہونے کی امید ہے جس کی آپ عرصہ دراز سے منتظر تھے وہ لوگ جن کا تعلق سیاست سے ہے ان کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہے گا۔ نئے کام کی ابتداء کیلئے اس ہفتہ 27 تا 30 جون بہتر تاریخیں ہیں۔ **مالی پوزیشن** بہتر ہو سکتی ہے۔ غصہ کی حالت میں آپ اپنا نقصان کر سکتے ہیں لہذا تحمل مزاجی سے کام کریں۔ **جذبات** کے ساتھ ہوش بھی ضروری ہوتا ہے۔ آپ کے زائچہ میں 05 ستارے ایک ہی برج میں جمع ہیں۔

جولائی (یکم تا 8) اپنے **اخراجات** پر کنٹرول کریں اخراجات کی زیادتی آپ کو نقصان دے سکتی ہے۔ **مالی مسائل** کو حل کرنے کیلئے قرضہ لینا ضروری نہیں کوئی دوسرا راستہ بھی اختیار کر سکتے ہیں۔ ان دنوں اگر آپ نے قرض لیا تو اسے اتار نہ سکیں گے۔ اس ہفتہ سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ **ذہنی دباؤ** کا شکار رہینگے۔ 05 تا 08 جولائی آپ کیلئے نحس ثابت ہونگی۔ یہ ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے اچھا نہیں ہے کسی رقم کے ڈوب جانے کا خطرہ ہے۔ شریک حیات سے توقعات پوری ہونگی۔ آمدنی زیادہ نہ ہو سکے گی لیکن آپ کو ایک بات سے مطلع کرتے ہیں کہ اپنے اخراجات کو کم کریں

(9 تا 16) اس ہفتہ کچھ ایسا پروگرام تبدیل سے سکتے ہیں جس پر عمل کر کے آپ کے کاروباری معاملات بہتری کی طرف آ جائیں گے۔ **نئے منصوبے** بنانے کیلئے یہ ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔ جائیداد کی خرید و فروخت اس ہفتہ نہ کریں کیونکہ اس سے متعلق سیارے ان دنوں اچھی حالت میں نہیں ہیں۔ اہل خانہ سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ **مشینرز**، جائیداد، مشینری کی خرید و فروخت ان دنوں میں بہتر ثابت ہوگی۔ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کسی بھی قسم کا نقصان دے سکتا ہے لہذا آپ کو سخت احتیاط کرنا ہوگی۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں مخالفین سے محتاط رہیں۔ مالی نقصان کی توقع ہے۔ عزیز واقارب سے معاملات کو الجھانے کی کوشش نہ کریں **تحریری معاہدہ** اور گھریلو مسائل میں احتیاط برتیں۔ آپ کی لاپرواہی سے ایک بنا ہوا الجھ جائے گا۔ یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتا ہے اس دوران کوئی نیا معاہدہ نہ کریں اور نہ ہی کسی نئی شے کی خریداری کریں زیورات اور جائیداد سے متعلق معاملات فی الوقت التواء میں ڈال دیں ابھی اس قسم کے **مسائل حل** کرنے کا وقت نہیں ہے۔ اولاد کی جانب خصوصی توجہ دیں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ نہایت احتیاط سے اپنے کام سے کام رکھیں دیگر معاملات میں دخل اندازی آپکے لئے پریشانی کا باعث بن سکتی ہے۔ اس ہفتہ عدالتی کاروائیوں سے دور رہیں اور کوشش کریں کہ تحریر و تقریر کے ذریعہ کوئی بھی معاہدہ طے نہ پائے ورنہ کیا گیا معاہدہ آپ کیلئے کئی پریشانیاں لا سکتا ہے۔ یہ ہفتہ سفر کرنے کیلئے بہتر نہیں ہے۔ نقصان یا چوری ہونے کا خدشہ ہے سفر پر جانے سے قبل گھر کے تالوں کو اچھی طرح چیک کر لیں ایسا نہ ہو کہ کسی نقصان سے دوچار ہونا پڑے۔

اگست (یکم تا 8) کچھ لالچی لوگ آپ کے گرد جمع ہونا شروع ہو گئے ہیں **مہمانوں کی آمد** متوقع ہے۔ نیک نامی ہو سکتی ہے مضبوط قوت ارادی پیدا کریں حوصلہ مندی سے اپنے **مقصد** کی جانب بڑھتے رہیں۔ دوسروں پر حاکمیت جمانے کی کوشش نہ کریں۔ ان ایام میں عطارد تربیع کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 02 تا 05 اگست رہینگے۔ ان ایام میں کوئی بھی کیا گیا کاروبار بہتر نہ رہیگا۔ ان ایام میں آپ کے دشمن آپ پر **جادو ٹونے** بھی کروا سکتے ہیں جس کی وجہ سے آپ کا کاروبار بالکل تباہ ہو سکتا ہے۔ اپنے حق میں بھی بزرگوں سے دعا کروائیں اور **صدقہ** لازمی دیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کے آغاز میں چند **عجیب تبدیلیاں** محسوس کرینگے۔ شریک حیات سے غیر متوقع طور را چھی خبر ملنے کی امید ہے ایک شخص آپ کی جانب صلح کا ہاتھ بڑھا رہا ہے۔ آپ کو بھی چاہئے کہ اس کا **کھلے ذہن** اور کھلے بازوؤں سے خیر مقدم کریں اور نچلے درجہ کے لوگوں سے دوستی ہو سکتی ہے اس ہفتہ بنائی گئی اسکیمیں اور آئندہ تیار کیا گیا لائحہ عمل آپ کو زیادہ فائدہ دے گا۔ مقدمہ بازی اس ہفتہ ختم ہو جائیگی اور **مخالفین** صلح پر اتر آئینگے۔

(17 تا 25) ہفتہ رواں میں مایوسی کو اپنے نزدیک نہ آنے دیں۔ بزرگ خواتین سے اپنے لئے **خصوصی دعا** کروائیں تا کہ روحانی شخصیت سے مل کر موجودہ مسائل حل کر سکتے ہیں قریبی عزیز، بہن بھائیوں سے اختلاف قائم ہو سکتا ہے ایسا بھی ممکن ہے کہ کسی پیچیدہ مرض میں مبتلا شخص اس دنیا سے کوچ کر جائیگا جس کا آپ سے قریبی رشتہ ہو۔ اپنے ذہن کو دباؤ سے نکالیں اور ریلیکس ہونے کی کوشش کریں۔ کاروباری حالات بہتری کا رخ اختیار کر جائینگے۔

(26 تا 31) ایسے معاملات میں اپنا **پیسہ نہ لگائیں** جس میں آپ کو کسی بھی قسم کا چانس نہ لینا پڑے خصوصاً انعامی اسکیموں میں اپنی رقم لگانا اس ہفتہ فائدہ مند ثابت نہ ہوگا بلکہ اپنا نقصان کر بیٹھیں گے وہ شادی شدہ افراد جن کی شریک حیات کا گھر یعنی سسرالی گھر دوسرے شہر میں ہے۔ چند دنوں کیلئے انکو شریک حیات کو اس کے گھر بھیجنا ہوگا لیکن خوش مزاجی کے ساتھ آپ کی **تلخ مزاجی** اور سخت گفتگو ماحول کو خراب کر سکتی ہے۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔

ستمبر (یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کاروباری افراد کو اس ہفتہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ چوری ہو سکتی ہے۔ نقصان سے بچنے کے لیے بہترین حکمت عملی بنائیں۔ دوران سفر محتاط رہیں۔ والدین یا شریک حیات سے اختلافات ہو سکتے ہیں اور نوبت جھگڑے تک آ سکتی ہے۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں۔ قریبی دوست یا اولاد یا قریبی عزیز دکھ پہنچ سکتا ہے لیکن آپ نے ہونے والے نقصان کو اپنے ذہن پر سوار نہیں کرنا ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ مذہب کی طرف رجحان رہے گا کاروباری ترقی اور کاروباری وسعت حاصل ہوگی۔ اس ہفتہ مقدمہ بازی اور عدالتی کارروائیوں سے گریز کریں ورنہ آپ کو لینے کے دینے پڑ جائینگے اور آپ کو بجائے فائدہ کے **نقصان** ہوگا۔ وہ افراد جن کا تعلق افسران بالا سے ہے زیادہ تو سی افراد جو اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں اس ہفتہ کچھ مشکلات میں گرفتار ہو سکتے ہیں۔ عدالتی امور میں کامیابی نئے مکان کی تعمیر اور نئے منصوبے کے آغاز کیلئے اچھے دن ہیں۔

(17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 18 تا 21 ستمبر رہیں گے۔ ان ایام میں کوئی خوشخبری مل سکتی ہے اور دیرینہ مسئلہ بھی حل ہو سکتا ہے۔ **قیمتی اشیاء** کی خرید و فروخت کے لئے یہ وقت موزوں ہے۔ خصوصاً جائیداد یا زمین، پلاٹ کی خرید فروخت فائدہ دیگی۔ بہت سے لوگوں سے بہت سی اُمیدیں لگانا چھوڑ دیں تو آپ کو بھی دُکھ نہ ہوگا۔ حاکمانہ رویہ میں تبدیلی لائیں اس قدر بھی نرم نہ بنیں کہ لوگ آپ کو نگل جائیں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل برج جدی 29 ستمبر کو مستقیم ہوگا۔ دوران رجعت آپ کمزور حالت میں تھے۔ اب آپ قوت طاقت اور خوش بختی کے دور میں آ چکے ہیں مگر اب بھی چھوٹے طبقہ کے لوگوں سے احتیاط کریں۔ کوئی بھی شخص آپ کو نقصان دے سکتا ہے۔ دوران مستقیم آپ مضبوط ہوتے ہیں اور ہر شے آپ کے دائرہ اختیار میں ہوتی ہے۔ دشمن کی جانب سے **جادوئی حملوں کا خطرہ** ابھی ٹلا نہیں۔ شریک حیات سے معاملات بہتر رکھنے کیلئے **نرم رویہ** اختیار کریں۔ تیسرا شخص آپ کے درمیان پھوٹ ڈلوانا چاہتا ہے۔ اب کچھ بہتری کی امیدیں ہیں اور ماحول سازگار ہو گا کاروباری حضرات اس ہفتہ تھوڑی محنت سے زیادہ منافع کما سکیں گے۔ ایک دوست سے فائدہ متوقع ہے۔ اس ہفتہ میں ملے جلے حالات قائم رہینگے۔

اکتوبر (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں لڑائی کا خدشہ ہے۔ آپکی اچھی شہرت کو بدنام کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ شریک حیات سے تعلقات میں خرابی یا شہرت میں کمی کا باعث ہو سکتی ہے۔ یہ ہفتہ نہایت پُر سکون گزارنے کیلئے زبان کو تالا لگائیں۔ ان ایام میں قانونی معاملات میں الجھ سکتے ہیں لیکن آپ با آسانی ان سے نکل جائیں گے کوئی معاہدہ کرتے وقت محتاط رہیں۔ **دوست نما دشمن** آپ کے گرد ہیں۔

(9 تا 16) طالب علموں کیلئے یہ ہفتہ بہتر ثابت ہوگا وہ لوگ جو کہ تعلیم حاصل کرنے کے ساتھ عشق اور محبت میں بھی گرفتار ہیں نا کام اور مایوس ہو جائینگے ان کو محبوب کی طرف سے متوقع خبر نہ ملے گی بہتر ہے اس ہفتہ عاشق حضرات محبوب سے کچھ کناری کشی اختیار کر لیں ایسا کرنا ان کے حق میں بہتر ثابت ہوگا اپنے بنے ہوئے پروگرام میں کچھ رد و بدل کریں۔ موسم کی تبدیلی کے باعث طبیعت ناساز بھی ہو سکتی ہے۔ غیر متوقع طور پر ایسی خبر مل سکتی ہے جس کی وجہ سے آپ اپنے سابقہ تمام **دکھ درد** بھول جائیں اس ہفتہ کے آخری 02 دن مقدمہ اور پھر لڑائی جھگڑے ختم کرنے کے لئے بہترین خود مخالفین سے ہاتھ بڑھ کر صلح کر لیں۔ شادی شدہ افراد اور وہ لوگ جو کہ قبل از وقت اپنے محبوب کی محبت میں گرفتار ہیں ایسے دونوں کو محبوب کی طرف سے پریشانی لاحق ہو سکتی ہے۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ تحریری معاملات معاہدہ کرنے جھگڑوں کا فیصلہ کرنے اور عزیز و اقارب سے **صلح** کرنے کیلئے بہترین دن ہیں اس موقع کو ہاتھ نہ جانے دیں۔ ادھیڑ عمر اور نچلے درجہ کے لوگوں سے احتیاط کریں خاص کر افسران بالا اپنے ماتحت اور کاروباری حضرات ملازمین پر خاص نظر رکھیں ان کی وجہ سے کسی بھی قسم کا **نقصان** ہوسکتا ہے۔ آپ میں سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ کسی بھی بات کی کھال اتارنا شروع کر دیتے ہیں جس کی وجہ سے لوگ اکثر اپ سے خائف ہوجاتے ہیں اور جلد پیچھا چھڑانے کی کوشش کرتے ہیں۔ آپ پر بلاوجہ الزامات لگائے جاسکتے ہیں۔ ملازمین پر نگاہ رکھیں نقصان ہوسکتا ہے۔
(26 تا 31) غیر شادی شدہ افراد یا وہ لوگ جو **عشق و محبت** کے مارے اس ہفتہ اپنے محبوب سے اظہار محبت کر سکتے ہیں۔ اپنے اخراجات کو کنٹرول میں رکھیں اشیاء تعیشات میں زر کا اسراف نہ کریں اور کسی برے وقت کیلئے بچا کر رکھ لیں 20 تا 30 اکتوبر آپ کیلئے سخت ترین دن ہیں ان دنوں آپکا برج کا مالک سیارہ زحل مقابلہ عطارد نظر قائم کر رہا ہے لہذا اعبادت اور ریاضت کی طرف دھیان دیں۔ **عدالتی کاروائی** ان دنوں میں نہ کریں ورنہ نقصان کا خطرہ ہے۔
**نومبر** (یکم تا 8) اس ہفتہ اہل خانہ سے تعلقات بہتر بنائیں نئے مسائل نئے انداز سے سامنے آسکتے ہیں۔ صنف نازک آپ کیلئے **بدنامی** کا باعث بن سکتی ہے آپ کے اندر سے اٹھنے والی پہلی آواز آپ کو درست آگاہی دیتی ہے ان حالات میں چاہئے کہ اپنے اندر کی آواز کو غور سے سنیں اور اس پر عمل کریں۔ **رقم کا لین دین** شیئرز کی خریداری کاروباری مقاصد میں رقم لگانا یا قرض لینے اور دینے کیلئے یہ دن اچھے نہیں ہے۔ کسی بھی قسم کی جائیداد کی خرید فروخت یا نئی مشینری کا خریدنا بھی نحس ثابت ہوسکتا ہے لہذا کچھ دن بعد ان کاموں کو کریں تو زیادہ فائدہ ہوگا اور نقصان سے بچ جائیں گے۔
(9 تا 16) آمدنی کے مقابلے میں **اخراجات** اس ہفتہ زیادہ ہوسکتے ہیں بہت سے خرچے آپ نے بلاوجہ شروع کئے ہوئے ہیں آپکو ان دنوں میں زیادہ سے زیادہ رقم بچانا ہوگی کاروباری پوزیشن بہتر رہیگی۔ 14 تا 16 مئی اچانک مفت کی دولت ہاتھ آسکتی ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ دن اچھے ہیں جائیداد کی خرید و فروخت اور دیگر معاملات میں یہ رقم خرچ کر سکتے ہیں۔ گزشتہ ہفتہ کے آخر میں جن کاموں سے منع کیا گیا تھا ان امور کو انجام دینے کیلئے یہ تاریخیں بہتر رہیں گی۔ 12 تا آخر ہفتہ تک شریک حیات سے **اختلافات** پیدا ہوسکتا ہے۔ عمر رسیدہ خواتین آپ کی بدنامی کا باعث بن سکتی ہے۔
(17 تا 25) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے۔ معمولی بات پر بڑا جھگڑا کھڑا ہوسکتا ہے۔ وہ افراد جن کی منگنی کی بات چل رہی تھی یا نکاح قریب تھا۔ خدشہ ہے کہ کسی بھی وجہ سے یہ **معاملہ ختم** ہوجائے۔ محبوب یا شریک حیات سے تعلقات خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ کوشش کریں کہ ان دنوں خاموشی اختیار کرلی جائے۔ کڑوے اور سخت جملے بولنے سے گریز کریں۔ میاں بیوی میں اختلاف اگر مناسب حل تک نہ پہنچے تو علیحدگی کا بھی خطرہ ہے۔
(26 تا 30) ایک راز جو کہ اب تک آپ پر کھلا نہ تھا اس ہفتہ ظاہر ہوجائیگا۔ حیران ہونے کی ضرورت نہیں جو شخص آپ کیلئے غیر اہم تھا اب اہم ہوگا ملازم پیشہ افراد کی تبدیلی کا امکان ہے اس ہفتہ جذبات سے کام نہ لیں بلکہ ہوش وحواس میں رہ کر کام لیں۔ **بے احتیاطی** خطرناک ثابت ہوسکتی ہے۔ کامیابی حاصل کرنے کیلئے کچھ قربانی دینا ہوگی ملازم پیشہ افراد اور کاروبار سے تعلق رکھنے والے حضرات انی بھرپور توجہ اپنے فرائض پر دیں ورنہ ان کی غفلت مالی نقصان دے سکتی ہے۔
**دسمبر** (یکم تا 8) آپ بلاوجہ دوسروں کے معاملات میں دخل اندازی نہ کریں اگر کوئی برا کر رہا ہے تو آپ مصلحت کے تحت خاموشی اختیار کریں زیادہ صاف گو بننے سے آپ کیلئے مسائل کھڑے ہوسکتے ہیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے شائقین افراد یکم دسمبر کو ہونے والی قرعہ اندازی کیلئے قسمت آزمائی کر سکتے ہیں اس ہفتہ رومانوی ماحول رہیگا۔ **نیا کاروبار** شروع کر سکتے ہیں ایسے سرکاری ملازم جن کا تبادلہ اُن کی من پسند جگہ پر نہیں ہورہا ان ایام میں کوشش کریں۔
(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے اس نظر کے تحت ان ایام میں صحت کی طرف سے خصوصی توجہ دیں معمولی امراض کا بھی فوری علاج کروائیں تو بڑے نقصان سے بچا جاسکتا ہے سر درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔ مگر احتیاط کے طور پر دستخط کرنے سے قبل مکمل تسلی کرلیں کیوں آپ کی جانب سے کی گئی ذراسی غفلت پریشانی کا باعث بن سکتی ہے۔ بزرگوں کی خدمت کر کے اُن سے دعائیں لیں۔ صحت کا خیال رکھیں۔ خوشی کے موقع پر خیر خواہوں کو نہ بھولیں۔ دوران سفر صحت کی طرف سے لاپرواہی پریشانی کا سبب بن سکتی ہے اور دوسروں پر بے جا اعتماد سے بھی حتی الامکان گریز کریں۔
(17 تا 25) 19 دسمبر سیارہ مشتری آپ کے برج دلو میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ وہ وقت ہے جب آپ سب کچھ کر سکتے ہیں کیونکہ کہ آپ سخت اور مشکل وقت گزار چکے ہیں۔ ایک مشکل ترین دور سے گزرنے کے بعد خوش بختی میں داخل ہو چکا ہے جہاں پر اسے بہت وقت ملے گا۔ اب آپ اپنے رُکے ہوئے کاموں کا انجام دے سکتے ہیں خاص طور سے وہ امور جو کہ بیرون ملک سفر سے متعلق تھے۔ صحت مند زندگی گزارنے کے لئے اپنے ڈاکٹر کی ہدایت پر عمل کریں۔
(26 تا 31) ایک سوچ آپ کو دیمک کی طرح کھائے جارہی ہے۔ آپ اپنے دکھ اور درد کو اس ہفتہ اپنے مخلص دوست سے بیان کردیں ورنہ آپ کی یہ حالت مزید بگڑ سکتی ہے ضروری نہیں کہ جس شخص پر اعتماد اور اعتبار کیا جائے وہ آپ کو سوچ کے مطابق ہو خواتین اس ہفتہ اخراجات میں کمی کریں اور یہ ہفتہ **انعامی اسکیموں** میں حصہ لینے والے افراد کے لئے نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔ 27 تا 30 دسمبر لڑائی جھگڑا پیدا ہوسکتا ہے۔ آپ صبر و تحمل سے کام لیں جو کچھ آپ سمجھ آرہا ہے اس کو آپ بہتر طور سے سمجھ سکتے ہیں جلد بازی آپ کیلئے بہتر نہ ہوگی۔ اپنے برج کے مطابق صدقے کا اہتمام لازمی کریں۔

# PICES

تاریخ پیدائش:۔20فروری تا20مارچ | نام کا سر حرف:۔ د،چ | موافق دن:۔جمعرات | حاکم سیارہ:۔نیپچون



# حوت

خاصیت:۔مہربان باشعور عمدہ شخصیت

امراض:۔لنگڑا پن، آنکھوں کے امراض

ذاتی خصلت:۔غلط فہمی میں مبتلا جلد غصہ کا اظہار

موافق عدد:۔3

موافق پتھر: زمرد یا قوت

موافق رنگ: گہرا سبز، تیز براؤن، خاکی

جنوری (یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد قران مشتری سعد اثرات ظاہر کر رہے ہیں ملازمت میں فرائض منصبی کی بجا آوری سے مادی فوائد ملیں گے حکام بالا کا تعاون شامل حال رہیگا اور ادھورے کاموں کی تکمیل ہوگی راز کے افشاء میں مادی نقصان کا ہونا پایا جاتا ہے۔انعامی بانڈ میں حصہ لینے سے فائدہ ہوگا۔زمین و جائیداد سے **متعلقہ مسائل** حسب منشاء حل ہونگے اس سلسلہ میں قانونی چارہ جوئی بہتر رہیگی تصفیہ طلب امور کا فیصلہ آپکے حق میں ہوگا۔دوسروں کی محنت بھی فائدہ مند ثابت ہوگی۔زائچہ کے دیگر سیارگان کچھ سعد حالت میں ہیں لہذا آپکا ہفتہ گذشتہ ایام کی نسبت بہتر بسر ہونے کا امکان ہے۔

(9 تا 16) رواں ہفتہ میں ملازمین پر بھروسہ ہرگز نہ کریں یا در کھیں ملازمین پر بھروسہ کرنا نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔چند لوگ مل کر آپ کے خلاف **سازشوں کا جال** بن رہے ہیں۔نہایت احتیاط سے کام لیں۔ذرا سی غلطی بڑا نقصان کا باعث ہوسکتی ہے۔لوگوں کی باتوں پر نہ جائیں اپنے کام سے کام رکھیں۔انہی ایام میں اچانک **بری خبر** مل سکتی ہے لیکن اپنی قوت ارادی کو مضبوط کریں اور حادثات سے نبٹنے کیلئے ذہنی طور پر خود کو تیار کریں۔کمزور قوت ارادی کی وجہ سے آپ اپنی صحت خراب کر سکتے ہیں۔شریک حیات سے **تعلقات استوار** رکھیں آپ بہتری کی طرف سفر کرنا شروع ہو جائیں گے۔

(17 تا 25) اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے عاشق و معشوق کے مابین مفاہمت رہے گی۔اس ہفتہ کسی بچھڑتے ہوئے دوست یا عزیز سے ملاقات ہوگی **اندرون خانہ** ہر طرح سے خیر و عافیت رہے گی۔اس ہفتہ زائچہ میں زہرہ اور مشتری سیارگان سعد حالت میں ہیں اس لئے آپ کا یہ ہفتہ ملتے جلتے حالات میں بسر ہوگا اس ہفتہ معاملات **عشق و محبت** پروان چڑھیں گے۔عاشق اور معشوق کے درمیان پیدا شدہ شکوک و شبہات کا ازالہ ہوگا بعض نو آموز حضرات عورتوں کے چنگل میں پھنس کر مالی نقصان کے علاوہ **بدنامی بے عزتی** کا خطرہ مول لینے کا اندیشہ ہے۔

(26 تا 31) اس ہفتہ کے آغاز میں ہی بہتری کے اثرات نظر نہ آئینگے۔لیکن قریبی عزیزوں سے تعلقات اچھے ہوجائینگے۔نئے منصوبوں کی تکمیل ممکن ہو سکتی ہے۔آپ اس دوران بہتر لائحہ عمل بھی تیار کر سکتے ہیں۔اس ہفتہ سفر نہ کریں تو آپکے حق میں بہتر ہے ازدواجی زندگی متاثر ہوسکتی ہے۔روپے کے لین دین میں بحث و تکرار فائدہ نہ دیگی معاملہ کو بہتر طریقہ سے سلجھانے کی کوشش کریں۔حالات بدستور قائم رہینگے آپ کو اپنے غصہ پر کنٹرول کرنا ضروری ہے۔

فروری (یکم تا 8) اس ہفتہ حالات بھی اچھے نہیں ہیں۔ملازم پیشہ افراد سخت ترین دور سے گزریں گے۔اس ہفتہ مشتری نحس درجہ ہبوط سے گزرے گا۔ان دنوں میں آپ افسران بالا یا والدین کے غضب و غصہ کو برداشت کرنا ہوگا۔۔بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔**ملازم پیشہ** افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جاسکتی ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کے اختتام سے کچھ بہتر ہونے والا نہیں ہے محتاط رویہ اختیار کریں کیونکہ سیارہ عطارد جس کا تعلق علم، عقل، قلم، عدالت، فیصلہ، عزیز اقارب سے تعلقات کا ہے آپ کے برج میں حالت رجعت میں جارہا ہے اس کی یہ نحس حالت 10 مارچ تک رہیگی اس دوران کوئی بھی نیا معاہدہ کرنا یا کوئی **دفتری کاروائی** جس میں بحث و تکرار ہو گریز کریں۔کسی بھی دشمن سے دھوکہ کا اندیشہ ہے۔جسمانی مرض مزید بگڑ سکتے ہیں۔موسم کے مطابق غذا اور لباس استعمال کریں۔دل اور دماغ پر بوجھ کی کیفیت رہیگی۔اس دوران یہ سیارہ اپنی طاقت کھودیگا۔جسکی وجہ سے آپکی صحت میں سستی اور کاہلی کا شکار رہیگی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر زہرہ مقابلہ مشتری قائم ہورہی ہے اس نظر کے تحت بگڑے ہوئے حالات مزید بگڑ سکتے ہیں طبیعت میں **چڑ چڑاپن** پیدا ہوسکتا ہے۔آمدن کے مقابلہ میں اخراجات کی زیادتی ہوگی لیکن آپ بہتر حکمت عملی سے ان مشکل حالات کو کنٹرول کر سکیں گے۔ان ایام میں ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ہفتہ **دھوکہ** دے جائیگا۔اس سے احتیاط برتیں اور حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں آپ اپنی عادتوں کے باعث خود اپنے لئے **مسائل** کھڑے کر لیتے ہیں۔زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں عدالتی امور سے دور رہیں ورنہ کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہوسکتا۔

(26 تا 29) ان ایام میں نئی جائیداد کی خرید و فروخت نقصان دے سکتی ہے۔کچھ لوگ آپ سے ملنے کے خواہشمند ہیں جن کو آپ مسلسل غیر اہم سمجھتے جارہے ہیں **تعلقات** بڑھانا آپکے حق میں بہتر رہیگا پرانے دوست سے مل کر **خوشی** ہوگی۔عمر رسیدہ لوگوں سے فائدہ ہوسکتا ہے لیکن اسی دوران قریبی عزیز کے صدمے سے بھی دوچار ہوسکتے ہیں۔بھیانک خواب نظر آنے والے خراب حالات کی طرف اشارہ دیتے ہیں۔کاروباری حالات اچھے نہ رہینگے۔

